اللہ لا إله إلا هو الحي القيوم نزل عليك الكتاب بالحق مصدقا لما بين يديه وأنزل
التوراة والإنجيل من قبل هدى للناس وأنزل الفرقان إن الذين كفروا بآيات
الله لهم عذاب شديد والله عزيز ذو انتقام پارہ ۳۔ رکوع ۹۔ الله لا إله إلا هو
ليجمعنكم إلى يوم القيامة لا ريب فيه ومن أصدق من الله حديثا پارہ ۵۔ رکوع ۸
الله الذي رفع السماوات بغير عمد ترونها ثم استوى على العرش وسخر الشمس والقمر كل
يجري لأجل مسمى يدبر الأمر يفصل الآيات لعلكم بلقاء ربكم توقنون پارہ ۱۳ رکوع ۷
الله يعلم ما تحمل كل أنثى وما تغيض الأرحام وما تزداد وكل شيء عنده بمقدار عالم الغيب و
الشهادة الكبير المتعال الله يبسط الرزق لمن يشاء ويقدر وفرحوا بالحياة الدنيا وما
الحياة الدنيا في الآخرة إلا متاع پارہ ۱۳۔ رکوع ۸۔ الله الذي خلق السماوات والأرض
من السماء ماء فأخرج به من الثمرات رزقا لكم وسخر لكم الفلك لتجري في البحر بأمره وسخر لكم
الأنهار وسخر لكم الشمس والقمر دائبين وسخر لكم الليل والنهار وآتاكم من كل ما سألتموه
وإن تعدوا نعمت الله لا تحصوها إن الإنسان لظلوم كفار پارہ ۱۳۔ رکوع ۱۷۔
الله لا إله إلا هو له الأسماء الحسنى پارہ ۱۶ رکوع ۔
الله يصطفي من الملائكة رسلا ومن الناس إن الله سميع بصير پارہ ۱۷ رکوع ۱۷
الله نور السماوات والأرض مثل نوره كمشكاة فيها مصباح المصباح في زجاجة الزجاجة
كأنها كوكب دري يوقد من شجرة مباركة زيتونة لا شرقية ولا غربية يكاد زيتها
يضيء ولو لم تمسسه نار نور على نور يهدي الله لنوره من يشاء ويضرب
الله الأمثال للناس والله بكل شيء عليم پارہ ۱۸۔ رکوع ۱۱
الله لا إله إلا هو رب العرش العظيم پارہ ۱۹۔ رکوع ۱۷
الله يبسط الرزق لمن يشاء من عباده ويقدر له إن الله بكل شيء عليم پارہ ۲۰ رکوع ۲
الله يبدأ الخلق ثم يعيده ثم إليه ترجعون پارہ ۲۱۔ رکوع ۵
الله الذي خلقكم ثم رزقكم ثم يميتكم ثم يحييكم هل من شركائكم من يفعل من
ذلكم من شيء سبحانه وتعالى عما يشركون پارہ ۲۱۔ رکوع ۷
الله الذي يرسل الرياح فتثير سحابا فيبسطه في السماء كيف يشاء ويجعله كسفا فترى الودق
يخرج من خلاله فإذا أصاب به من يشاء من عباده إذا هم يستبشرون پارہ ۲۱۔ رکوع ۸



الله الذي خلقكم من ضعف ثم جعل من بعد ضعف قوة ثم جعل من بعد قوة ضعفا
وشيبة يخلق ما يشاء وهو العليم القدير پارہ ۲۱۔ رکوع ۹
الله الذي خلق السماوات والأرض وما بينهما في ستة أيام ثم استوى على العرش
ما لكم من دونه من ولي ولا شفيع أفلا تتذكرون پارہ ۲۱۔ رکوع ۱۴
الله نزل أحسن الحديث كتابا متشابها مثاني تقشعر منه جلود الذين يخشون ربهم
ثم تلين جلودهم وقلوبهم إلى ذكر الله ذلك هدى الله يهدي به من يشاء ومن يضلل
الله فما له من هاد الله يتوفى الأنفس حين موتها والتي لم تمت في منامها فيمسك
التي قضى عليها الموت ويرسل الأخرى إلى أجل مسمى إن في ذلك لآيات لقوم يتفكرون
الله خالق كل شيء وهو على كل شيء وكيل پارہ ۲۴۔ رکوع ۲۰
الله الذي جعل لكم الليل لتسكنوا فيه والنهار مبصرا إن الله لذو فضل على الناس
ولكن أكثر الناس لا يشكرون پارہ ۲۴۔ رکوع ۱۲
الله الذي جعل لكم الأرض قرارا والسماء بناء وصوركم فأحسن صوركم ورزقكم من
الطيبات ذلكم الله ربكم فتبارك الله رب العالمين پارہ ۲۴۔ رکوع ۱۲
الله الذي جعل لكم الأنعام لتركبوا منها ومنها تأكلون پارہ ۲۴ رکوع ۱۴
الله الذي أنزل الكتاب بالحق والميزان وما يدريك لعل الساعة قريب پارہ ۲۵۔ رکوع ۳۔
الله لطيف بعباده يرزق من يشاء وهو القوي العزيز پارہ ۲۵۔ رکوع ۳
الله الذي سخر لكم البحر لتجري الفلك فيه بأمره ولتبتغوا من فضله ولعلكم تشكرون پارہ ۲۵۔ رکوع ۱۸
الله لا إله إلا هو وعلى الله فليتوكل المؤمنون پارہ ۲۸ رکوع ۱۸
الله الذي خلق سبع سماوات ومن الأرض مثلهن يتنزل الأمر بينهن لتعلموا أن
الله على كل شيء قدير وأن الله قد أحاط بكل شيء علما۔ پارہ ۲۸ رکوع ۱۸
قل هو الله أحد الله الصمد لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوا أحد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# اعمالِ غنا و وسعتِ رزق

**۱:۔** وسعت وکشائش رزق وفتوحات کیلئے بطور ورد روزانہ ایک دفعہ یا تین دفعہ بعد نمازِ عشا یا تہجد یا صبح کی نماز کے بعد ایک چلّہ یا تین چلّہ تک پڑھے بعد نمازِ عشا، یا صبح اس ترکیب سے پڑھنا چاہئے۔ اول درود شریف گیارہ مرتبہ پھر یٰسٓ شریف اس طرح شروع کریں یٰسٓ۔ یٰسٓ۔ یٰسٓ۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِحَقِّ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ اور ہر مُبِیْنٌ کو تین بار پڑھے۔ یَامُبِیْنُ۔ یَامُبِیْنُ۔ یَامُبِیْنُ کہے اور آیۃ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ کو اکتالیس۴۱ مرتبہ پڑھے۔ سورۃ شریف کو ختم کرکے یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ اسی طرح تین مرتبہ پڑھے۔

**۲:۔** ہر قمری ماہ کے اتوار کو ستّر بار سورۃ فاتحہ شریف معہ اوّل وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف۔ پیر کو ساٹھ مرتبہ، منگل کو پچاس۵۰ مرتبہ، بدھ کو چالیس۴۰ مرتبہ، جمعرات کو تیس۳۰ مرتبہ، جمعہ کو بیس۲۰ مرتبہ اور ہفتہ کو دس۱۰ مرتبہ پڑھیں۔ ہر ماہ میں یہ عمل سات روز پڑھا جائیگا۔ پابندی شرط ہے۔ اور روزانہ یہ معمول جاری رکھیں کہ ہر نماز کے بعد سورۃ فاتحہ سات بار معہ اوّل وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ لیا کریں۔

اتنا رزق ملے گا کہ رکھتے رکھتے تھک جائیگا اور عقل حیران ہوگی۔ اور جب دکان پر آئے تو ایک بار سورۃ فاتحہ اور تین بار سورۃ اخلاص ضرور پڑھیں۔

**۳:۔** روایت ہے کہ ایک لاکھ درم سالانہ سے حضرت امیر معاویہؓ جناب امام حسن رضی اللہ عنہ نواسہ حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کیا کرتے تھے ایک مرتبہ جو دیر ہوئی تو آپ کو خرچ کی تکلیف ہوئی آپ نے قلم دوات طلب کیا پھر نہ لکھا پس خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ فرماتے ہیں۔ بیٹے میرے کیا حال ہے تیرا؟ میں نے عرض کی کہ پدر بزرگوار خیریت ہے۔ مگر وظیفہ کی تاخیر کے سبب خرچ کی تنگی ہے فرمایا اے حسنؓ تو نے قلم دوات طلب کی تھی کہ اپنی حاجت مخلوق کی طرف لکھے۔ جو تیرے مانند حاجت مند ہے۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ پھر میں کیا کرتا۔ فرمایا یہ پڑھا کرو۔

اَللّٰھُمَّ اقْذِفْ فِیْ قَلْبِیْ رَجَاءَکَ وَاقْطَعْ — اے میرے اللہ ڈال تو میرے دل میں امید اپنی۔ اور قطع کر امید میری ماسوا سے اپنے۔ یہاں تک نہ امید رکھوں میں کسی



رَجَائِیْ عَمَّنْ سِوَاکَ حَتّٰی لَا اَرْجُوْ اَحَدًا غَیْرَکَ اَللّٰھُمَّ وَمَا ضَعُفَتْ عَنْہُ قُوَّتِیْ وَقَصُرَ عَنْہُ عَمَلِیْ وَلَمْ تَنْتَہِ اِلَیْہِ رَغْبَتِیْ وَلَمْ تَبْلُغْہُ مَسْاَلَتِیْ وَلَمْ یَجْرِ عَلٰی لِسَانِیْ مِمَّا اَعْطَیْتَ اَحَدًا مِّنَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ مِنَ الْیَقِیْنِ فَخَصِّصْنِیْ بِہٖ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

سے سوائے تیرے اے اللہ میرے۔ اور وہ چیز کہ ضعیف اس سے ہے قوت میری اور قاصر تھا اس سے عمل میرا۔ اور نہ منتہی ہوئی طرف اسکی رغبت میری اور نہیں پہنچا اس تک سوال میرا۔ اور نہیں جاری ہوئی میری زبان پر وہ چیز کہ عطا کی تو نے کسی کو اولین اور آخرین سے یقین پس خاص کر اس کو اے ارحم الراحمین۔

فرماتے ہیں حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کہ قسم ہے اللہ تعالیٰ کی میں نے ایک ہفتہ اس دعا کا ورد کیا تو مجھکو امیر معاویہؓ نے پندرہ لاکھ درم بھیجے پس میں نے کہا کہ حمد ہے اللہ کی کہ نہیں بھولتا وہ اپنے یاد کرنے والے کو اور نہیں بھولتا اپنے پکارنے والے کو۔

اس دعا کو بعد نمازِ عشا ایک سو۱۰۰ مرتبہ پڑھنا چاہئے انشاء اللہ ایک ہفتہ میں مطلب بر آئیگا۔

**۴:۔** کشائش رزق کیلئے ایک وقت مقرر کرکے باوضو پانسو مرتبہ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ سے بِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا تک معہ اوّل وآخر اکیس۲۱ اکیس۲۱ بار درود شریف اکیس۲۱ یوم تک پڑھے مگر شرط یہ ہے کہ جہاں پڑھے وہاں سایہ نہو۔ بلکہ کھلی ہوئی جگہ ہو۔

**۵:۔** امام احمد بُونی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تفسیر مفاتیح الغیوب میں لکھا ہے کہ تحقیق جان تو واسطے ہر مقام کے کرامت وبرکت ہے مخصوص جیسا کہ مفلوک الحال یعنی اس شخص کیلئے جسکی روزی تنگ ہو استغفار کرنا باعث برکت ہے فراخی وسعت رزق کیلئے پس ایسے شخص کو چاہئے کہ وضو کرے اور دو رکعت نماز پڑھے پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد آیۃ وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ سے فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ تک اور دوسری رکعت میں وَمَا مِنْ دَآبَّۃٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰہِ رِزْقُھَا وَیَعْلَمُ مُسْتَقَرَّھَا وَمُسْتَوْدَعَھَا کُلٌّ فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ پھر سلام پھیرنے کے بعد استغفار بکثرت پڑھے یعنی یہ پڑھتا رہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْغَفُوْرَ الرَّحِیْمَ اس عمل کو ہمیشہ کیا کرے۔ اور عدول نہ کرے اس سے۔ یہ وہ عمل ہے کہ اس کے نفع اور حد کی کوئی انتہا نہیں۔ مگر یہ کہ کشادہ ہوگی روزی اس کی برکت سے۔ اور کشادگی ذوسعت کی دو صورتیں ہیں ایک جلدی، دوسرے تاخیر سے اوقات بسبب گناہوں کی کثرت کے بندہ روزی سے محروم ہوتا ہے پس استغفار محو کرنے والا ہے گناہوں کا تحقیق امیر ہوئی ایک جماعت اس طریقہ عمل سے اور ظاہر ہوئیں ان کیلئے برکت اس کی۔ اور حاصل ہوئی کشادگی روزی میں ان کو۔ اس نماز کیلئے ایک بزرگ کا طریقہ یہ ہے۔

بعد نمازِ چاشت یہ نماز دو رکعت دعا پڑھتا رہے اور آیات مذکورہ بالا سات سات مرتبہ پڑھتا ہے

اور استغفار مذکور اسّی مرتبہ پڑھے۔ اور استغفار پڑھنے سے پہلے یہ دعائیں تین مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا حَمِیْدُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ اول و آخر درود مبارک ایک مرتبہ اس کے بعد استغفار مذکور پڑھے۔ متوکل اور بیکار آدمی کے لئے یہ نماز اکسیر اعظم ہے باذن اللہ تعالیٰ

۶ :۔ مصنف دولتِ بے زوال تحریر فرماتے ہیں کہ وسعتِ رزق اور قرضداری کیلئے یہ عمل مجرب ہے کہ ہر روز نماز ضحیٰ کے بعد چار رکعت صلوٰۃ قضائے حاجت کی نیت سے پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد دس مرتبہ اس آیۃ کو پڑھے وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْہُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰہِ فَھُوَ حَسْبُہٗ اِنَّ اللّٰہَ بَالِغُ اَمْرِہٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰہُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا۔ تیس دن کے اندر حاجت روائی ہو جائیگی انشاء اللہ تعالیٰ

۷ :۔ ہر نماز میں فرضوں کے بعد سلام کے متصل ہی آیۃ الکرسی خٰلِدُوْنَ تک ایک بار اور آیۃ مبارک وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ سے قَدْرًا تک ایک بار سورۃ فاتحہ ایک بار اور سورۃ اخلاص تین بار اور درود شریف تین بار پڑھ کر آسمان کی طرف دم کرے حق تعالیٰ بلا توسط ملک الموت اُسکی جان قبض فرمائیگا اور سکرات موت سے آسانی ہوگی اور مرتے ہی جنتیوں میں داخل ہوگا اور قبر میں راحت ملیگی۔ اور جب تک زندہ رہیگا روزی اس کی فراخ رہیگی اور عامل اس کا کہیں محتاج نہ ہوگا۔

**فائدہ** :۔ میرے بزرگ فرماتے تھے کہ یہ عمل مشہور اور مجرب ہے اس پر مداومت کیجائے۔ وباللہ التوفیق ۰

**فائدہ** :۔ میرے بزرگ فرماتے تھے کہ ہر چیز کو ہر دفعہ بسم اللہ کیساتھ پڑھنا افضل ہے مگر درود شریف پر اول تسمیہ کافی ہے ۰

۸ :۔ ترقی اور فراخی رزق کے لئے بطریق ورد ہر روز پچھتر ۷۵ مرتبہ اس آیۃ مبارک کو پڑھتا رہے وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ سے قَدْرًا تک یہ بعض بزرگوں کے ملفوظات میں بھی ہے ۰

۹ :۔ وسعت رزق کیلئے ایک سال کامل ہر روز ایک ہزار مرتبہ جلسۂ واحد میں یہ آیۃ مبارک وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ سے قَدْرًا تک پڑھتا رہے درمیان پڑھنے کے کسی سے کلام نہ کرے اور ہر روز وقتِ معین پر پڑھے اگر تینوں شرطوں میں سے کوئی شرط فوت ہو جائیگی عمل باطل ہو جائیگا پھر شروع کرے حق تعالیٰ رزق اس کا ایسا فراخ کریگا کہ کسی کو اُس کی خبر بھی نہ ہوگی مجرب و آزمودہ ہے ۰

۱۰ :۔ تونگری کیلئے یہ عمل بھی مخصوص ہے۔ بروز جمعرات، اور جمعہ کو دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ یٰسٓ پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد ستر مرتبہ درود شریف اور ستر مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھے اس کے بعد دو سو مرتبہ آیۃ مبارکہ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ سے قَدْرًا تک پڑھے اور آسمان کی طرف



پھونک دے۔ دروازے بخت و دولت کے اس پر کھول دئے جائیں اور وہ تونگر ہو جائے۔

۱۱ :۔ حضرت امیر المؤمنین علی کرم اللہ وجہہٗ سے روایت ہے کہ جو شخص آیۃ مبارکہ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ سے قَدْرًا تک چالیس ۴۰ روز تک اس طریقہ سے پڑھے کہ پیر یا جمعرات یا جمعہ کے دن سے ابتداء کرے اور روزانہ ایک سو انسٹھ ۱۵۹ مرتبہ پڑھتا رہے۔ مگر چالیس ۴۰ ویں روز ایک سو اٹھتر ۱۷۸ مرتبہ پڑھے کہ چالیس روز میں کل چھ ہزار تین سو اناسی ۶۳۷۹ مرتبہ ہو جائے اس لئے کہ اعداد آیۃ مذکورہ کے اسی قدر ہیں، اور بعض اعمال میں آیۃ اور اُس کے اعداد کا تطابق بھی موجب برکت ہوتا ہے اشرطیہ ہے کہ جس روز شروع کرے چاہئے کہ غسل کرے اور دو نفل پڑھے اور سو ۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد یہ آیۃ مذکورہ پڑھنا شروع کرے اور چالیس ۴۰ ویں دن بھی ختم ہونے کے بعد اسی طرح غسل اور نوافل ادا کرے خداوند عالم کی ذات سے یقین ہے کہ وہ رحمت اور نعمت کے دروازے اس پر کھول دیگا اور حسب دلخواہ روزی عطا فرمائیگا۔

۱۲ :۔ وسعتِ رزق کے لئے ایک دوسرا طریقہ یہ بھی ہے کہ اسی آیۃ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ سے قَدْرًا تک کو شب چہارشنبہ سے شروع کرے اور تین راتوں میں ایک ہزار مرتبہ پوری پڑھے یعنی چہارشنبہ کی شب کو تین سو تینتیس ۳۳۳ بار اور پنجشنبہ کی شب کو بھی تین سو تینتیس ۳۳۳ مرتبہ اور جمعہ کی شب کو تین سو چونتیس ۳۳۴ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

۱۳ :۔ ایک بزرگ سے منقول ہے کہ جو شخص اس دُعاء کو جمعہ کی نماز کے بعد سے سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھنا شروع کرے وہ خدا کے فضل و کرم سے ہرگز مخلوق کا محتاج نہ ہوگا اور قرض اُس کے ذمہ سے ادا ہو جائیگا وہ دُعاء یہ ہے اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ بِرَحْمَتِکَ جمعہ کے دن ہر اذان کے بعد سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ رزق میں فراخی ہوگی۔ اور دوسرا طریقہ بعض بزرگوں سے منقول ہے کہ ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک بعد ہر فرض نماز کے پانچوں وقت ستر ستر مرتبہ پڑھے انشاء اللہ دوسرے جمعہ تک غنی ہو جائیگا۔ اور امید ہے کہ اسکی برکت سے کوئی تکلیف ایسی نہ رہیگی جو راحت سے نہ بدل جائے۔

۱۴ :۔ حدیث شریف میں اسکی فضیلت آئی ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن ستر مرتبہ پڑھے اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ تو دو جمعے نہیں گذریں گے کہ منعم حقیقی اس کو غنی کر دیگا۔ بعض نے لکھا ہے کہ اسی دعاء کو ہر جمعہ کی نماز کے بعد پانسو ۵۰۰ مرتبہ پڑھ لیا کرے اور اول و آخر درود مبارک سو سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھا کرے مجرب ہے۔

مائۃ الفوائد میں لکھا ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے پاس ایک مکاتب غلام حاضر ہوا اور عرض کیا کہ کتابت کا جو روپیہ میرے ذمہ واجب الادا ہے اس کے ادا کرنے سے عاجز ہوں اور متفکر ہوں کہ کس طرح اس

غلامی سے نکلوں اور جب تک اپنے مالک کو روپیہ ادا نہ کرونگا وہ کس طرح مجھکو آزاد کریگا، فرمایا حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے کہ آگاہ ہو تاکہ سکھاؤں میں تجھکو وہ کلمہ کہ جو سکھایا مجھکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر ہو تیرے ذمہ قرض مانند کوہ اُحد کے تو یقین ہے کہ ادا کریگا اللہ تعالیٰ اس کو تیرے ذمہ سے۔ عرض کیا اُس نے کہ اس سے بہتر کیا ہے۔ فرمایا اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ پڑھا کر۔

لیکن ان تمام اعمال کا اثر موقوف ہے صدق دل اور نیت کی درستی اور حسن عقیدت پر پس تاوقتیکہ یہ باتیں جمع نہ ہوں نتیجہ کی امید رکھنا بے سود ہے۔

۱۵:۔ غنا کی نیت سے دو رکعت پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ اِنَّاۤ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ سات سات بار پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ پڑھے انشاء اللہ تونگری نصیب ہوگی۔

۱۶:۔ ہر نماز کے بعد اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے درمیان میں گیارہ مرتبہ اسی دعا کو پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ

۱۷:۔ برائے فراخی معاش و ترقی روزی۔ بعد نماز عشاء اس آیۃ مبارکہ کو پانسو مرتبہ پڑھا کرے۔ اَللّٰهُ لَطِيْفٌ ۢبِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ مجرب ہے۔

۱۸:۔ برائے جمیع حوائج و غنا و ادائے دین مجرب ہے ہر فرض نماز کے بعد اول تین مرتبہ درود شریف مع بسم اللہ کے پڑھے اس کے بعد ایک سو انتیس (۱۲۹) مرتبہ یَا لَطِيْفُ پڑھے جب اس سے فارغ ہو جائے تو ذیل کی آیتیں تین تین بار پڑھے۔ اَللّٰهُ لَطِيْفٌ ۢبِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ تین مرتبہ اَلَا يَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ تین مرتبہ اِنَّ رَبِّيْ لَطِيْفٌ لِّمَا يَشَآءُ تین مرتبہ اُمید ہے کہ تمام حاجتیں پوری ہونگی اور قرض ادا ہو جائیگا اور مالداری ہوگی۔

۱۹:۔ سلطانُ المشائخ نے حضرت بابا فریدالدین شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کیا ہے کہ اگر درویش صبح کی نماز کے بعد سورۃ فتح یعنی اِذَا جَآءَ پچیس مرتبہ پڑھا کرے تو انشاء اللہ تونگر ہو جائیگا اور اگر پچاس تر پڑھنے کی مداومت کرے تو فتوحات اخروی کے دروازے کھل جائیں گے اور اولیاء اللہ کے مراتب حاصل ہونگے

۲۰:۔ شمس المعارف میں ہے جو شخص روزانہ تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ آیۃ الکرسی اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَيُّوْمُ (الخ) کو پڑھ لیا کرے اس کو اس قدر خیرات و برکات نصیب ہوں کہ قیاس مر[illegible] آسکیں۔

۲۱:۔ آیۃ مبارکہ قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِی الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ [illegible] تُعِزُّ ... عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ہمیشہ صبح کی نماز کے بعد ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ یا کم از کم نوّے (۹۰) مرتبہ مداومت کرے



اوّل و آخر درود شریف دس دس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہوگی۔

۲۲:۔ آیۃ مبارکہ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَ ۚ وَيَعْلَمُ مَا فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۚ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا تا فِیْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ جو شخص ہمیشہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز فجر سو مرتبہ یا کم از کم ستر مرتبہ پڑھا کرے وہ غنی ہو جائے۔ اور عجیب و غریب اسرار دیکھنے میں آئیں۔

۲۳:۔ آیۃ قطب ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ۚ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَیْءٍ ۚ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ۚ يُخْفُوْنَ فِیْۤ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ۚ يَقُوْلُوْنَ تا وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ ۢبِذَاتِ الصُّدُوْرِ۔ حصول غنا کیلئے مشہور اور مفید ہے بعد نماز مغرب کے دس مرتبہ پڑھے۔ دوسرا طریقہ اس آیۃ قطب کے پڑھنے کا حصول رزق اور ملازمت کیلئے یہ ہے کہ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان بلاناغہ چالیس روز تک ایک سو ایک مرتبہ اس آیۃ کو پڑھے۔ اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے لیکن شرط یہ ہے ان دنوں میں ہر قسم کے گوشت، انڈے، مچھلی، لہسن، پیاز، دال ماش، ہینگ وغیرہ سے پرہیز کرے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ نہ گذرے گا کہ مقصد حاصل ہو جائیگا۔

آیۃ قطب کو چالیس روز بلاناغہ پچھلی شب میں تقریباً تین بجے اُٹھ کر بعد طہارت کاملہ، کے ستر مرتبہ پڑھے اگر ترک حیوانات ممکن ہو تو کرے ورنہ کم از کم مکروہات سے پرہیز کرے حصولِ رزق و ملازمت کیلئے از بس مفید و مجرّب ہے۔

۲۴:۔ حصول رزق و روزگار کیلئے آیۃ مبارکہ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِيْنُ روزانہ صبح کی نماز سے پہلے یا بعد ایک ہزار مرتبہ پڑھنا مفید ہے اور کم از کم پانسو مرتبہ پڑھے اور اوّل و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔

۲۵:۔ جو شخص صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان چالیس روز تک سورۃ فاتحہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھے حصول رزق و روزی کیلئے نہایت مؤثر ہے امام احمد البونی قدس سرہ شمس المعارف کبریٰ میں فرماتے ہیں کہ یہ صحیح اور تجربہ کی ہوئی چیزوں میں سے ہے حق تعالیٰ اس کو روزی ایسی جگہ سے دیگا کہ وہ [illegible] نہیں رکھتا ہے۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ فرض نماز پنجوقتہ کے بعد سورۃ فاتحہ سو مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ معیشت فراخ ہوگی اور مخلوق سے مستغنی ہو جائیگا۔

**فائدہ:۔** مشائخ صوفیہ اس لیے سو کے عدد کو اختیار کر کے اس پر مداومت فرماتے ہیں گویا اس کو اپنے [illegible] رزق و روزی کا وسیلہ تصور فرماتے ہیں۔

**فائدہ**:۔ پڑھنے والے کو چاہیے کہ بسم اللہ کی آخری میم کو الحمد کے لام کے ساتھ ملا کر پڑھے کہ اس میں اسرارِ عجیبہ سربستہ ہیں۔

**فائدہ**:۔ حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کی آخری میم کو الحمد کے لام کے ساتھ ملا کر حق تعالیٰ فرشتوں سے فرماویگا کہ تم گواہ رہو میں نے اس کو بخشدیا اور اس کی نیکیوں کو قبول کیا اور اس کے گناہوں کو معاف کیا اور اس کی زبان آتش دوزخ میں نہ جلاؤنگا اور اس کو عذاب قبر اور قیامت اور دوزخ کے ہولناک مصائب و آلام سے امن دونگا۔

# غنا و فراخی رزق کیلئے قرآن مجید کی بعض سورتوں کے خاص فوائد

**۲۶**:۔ جو شخص روزانہ سورۃ یٰسٓ شریف کو گیارہ بار پڑھا کرے اور اس عدد کو اپنے لئے اختیار کرے انشاء اللہ ہرگز محتاج نہ رہیگا۔ اور مخلوق سے غنی ہو جائیگا اس سورۃ میں عجیب غریب اسرار ہیں جنکی تفصیل کی اس مختصر میں گنجائش نہیں۔

اگر صبح شام روزانہ بلاناغہ ایک ایک مرتبہ پڑھی جائے تو دین و دنیا کے جملہ معاملات کیلئے جامع اور نافع ہے۔ واللہ اعلم۔

**۲۷**:۔ حصول غنا اور فراخی رزق کیلئے سورۃ وَاقِعَةُ نہایت مجرب ہے جو شخص اس سورۃ کو ۴۱ مرتبہ ایک جلسہ میں پڑھے انشاء اللہ اس کی حاجت اسی وقت پوری ہو خصوصاً وہ حاجت جس کا [illegible] ق یا ملازمت یا ان کے سبب سے ہو۔

بہتر ہے کہ اس طریق کو چند روز عمل میں لائے اس لئے کہ اس زمانہ میں تقویٰ اور طہارت معدوم اور سرعت اجابت ایک ضمیمہ ہے تقویٰ اور طہارت اور اخلاص کا پس ممکن ہے کہ اپنے گناہوں کی کثرت کی وجہ سے ایک مرتبہ شرف قبولیت عطا نہ ہو تو دوسری مرتبہ نہیں تو تیسری مرتبہ۔



**۲۸**:۔ سورۃ وَاقِعَةُ کو بعد نماز عصر ایک جلسہ میں چودہ مرتبہ پڑھنا مشہور و مجرب ہے اور جو شخص اس عدد کو اختیار کرے وہ اس چیز کو دیکھے جو اس کو مسرور کر دے انشاء اللہ۔ اس سورۃ واقعہ کے فوائد عجیب و غریب ہیں۔ حدیث شریف میں ہے جو شخص رات کو سوتے وقت اس سورۂ واقعہ کو پڑھا کریگا اسکو فاقہ کبھی نہ ہوگا۔

**۲۹**:۔ پہلا طریقہ جو شخص سورۃ واقعہ اور سورۃ مزمل اور سورۃ واللیل اور سورۃ الم نشرح ان چاروں سورتوں کو ایک بار پڑھیگا۔ وہ ہرگز محتاج نہ رہیگا۔

دوسرا طریقہ یہ ہے کہ انہی چاروں سورتوں کو جمعہ کی شب کو بعد نماز عشاء باوضو پڑھا کرے مجرب ہے۔

**فائدہ**:۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے آپ سے فقر کی شکایت کی آپ نے یہی مذکورہ بالا عمل اس کو سکھایا۔ دوسرے سال وہی شخص آیا اور چھ ہزار درہم لایا اور عرض کی کہ یہ زکوٰۃ کا مال ہے حق اللہ ہے مساکین کو تقسیم فرما دیجئے۔ جناب نے جو وظیفہ بندہ کو بتایا تھا اُسی کی برکت سے خدا تعالیٰ نے ایک سال میں مجھکو غنی کر دیا۔

**ہدایت** پوشیدہ نہ رہے کہ جو دعا ہم نے عمل نمبرہ میں ذکر کی ہے اس سے غافل نہ رہنا وہ کیمیائے مشائخ ہے آسانی کے خیال سے یہاں بھی نقل کرتے ہیں طریقہ اور ترکیب اس کی وہیں ملاحظہ ہو۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ يَا حَمِيْدُ يَا مُبْدِئُ يَا مُعِيْدُ يَا رَحِيْمُ يَا وَدُوْدُ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ بِطَاعَتِكَ عَنْ مَعْصِيَتِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

**۳۰**:۔ کشائش رزق کے لئے اور فراخ دستی کے واسطے سورۃ مزمل شریف مشہور اور مجرب ہے اس کے پڑھنے کے بہت طریقہ مشائخ میں مروج ہیں لیکن عمدہ طریقہ یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد سورۃ مزمل کو گیارہ مرتبہ ہمیشہ پڑھا کرے۔ کہ یہ عمل غناء ظاہری و باطنی کو از بس مفید ہے اور عمل کی صحت پر اتفاق ہے۔

**فائدہ**:۔ ہر وہ سعادتمند جو اس سورۃ مزمل کو گیارہ مرتبہ مذکورہ بالا طریقہ کے مطابق پڑھنے کی مداومت کرے اس کیلئے ایک اور کام کی بات ذیل میں درج کرتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ پڑھنے والا جب آیۃ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا پہنچے تو بچیس کلمہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھے پس فائدہ اس کا دیکھیگا انشاء اللہ تعالیٰ

**۳۱**:۔ فوائد سراجیہ میں ہے کہ بعض علماء نے لکھا ہے کہ جو شخص مداومت کرے حسب ذیل تین سورتوں کے پڑھنے کی یعنی سورۃ فاتحہ ایک بار سورۃ الم نشرح تین بار، سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنَا گیارہ بار کشائش دیگا خداوند عالم اُس کو بغیر مشقت کے انشاء اللہ تعالیٰ فقیر عرض کرتا ہے کہ یہ عمل اگر نماز پنجوقتہ کے بعد پڑھا جائے تو زیادہ مناسب ہے

**۳۲**:۔ ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ دفع تنگی و فراخی معیشت کیلئے کلمہ تمجید سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ۔ بعد نماز عشاء کے پڑھنا بہت مفید ہے اور غایت درجہ اسکی تعریف

**۳۳**: حضرت شیخ محمد تھانوی قدس اللہ سرہ فرماتے ہیں کہ تنگیٔ معاش کیلئے ہر روز کلمۂ تمجید پانسو۵۰۰ مرتبہ پڑھنا نہایت مفید ہے اوّل و آخر درود شریف ؛

**فائدہ**:۔ ایک (مقتدی) صاحب فرماتے ہیں کہ میں نے اس کلمۂ تمجید کو بعد نماز عشا ر ایک سو اکیس۱۲۱ مرتبہ ترقی کیلئے پڑھا تھا۔ بعنایت الٰہی مقصد بر آیا۔

**۳۴**:۔ فوائد سراجیہ میں ہے کہ فرمایا عبد اللہ بن عُمر رضؓ نے کہ حاضر ہوا ایں خدمت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حالت میں کہ کہتا تھا ایک مرد، اے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کم ہوگئی قدرت ہاتھ کی میری فرمایا حضرت نے اس کو کہ تو سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ سو بار مابین طلوع فجر کے اس وقت تک کہ ادا کرے تو صبح کی نماز انشاء اللہ ہاتھ آئیگی تجھکو دنیا اگرچہ بدشوار آنیوالی ہو ؛

**۳۵**: بعض مشائخ سے مروی ہے کہ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْغَفُوْرَ الرَّحِيْمَ بعض کا طریقہ ہے کہ درمیان سنت اور فرض فجر کے سو مرتبہ دعاء پڑھنا چاہئے۔

**۳۶**:۔ فتوح اوراد میں ہے کہ سحر کے وقت لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَسُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا وَّسُبْحَانَ اللّٰهِ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا پچیس۲۵ مرتبہ پڑھنا چاہیے کہ حضرت معروف کرخی قدس اللہ سرہٗ نے بعض دوستوں کو قضاء دین اور وسعت رزق کے لئے سکھائی تھیں تھوڑے دنوں میں ان کا مقصد حاصل ہوگیا اور اس دُعاء کو وقت مذکور پر پڑھنا عجب تاثیر رکھتا ہے گویا اس دُعاء کا نام دِرْهَمُ الْكِيْسِ (یعنی درہم جیب میں) ہیں مُراد یہ ہے کہ اس کے پڑھنے سے رزق میں اتنی وسعت ہوجاتی ہے کہ آدمی بے فکر ہوجاتا ہے جیسے جیب میں روپیہ پیسہ ہونے سے بے فکر ہوجاتا ہے۔

**۳۷**:۔ غُنیۃ الطالبین میں ہے کہ ادائے قرض کیلئے کسی شخص نے حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے اسم اعظم پوچھا آپ نے فرمایا کہ وضو کرکے دو رکعت نماز پڑھو اس کے بعد یہ پڑھو۔ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ اَنْتَ اللّٰهُ بَلٰى اَنْتَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اللّٰهُ اَللّٰهُ اَللّٰهُ وَلِلّٰهِ اِنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اقْضِ عَنِّى الدَّيْنَ وَارْزُقْنِىْ بَعْدَ الدَّيْنِ اس شخص نے رات کے وقت یہ عمل کیا اور صبح کے وقت دو لاکھ درہم ایک تھیلی میں نماز کی جگہ پر پائے اور اُس پر لکھا تھا کہ اگر اس سے زیادہ طلب کرتا تو ہم دیتے پس کس لئے تو نے اور زیادہ نہیں مانگے اس شخص نے یہ کیفیت حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے عرض کی آپ نے فرمایا پوشیدہ رکھو ؛

**۳۸**:۔ ایک بزرگ نے فرمایا جو شخص صبح کے وقت کلمۂ توحید سو۱۰۰ مرتبہ پڑھتا رہے بغیر اسباب کے خوش گزران کرے۔ یہ عمل شیخ جیو رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شیخ فریدالدین شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ سے عالم خواب میں حاصل کیا تھا

**۳۹**:۔ فراخی رزق و حصول جاہ و سعادت دارین کیلئے اسم مبارک یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ نہایت مؤثر ہے



اور جہاں تک تحقیق ہوا یہ اسم اعظم ہے جو شخص صبح کے وقت اس نام مبارک کو ایک ہزار مرتبہ پڑھنے کی مداومت کرے وہ عجیب و غریب حالات و کیفیات دیکھیگا انشاء اللہ تعالیٰ بعض بزرگوں سے منقول ہے کہ اگر یہ نام مبارک مٹی پر پڑھا جائے تو مٹی سونا ہوجائے۔

**۴۰**:۔ اسم مبارک یَا مُغْنِیُّ کو جو شخص روز صبح کو گیارہ سو۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے وہ شخص مخلوق سے بے نیاز ہوجائیگا اور یہ وہ نام ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا پڑھنے والا کبھی کسی حالت میں محتاج نہ ہوگا ؛

**۴۱**:۔ کشائش رزق کیلئے یَا رَزَّاقُ، یَا فَتَّاحُ، یَا بَاسِطُ ہر روز صبح کو بعد نماز فجر ناموں کے عدد کے موافق ورد کرے خدائے تعالیٰ اس کے رزق کے دروازے کھول دیگا۔ مذکورہ بالا اسمار مبارکہ کے اعداد ۶۹۵ ہیں

**۴۲**:۔ فراخی رزق کیلئے اسم مبارک یَا وَهَّابُ شب کے آخر حصہ میں ایک ہزار مرتبہ پڑھتا رہے حق تعالیٰ اس نام کی برکت سے اس بندہ کا رزق فراخ کر دیگا ؛

**۴۳**:۔ یَا اَللّٰهُ، یَا رَحْمٰنُ، یَا رَحِیْمُ، یَا حَیُّ۔ یَا قَیُّوْمُ فجر کی نماز کے بعد تین سو ساٹھ۳۶۰ مرتبہ ہمیشہ پڑھتا رہے ان اسمار مبارک کو پنج گنج یعنی (پانچ خزانہ) کہتے ہیں بعض بزرگوں کے یہاں یہ عمل مشہور ہے فقیر کو بھی اس عمل کی اجازت ملی ہے ؛

**۴۴**:۔ فتوحات دنیوی اور حصول جمعیت کیلئے روزانہ اس دُعاء کو پچیس۲۵ مرتبہ پڑھنا نہایت مؤثر ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ هُوَ اللّٰهُ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ السَّرِيْعُ الشَّاكِرُ الشَّكُوْرُ الْحَمِيْدُ التَّوَّابُ الْغَفَّارُ الْغَافِرُ الْغَفُوْرُ الْمَجِيْدُ الْوَهَّابُ الْجَوَّادُ الْفَتَّاحُ الْمُعْطِىْ الْوَكِيْلُ الْكَافِىْ الرَّزَّاقُ الرَّازِقُ الْمُقِيْتُ ط

**۴۵**:۔ يَا شَفِيْقُ يَا رَفِيْقُ نَجِّنِىْ مِنْ كُلِّ ضَيْقٍ یہ ورد ایک بڑے بزرگ سے منقول ہے کشائش ظاہری و باطنی کیلئے۔ ہر نماز کے بعد پانچ مرتبہ ورد رکھے اور جس وقت کوئی حاجت درپیش ہو ستر۷۰ مرتبہ پڑھے وہ حاجت انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوجائے ؛

**۴۶**:۔ جو شخص افلاس و تنگدستی سے عاجز ہوگیا ہو یا اور کوئی مشکل پیش آئے تو ہر نماز کے بعد پچاس۵۰ مرتبہ یہ دُعاء پڑھے اور اول و آخر اکیاون۵۱ اکیاون مرتبہ درود شریف پڑھے يَا شَفِيْقُ يَا رَفِيْقُ نَجِّنِىْ مِنْ كُلِّ ضَيْقٍ بِرَحْمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بیشک اسکی روزی فراخ ہوگی اور مشکل آسان ہوجائیگی ؛

**۴۷**:۔ ایک بزرگ سے منقول ہے کہ جو شخص درویش حال اور کثیر العیال ہو یا ادائے قرض سے عاجز ہوگیا ہو وہ اس اسم مبارک یَا مُغْنِیُّ کو چالیس روز تک ہر روز ایک سو گیارہ۱۱۱ مرتبہ پڑھے حق تعالیٰ خزانۂ غیب سے بے تعداد رزق پہنچائیگا ؛

**۴۸** :- امام احمد بونی قدس اللہ سرہٗ فرماتے ہیں کہ جو شخص مداومت کرے یَا عَلِیمُ کے ذکر کی ظاہر ہوں اس پر علوم مخفیہ مانند علم صناعت الٰہیہ کے۔ اشارہ اکسیر سے ہے اور کھلیں اس پر علوم غریبہ اور فنون عجیبہ۔ بعد ہر نماز کے ایک سو پچاس ۱۵۰ مرتبہ مداومت کرے بقول شارح اسماء اللہ یعنی مولانا یعقوب چرخی قدس اللہ سرہٗ۔

**۴۹ نہم** :- جو شخص یہ استغفار بلاناغہ دو مہینے تک ہر روز چار سو ۴۰۰ مرتبہ پڑھے حق تعالیٰ اس کو علم نافع اور مال کثیر عطا فرمائے مجرب ہے اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مِنْ جَمِیْعِ جُرْمِیْ وَظُلْمِیْ وَاِسْرَافِیْ عَلٰی نَفْسِیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ ۔

**۵۰** :- اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ وَصَلِّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ حصن حصین میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص اپنے مال کی ترقی کا طالب ہو اس کو چاہیے کہ یہ درود بکثرت پڑھے۔ تفسیر روح البیان میں ہے کہ جو شخص یہ درود پڑھے اس کا مال روز بروز ترقی پائے۔ نیز یہ بھی حدیث سے منقول ہے کہ جس کے پاس صدقہ نہ ہو وہ اس درود کو پڑھے یہ درود بمنزلہ زکوٰۃ کے ہو جائیگی۔ ایک شخص نے تین سو ساٹھ مرتبہ اس درود شریف کو قبل از وقت پڑھنا شروع کیا تھا حق تعالیٰ نے اس کا قرض ادا کر دیا جو شخص اپنی تجارت میں زیادہ فائدہ چاہے یہ درود بکثرت پڑھے بعض صاحبان کو یہ درود شریف عالم خواب میں حضرت شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی قدس سرہٗ سے پہنچا ہے۔ بعد نماز عشا سو بار پڑھے بحمد اللہ اس کے برکات سے فیضیاب ہوگا ✢

# اعمال تسخیر خاص و عام

## ضروری ہدایت

عمل تسخیر و جدائی میں حتی الامکان حق و ناحق کا خیال اور حلال و حرام میں امتیاز اور پوری احتیاط ضروری ہے اور ہر کس و ناکس کے کہنے سننے پر ہرگز کاربند نہ ہونا چاہیئے اس لئے بسا اوقات اسمیں نفسانی خواہشات اور دنیوی لالچ اور اغراض فاسدہ مضمر ہوتی ہیں **تنبیہ** :- اگر خدانخواستہ بلا تحقیق غرضمندوں کے کہنے سننے پر کوئی ایسا کر گذرے تو اندیشہ وبال کا ہے۔ لیکن ساتھ ہی اس کے یہ بھی ہے کہ بدگمانی اور سوء ظنی کی وجہ سے امر حق اور صواب میں دریغ بھی نہ کرے۔ اس لئے کہ طالبین حق کے مقصود کی انجام دہی موجب فلاح دارین ہے حضور اکرم



صلی اللہ علیہ وسلم اس قسم کے کاموں میں بے انتہا احتیاط سے کام لیتے تھے اور اہل غرض کے کہنے سننے پر خیال نہ فرماتے تھے۔ رَزَقَنَا اللّٰہُ سُبْحَانَہٗ کَمَالَ التَّقْوٰی وَحَفِظَنَا عَنْ مَکَائِدِ الشَّیْطَانِ وَاَھْلِ الطُّغْیٰ ۔

## بعض شرائط

عمل تسخیر و جدائی کے کرنے میں بعض شرائط ہیں مثلاً عروج ماہ یعنی شروع ماہ۔ نزول ماہ یعنی مہینہ کا آخر۔ یا جمعہ کا دن۔ یا کوئی خاص وقت وغیرہ وغیرہ۔ پس جب کوئی شخص اعمال تسخیر وغیرہ میں سے کوئی عمل کرنا چاہے تو اس قسم کے امور کو پیش نظر رکھے۔ تاکہ اس کے مفاد سے محروم نہ رہے۔

## عُروج و نزولِ ماہ

مہینہ کا شروع و آخر اور گردش آفتاب اور دن اور رات کے اوقات میں بعض ساعتیں ایسی ہیں کہ ان کا لحاظ رکھنے سے یہ عمل زود اثر شمار کئے جاتے ہیں لیکن چونکہ یہ ایک مستقل باب ہے۔ اور آتشی و آبی و بادی اور خاکی وغیرہ کی تصریح طوالت سے خالی نہیں اس لئے اس جگہ مختصراً اتنا سمجھ لینا کافی ہے کہ اعمال حب و تسخیر وغیرہ میں شروع ماہ اور دن جمعہ اور ساعت نیک ضروری ہے اور اعمال بغض و عداوت میں نزول ماہ اور دن مثلاً شنبہ سہ شنبہ اور زوال وغیرہ کا مشروط ہے! اور اشد ضرورت کے لئے جیسا موقع ہو اس لئے کہ مؤثر حقیقی حق تعالیٰ ہے۔ بندہ سائل ہے اور وہ معطی ہے ✢

## پہلا عمل تسخیر خاص و عام

اس عزیمت کو اکتالیس ۴۱ بار پڑھے اور سرمہ یا عطر پر طالب مطلوب کا نام لیکر دم کرے اور عطر کو مل کر یا سرمہ کو لگا کر مطلوب کے سامنے جائے دوسری صورت یہ ہے کہ شیرینی یا کسی اور کھانے کی چیز پر دم کرکے مطلوب کو کھلا دے اور اس عمل کو چالیس روز تک اکتالیس مرتبہ روزانہ پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَی الْمَلَکَیْنِ بِبَابِلَ ھَارُوْتَ وَمَارُوْتَ وَمَا یُعَلِّمٰنِ مِنْ اَحَدٍ حَتّٰی یَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَۃٌ فَلَا تَکْفُرْ فَیَتَعَلَّمُوْنَ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ یَا بُدُّوْحُ یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا مُبْدِئُ یَا مُبْدِئُ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا مُعِیْدُ یَا مُعِیْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدُ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ بِحَقِّ لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اٰهِيًا اَشَرَاهِيًا اَذُوْنِيْ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِحَقِّ اَسْمَاءِ الْكِرَامِ وَرُكْنِ الْمَقَامِ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَبِحَقِّ سُلَيْمَانَ ابْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ وَبِحَقِّ جِبْرَائِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ وَعِزْرَائِيْلَ وَلَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا ۔

## دُوسرا عمل

برائے تسخیر خاص و عام شروع ماہ ثابت میں بعد نماز صبح یا بعد نماز عشا اکیس۲۱ بار اس آیۃ شریفہ کو پڑھے اور تین مرتبہ اول و آخر درود شریف پڑھے خواہ شرینی پر دم کرکے مطلوب کو کھلائے یا عطر پر دم کرکے خود ملے اور مطلوب کے سامنے جائے وہ آیتہ یہ ہے۔ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ وَيَسِّرْ لِيْ اَمْرِيْ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ وَاجْعَلْ لِّيْ وَزِيْرًا مِّنْ اَهْلِيْ سے سُؤْلَكَ يَا مُوْسٰى تک

## تیسرا عمل

برائے تسخیر خاص و عام مطلوب کا تصور کرتے ہوئے آیۃ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ کو ۳۶۰ تین سو ساٹھ بار یا ایک سو گیارہ بار پڑھے عشار کی نماز کے بعد اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے **تنبیہ**:۔ اثر اعمال میں تو موجود ہے لیکن کرنے والا چونکہ گناہوں میں ملوث ہوتا ہے اس لئے وہ عمل بیکار جاتا ہے اعمال کیلئے تقویٰ اور طہارت، گناہوں سے بچنا نیک اعمال کی طرف رغبت کرنا بہت ضروری ہے۔

## چوتھا عمل

سُورۃ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ خیال قلب سے نہ حرکت زبان سے اکتالیس۴۱ بار پڑھے اور اول و آخر تین بار درود شریف پڑھے اور شہادت کی انگلی پر دم کرے اور اسی انگلی کے سرے کو لب سے تر کرکے ایک خط پیشانی سے قلب کے نیچے تک کھینچے اور پھر مطلوب کے سامنے جائے انشاء اللہ مطیع ہوگا اور یہ عمل مقدمہ کی کامیابی کیلئے بھی مفید ہے۔

## پانچواں عمل

آدھی رات کے وقت نئے جمعہ کی شب میں کامل طہارت کے ساتھ منہ محبوب کے گھر کی طرف کرکے اس عمل کو چالیس روز تک ایک سو گیارہ بار معہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے پڑھے وہ عمل یہ ہے۔



فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ وَحَسْبِيْ عَلٰى فُلَانٍ (یہاں مطلوب کا نام لے) اَعْطِفْ قَلْبَهٗ عَلَيْهِ وَذَلِّلْهَا فَاِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّا اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۔

## چھٹا عمل

برائے اتفاق میاں اور بیوی، و طالب مطلوب اس آیۃ کو لکھ کر طالب کے بازو پر باندھ دے اور اگر چاہے تو زعفران اور گلاب سے لکھ کر مطلوب کو کھلائے آیۃ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ بِحَقِّ اٰهِيًا اَشَرَاهِيًا فلاں بن فلاں (پہلے طالب اور پھر مطلوب کا نام لکھنا چاہیے)

## ساتواں عمل

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ هُوَ الَّذِيْ يُصَوِّرُكُمْ فِي الْاَرْحَامِ كَيْفَ يَشَاءُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۔ اس آیۃ شریفہ کو اکیس۲۱ بار معہ اول و آخر تین تین بار درود شریف کے کسی کھانے کی چیز پر پڑھے یا عطر پر دم کرے اور پھر اپنے کام کو جائے (امید ہے کہ یہ عمل ملازم یا مزدور کو اپنے آقا کی رضامندی کیلئے بھی مفید ہوگا جیسا کہ محبوب کو مائل کرنے کیلئے ہے)

## آٹھواں عمل

لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۔ اس آیۃ شریفہ کو گیارہ بار معہ اول و آخر تین تین بار درود شریف کے بادام یا شرینی پر دم کرکے مطلوب کو کھلا دے۔

## نواں عمل

نئے اتوار کو آفتاب نکلنے سے پہلے آیۃ زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوَاتِ مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ

اَلْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ؕ ستر بار پڑھ کر شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے یا چنبیلی کے پھولوں پر دم کر کے مطلوب کو سنگھائے ✦

## دسواں عمل

برائے اتفاق میاں بیوی۔ چالیس۴۰ دانہ سیاہ مرچ کے لے کر ستر بار اس عزیمت کو پڑھ کر کہے الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یا بنتِ فلاں۔ اور پھر مرچوں پر دم کرے اور آگ میں جلائے وہ عزیمت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ كٓهٰيٰعٓصٓ ۔ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ۔ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ ؕ

## گیارہواں عمل

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ اس عمل کو نئے اتوار یا جمعرات کو آفتاب نکلنے سے پہلے اور نئے جمعہ کو جمعہ کی نماز کے بعد اکیس۲۱ بار معہ اول و آخر تین تین بار درود شریف کے پڑھے اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ یَاوَدُوْدُ پڑھ کر کسی مٹھائی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے اور اگر مطلوب نہ کھا سکے تو جنگل کے کنویں میں ڈال دے۔ اور خواہ کاغذ کے پرچہ پر اس آیۃ شریفہ کو اسی ترکیب سے لکھ کر دیدے تاکہ مطلوب اپنے بازو پر باندھ لے يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ حب مطلوب فلاں بن فلاں وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ۔ علی حب فلاں بن فلاں ✦

## بارہواں عمل

زرد سرسوں کے اکیس۲۱ دانوں پر تین تین بار اس آیۃ کو آدھی رات کے وقت پڑھے اور نام مطلوب کا لیوے۔ اور بغیر دم کئے آگ میں ڈال دے آیۃ یہ ہے۔ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ تا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ؕ

## تیرہواں عمل

ایک بال اپنے سر کا اور ایک بال محبوب کے سر کا لے کر سات گرہ دلوے اور اس آیۃ کو سات



پڑھے اور ہر گرہ پر دم کرے۔ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔ اور ان دونوں بالوں کو داہنے بازو پر باندھے ✦

## چودہواں۱۴ عمل

يَا عَزِيْزُ عَزِّزْنِيْ بِعَيْنِ الْخَلَآئِقِ يَا عَزِيْزُ ۔ بعد نماز عشا تین سو ساٹھ مرتبہ معہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے پڑھے ✦

## پندرہواں عمل

يَا جَمِيْلُ تَجَمَّلْتَ بِالْجَمَالِ وَالْجَمَالُ فِيْ جَمَالِ جَمَالِكَ يَا جَمِيْلُ بعد نماز عشا پانسو مرتبہ معہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے چالیس۴۰ روز تک پڑھے اور اگر ہو سکے تو ہر روز غسل کر کے پڑھے اور چلہ ختم ہونیکے بعد تعداد مقرر کرکے جسقدر پڑھ سکتا ہو ہر روز ورد رکھے۔ اور یہ تصفیہ قلب کیلئے بھی مفید ہے ✦

## سولہواں۱۶ عمل

یَا عَزِیْزُ بِمَنْ كُلِّ عَزِيْزٍ بِحَقِّ يَا عَزِيْزُ بعد نماز عشا ایک ہزار مرتبہ معہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے پڑھے اور آخر مرتبہ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ایک بار پڑھے اور اگر کسی کے سامنے اپنی حاجت لے کر جائے تو طاق عدد کے مطابق پڑھے اور اشارہ سے اُس کے چہرہ کی طرف پھونکدے ✦

نوٹ:۔ طاق عدد اس کو کہتے ہیں جس میں ایک باقی رہے مثلاً اکیس۲۱، اکتیس۳۱، اکتالیس۴۱، پینتالیس۴۵ وغیرہ۔

## سترہواں۱۷ عمل

اَللّٰهُمَّ يَا وَدُوْدُ اَنْتَ الْوَدُوْدُ وَدِّدْنِيْ مِنْ قَلْبِ جَمِيْعِ عِبَادِكَ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ط

شب جمعہ کو برائے تسخیر عام بعد نماز مغرب کے غسل کر کے پاک کپڑے پہنے اور عطر مل کر بخور روشن کر کے شیرینی اپنے سامنے رکھے تین سو ساٹھ بار معہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے پڑھے۔ شیرینی پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے اور سرمہ اپنی آنکھوں میں لگائے۔ خاص لوگوں کی تسخیر کیلئے بجائے لفظ فِیْ قَلْبِ جَمِيْعِ عِبَادِكَ کے فِیْ قَلْبِ فلاں بن فلاں کہے ✦

نوٹ:۔ ایک مطلوب ہو تو کہے فِیْ قَلْبِ...... (یہاں مطلوب کا نام لیوے) اور اگر دو ہوں تو کہے فِیْ قَلْبَانِ......

(یہاں دونوں کے نام لے) اور اگر دو سے زائد ہوں تو کہے فِیْ قُلُوْبِ ...... (یہاں ان سب کے نام لے)

## اٹھارہواں عمل

اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ سَخِّرْ ھُمْ لِیْ ۔ وقتِ طلوع آفتاب کے چہرہ مطلوب کی طرف کرکے اوّل تین مرتبہ درود شریف بعد میں ننانوے مرتبہ اس عمل کو باختلاف ضمائر یعنی ایک مرد کیلئے سَخِّرْہُ اور دو کیلئے سَخِّرْ ھُمَا اور دو سے زائد کیلئے سَخِّرْ ھُمْ اور ایک عورت کیلئے سَخِّرْھَا اور دو عورتوں کیلئے سَخِّرْ ھُمَا اور دو سے زیادہ عورتوں کیلئے سَخِّرْ ھُنَّ پڑھے اور پھر تین مرتبہ درود شریف آخر میں پڑھے اور دو مرتبہ اس عمل کو پھر پڑھے شہادت کی انگلی پر دم کرکے انگلی کا سرا لب سے تر کرکے ایک خط پیشانی سے قلب کے نیچے تک کھینچے ۔

---

# اعمالِ حُب

۱ :۔ برائے حُب تین روز بعد نماز عشا قبل از وتر دو رکعت نفل ادا کرے اور حسب ذیل سورتیں گیارہ گیارہ مرتبہ ہر رکعت میں پڑھے پہلے الحمد گیارہ مرتبہ پھر آیۃ الکرسی گیارہ مرتبہ پھر سورۃ اخلاص گیارہ مرتبہ۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک ہزار بار یَا وَدُوْدُ پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر ایک ہزار مرتبہ یہ دعا پڑھے: "یَا وَدُوْدُ بِحَقِّ سُلَیْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ بِحَقِّ صَبْرِ اَیُّوْبَ بِحَقِّ آشُوْبِ چَشْمِ یَعْقُوْبَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ مَحْبُوْبِ فُلَانِ بْنِ فُلَاں را بنر دمن برساں مانند ابر باد۔ یَا رَبِّ زُوْدْ یَا رَبِّ زُوْدْ یَا رَبِّ زُوْدْ یَا مَعْبُوْدُ یَا مَعْبُوْدُ" آخر گیارہ بار درود شریف ۔

۲ :۔ برائے حُب سُورۃ اخلاص شریف واضح ہو کہ حلال طریقہ میں کوئی وبال نہیں ورنہ کرنے والے کو نقصان پہنچے گا شب جمعہ میں مطلوب کے کپڑے پر اسمار ذیل تحریر کرے۔ تحریر کے وقت مکان تنہا ہو۔ باوضو ہو۔ تحریر کے بعد اس کپڑے کی بتی بنا کر روغن زیتون میں جلائے جس وقت بتی روشن ہو جائے تو تنہا مکان میں باوضو ایک ہزار مرتبہ سُورۃ اخلاص پڑھے۔ اور ہر مرتبہ سورۃ کی تلاوت کے بعد یہ الفاظ پڑھے تو
یَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ وَیَا عَبْدَ الْوَاحِدِ وَیَا عَبْدَ الصَّمَدِ بِحَقِّ تَعْقِدُوْنَہٗ مِنْ ہٰذِہِ السُّوْرَۃِ الْعَظِیْمَۃِ ۔ الخ

وہ اسما جو مطلوب کے کپڑے پر لکھے جائینگے حسب ذیل ہیں

بِطَمْطَمِیْشٍ۔ تَطِیْشٍ۔ مَطْطُوْشٍ۔ عَلِیُوْشٍ۔ مَلْکُوْشٍ۔ ھَلِیُوْشٍ۔ تَوَکَّلْ یَا عَبْدَ الرَّحْمٰنِ وَیَا عَبْدَ الْوَاحِدِ



وَیَا عَبْدَ الصَّمَدِ بِجَلْبِ فُلَانَۃَ بِنْتِ فُلَانَۃَ اِلٰی فُلَانِ بْنِ فُلَانَۃَ اَلْوَحَا ۔ اَلْعَجَلَ ۔ اَلسَّاعَۃَ

**نوٹ** :۔ خط کشیدہ سطر کی بجائے طالب مطلوب کا نام معہ اس کی والدہ کے نام کے لکھا جائے۔ مثال کے طور پر یوں سمجھیے بجلب رقیہ بنت کلثوم الیٰ عبدالرحمن بن مریم الوحا الوحا العجل العجل الساعۃ الساعۃ۔ یہ مثال ہے خوب غور کریجئے

**نوٹ** :۔ ہمیشہ لکھنے یا پڑھنے میں پہلے مطلوب کا نام معہ والدہ کے ہوتا ہے اور بعد میں طالب کا نام معہ والدہ کے نام کے ہوتا ہے۔

360

۳ :۔ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمَانَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّہٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ یہ آیہ کریمہ روزانہ بلاناغہ تین سو ساٹھ مرتبہ اگر یہ تعداد غیر ممکن ہو تو صرف تیس مرتبہ پڑھی جائے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ۔

۴ :۔ یَا عَطُوْفُ ذُوالْقُوَّۃِ الْمَتِیْنِ وَاعْطِفْ عَلٰی قَلْبِ فُلَانِ بْنِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ تین سو تیرہ مرتبہ وقت مقرر کرکے بعد نماز صبح یا بعد نماز عشار روزانہ پڑھے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔

۵ :۔ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَھُوْا قَوْلِیْ وَاجْعَلْ لِّیْ وَزِیْرًا مِّنْ اَھْلِیْ ھٰرُوْنَ اَخِی اشْدُدْ بِہٖ اَزْرِیْ وَاَشْرِکْہُ فِیْ اَمْرِیْ کَیْ نُسَبِّحَکَ کَثِیْرًا وَّ نَذْکُرَکَ کَثِیْرًا اِنَّکَ کُنْتَ بِنَا بَصِیْرًا قَالَ قَدْ اُوْتِیْتَ سُؤْلَکَ یَا مُوْسٰی عروج ماہ ثابت میں بعد نماز عشار یا صبح اکتالیس بار روزانہ معہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے پڑھے۔

**نوٹ** :۔ مذکورہ بالا تینوں اعمال بتصور مطلوب کے پڑھے جائیں گے۔ ان اعمال محبت میں مندرجہ ذیل درود شریف پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمَوْدُوْدِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ

۶ :۔ وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا ۔۔۔ لِّلْعٰلَمِیْنَ اکیس بار پانی پر دم کرکے اس پانی میں چھالیہ تر کرے جس کو پان میں یہ چھالیہ کھلا دے دوست جانی ہو جائے ۔

۷ :۔ عمل حُب۔ چار رکعت نماز نفل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں اَلَمْ نَشْرَحْ، دوسری میں اِنَّا اَنْزَلْنَا تیسری میں سورۃ کافرون چوتھی میں سورۃ اخلاص پڑھے لیکن حضور قلب اور اضطرار شرط ہے انشاء اللہ مطلوب حاضر ہوگا

۸ :۔ یَا طٰہٰ ھُوْ ستر بار پڑھ کر شیرینی پر دم کرکے مطلوب کو دیدے انشاء اللہ مطیع ہو جائیگا۔

۹ :۔ پان، چھالیہ، چونہ، کتھا۔ لائے اور مندرجہ ذیل آیۃ ایک سانس میں سات بار پڑھ کر دم کرے اور اس کو کھلا دے۔ فوراً اس کی محبت مطلوب کے دل میں پیدا ہو، یہاں تک کہ مطلوب محبت میں دیوانہ ہو جائے۔ وہ آیۃ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰہِ اِنَّکَ لَا تَھْدِیْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ اَعْلَمُ بِالْمُھْتَدِیْنَ ۔

۱۰ :۔ ایک دائرہ کے اندر پینتالیس ع اور اس کے اندر چودہ ص اور بیچ میں مطلوب کا نام

معہ اس کی والدہ کے نام کے لکھ کر ایک درخت میں باندھ دیوے مطلوبہ عشق میں دیوانی ہوجائیگی




**۱۱**:۔ محبت میں یہ دعاء اسم اعظم ہے طہارت ظاہری وباطنی کے ساتھ کسی عطر پر تین ہزار بار پڑھ کر دم کرکے مطلوب کے پاس بھیج دیوے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَلِیْمُ ذَا الْاَنَاتِ فَلَا یُعَادِلُهٗ شَیْءٌ مِّنْ خَلْقِهٖ۔

**۱۲**:۔ عمل حب یَا عَزِیْزُ۔ یَا عَزِیْزُ مِنْ کُلِّ عَزِیْزٍ یَا عَزِیْزُ یَا عَزِیْزُ۔ برائے حب مجرب ہے چاہیئے کہ صبح کو حالت تنہائی میں تصور مطلوب کا کرے۔ اور مذکورہ بالا دعا ایک ہزار مرتبہ پڑھے اور پھر اسی طرح شام کو پڑھے غرض ایک ہفتہ میں اس عمل کو پورا کرے اگر کسی جگہ کوئی قید ہو تب بھی مل جائیگا +

**۱۳**:۔ برائے حب۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ کٓهٰیٰعٓصٓ۔ حٰمٓ۔ عٓسٓقٓ۔ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ۔ الٓمٓصٓ۔ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا یَسْطُرُوْنَ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ احراق قلب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں تین رات متواتر ایسا کرے اگر اول ہی رات میں مطلب ہو جائے تو بہتر ہے ورنہ تیسری رات میں انشاء اللہ ضرور مطلب حاصل ہوجائیگا۔ اور زیادہ سے زیادہ مقدار اس عمل کی سات دن تک ہے ایکہزار بار روزانہ پڑھے

**۱۴**:۔ سات عدد خوشبودار پھولوں پر سات سات مرتبہ اس آیتہ کو دم کرے اور مطلوبہ کو سونگھنے کو دے خود فریفتہ ہوجائیگی۔ وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ

**۱۵**:۔ جس کو اپنا گرویدہ کرنا چاہے کھانے کی کسی چیز پر ایک ہزار بار یَا وَدُوْدُ پڑھ کر کھلا دے فوراً راضی ہو

**۱۶**:۔ عمل تسخیر۔ هُوَ اللّٰهُ یَا عَزِیْزُ عَزِّزْنِیْ وَسَخِّرْ لِیْ قَلْبَ...... فُلَانٍ۔ اس اسم عزیز کے عدد چورانوے ۹۴ ہیں اگر مطلوب کوئی ایک شخص ہو تو اس کا نام اور اگر تمام شہر کے لوگوں کی تسخیر مقصود ہو تو سب کا خیال اور اگر اہل محلہ کو مسخر کرنا منظور ہو تو اہل محلہ کا خیال کرنا ضروری ہے اس مذکورہ بالا عمل کو چورانوے ۹۴ مرتبہ پڑھے اور ہر مرتبہ مطلوب کا نام لے مجرب ہے +

**۱۷**:۔ برائے تسخیر و محبوب خلائق۔ اس آیۃ شریفہ کو دو سو ۲۰۰ مرتبہ شمار کرکے روزانہ پڑھے انشاء اللہ محبوب خلائق ہوگا اور ہرگز محتاج نہ ہوگا۔ اور جو کچھ یاد ہوگا نہ بھولے گا اور تمام حاجتیں پوری ہوں گی وہ آیتہ یہ ہے قُلْ اِنْ کُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰهُ وَیَغْفِرْ لَکُمْ ذُنُوْبَکُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔

**۱۸**:۔ برائے حب۔ غیر مستعمل پیالے میں پانی بھر کر رکھ لے اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۃ الحمد شریف اس طرح پڑھے کہ مطلوب کو اس پانی میں غرق تصور کرے اور بعد اختتام پیالے کے پانی کو قبلہ رو کھڑے ہو کر پی جاے اور تصور کرے کہ مطلوب کو بھی پی گیا۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطیع ہوجائیگا ؛






**۱۹**:۔ اگر عورت اپنے شوہر سے عاجز ہوگئی ہو اس تعویذ کو اپنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ مطیع ہوجائیگا

**۲۰**:۔ یَا وَدُوْدُ وَدِّدْ بَیْنَهُمَا۔ دل میں یہ تصور کرکے کہ فلاں کو فلاں سے محبت ہو جائے اس کو اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرکے کوئی چیز کھلا دے یا پلا دے انشاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔ **ف**:۔ جو عورت اس کو اپنے پاس رکھیگی اس کا شوہر مطیع ہوگا + وہ تعویذ حسب ذیل ہے۔

**۲۱**:۔ جو شخص اکتالیس ۴۱ دانہ سیاہ مرچ کے لے کر اور ہر ایک دانہ پر سورۃ فاتحہ پڑھ کر ان کو سفید پیاز کے اندر رکھے اور اس پر پیاز کا ورق رکھ کر بند کر دے پھر تین لکڑیاں انار شیریں کی لے کر مرچیں رکھی ہوئی پیاز میں چبھو دے پھر اس پیاز کو چولھے میں گاڑ دے تاکہ آگ کی گرمی اس کو پہنچتی رہے۔ اور ابھی وہ جلی بھی نہ ہوگی کہ طالب کی محبت مطلوب کے دل میں پیدا ہوجائیگی۔ نام طالب مطلوب معہ نام والدہ ہر دو پیاز کے چھلکے پر لکھے جائیں ؛

| |
|---|
| ٨٩ ع ـ ع ٢٣ ١١١ عـــ |
| ١١٣ ٩١١١ ١٢٩٣ عـــ ١١١٣ |
| اهـ هـ ١٩١١ ٣١ عـــ ١١١هـ ، |
| اعـــ ١٦١ ١١ ١١ اســـ ا ســـ |
| حـــ ع ١٩٩١٩٩١ حـــ ١١٩ |
| ح ٩ ساعـــ ١١ حـــ |
| صحـــ ٩ حـــ |

فلان بن فلانہ علی حب فلان بن فلانہ

**۲۲**:۔ کتاب شمس المعارف میں لکھا ہے کہ جو کوئی شخص طالب و مطلوب کے ناموں کو آپس میں تکسیر کرے پھر انکو اسم اَلْوَدُوْدُ میں امتزاج دیوے اسی طرح ان ناموں کو اکیاون مرتبہ امتزاج دیوے انشاء اللہ محبت پیدا ہوجائیگی اور اگر ان ناموں تکسیر شدہ کو مربع بوقت نیک میں بشرائط مقررہ لکھ کر طالب اپنے پاس رکھے انشاء اللہ مطلوب مطیع ہوجائیگا۔ مگر مربع بھرنے سے قبل عمدہ بخورات روشن کرے اور دو رکعت نماز پڑھے رکعت اول میں سورۃ فاتحہ سورۃ البروج اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ والضحیٰ پڑھے پھر مربع کو بھر کر اپنے بازو پر باندھے اور اپنے مطلوب کے پاس جائے اثر زیادہ ہوگا ؛

**۲۳**:۔ **دیگر**:۔ اگر اسم اَلْوَدُوْدُ کو کسی کھانیکی چیز پر ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور میاں بیوی جن میں نا اتفاقی ہو یا کچھ کشیدگی ہوگئی ہو کھلا دیوے انشاء اللہ اتفاق ہوجائیگا۔ اور محبت زیادہ ہوگی اسی طرح آیت قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا اِنَّا لَنَرٰهَا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ (سورۃ یوسف) ایک ہزار بار کسی کھانیکی چیز پر دم کرکے دے نتیجہ وہی ہوگا جو عمل بالا میں مذکور ہے ؛

**۲۴**:۔ **دیگر**:۔ جو کوئی شخص آیتہ وَتِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَیْنٰهَا تا یَهْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ کاغذ پر لکھ کر اور اس کے نیچے کَذٰلِكَ یَهْدِیْ فلان بن فلان علی محبت فلاں بن فلاں لکھ کر ان دونوں میں سے ایک یا دونوں

رکھ لے انشاءاللہ ان کے درمیان دشمنی نہ رہیگی ؛

**۲۵**:۔ برائے حُب۔ اگر کوئی شخص اسم یَاوَدُوْدُ کو جس ساعت میں قمر متصل شرفِ مشتری میں ہوئے۔ پارچہ حریر پر لکھ کر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ سب آدمیوں کے دل میں محبوب ہوگا۔ اور سب آدمی اس سے محبت کریں گے۔ اور اگر اسم وَدُوْدُ کو ہمیشہ بلاناغہ پڑھتا رہے اُس پر زیادتی نعمت کی ہوگی ؛

**۲۶**:۔ جو شخص شب دوشنبہ کو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اور اکتالیس۴۱ سیاہ مرچیں لیکر اور ہر ایک پر سات سات مرتبہ آیہ یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ۔ پڑھ کر کہے علیٰ حب فلاں بن فلاں محبت فلاں بن فلاں۔ اور ہر ایک دانہ کا منہ مطلوب کی طرف کر کے کوئلہ کی آگ پر جلا دیوے۔ انشاء اللہ محبت پیدا ہو جائیگی ؛

# اعمالِ سُورۂ مُزَّمِّل شریف

(۱)

اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے چاہیے کہ سات روز یا ستائیس۲۷ روز اکتالیس۴۱ مرتبہ پڑھے اور اوّل و آخر درود شریف پڑھے۔ اور اُن ایام میں گوشت کھانا ترک کر دے مشکل آسان ہو جائیگی ؛

## فوائد

**۱**:۔ اگر فقیر اس طرح پڑھے تو غنی ہو جائیگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

**۲**:۔ اگر دردِ زہ والی عورت کو گیارہ مرتبہ سورۂ مُزَّمِّل شریف پڑھ کر شکر پر دم کر کے کھلا دیں تو فوراً خلاصی ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ ؛

**۳**:۔ اگر تین بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے اور اُس سے منہ دھو کر امراء اور بادشاہ یا حاکم کے پاس جاوے تو وہ اُس کی عزت و احترام کریں انشاء اللہ تعالیٰ ؛

**۴**:۔ اگر کوئی شخص قید میں ہو یا کسی کا کوئی مقدمہ دائر ہو۔ اُس کو سورۂ مزمل شریف مشک اور زعفران سے لکھ کر دیجائے اور اس کو وہ اپنے پاس رکھے تو قیدی قید سے رہا ہو اور مقدمہ والا مقدمہ میں کامیاب ہو۔ انشاء اللہ تعالیٰ ؛



**۵**:۔ اگر بقرعید کے روز غسل کر کے مسجد کے راستہ کی خاک اور پرانی قبر کی خاک اور پڑاوے کی خاک لے کر نو۹ مرتبہ سورۂ مُزَّمِّل شریف کو پڑھ کر دم کرے اور دشمن کی طرف اڑا دے دشمن ہلاک ہو جائیگا مجرب ہے

**۶**:۔ اگر کسی ظالم کے ظلم سے تنگ ہو اور اس کی قید میں گرفتار ہو تو بعد نماز جمعہ سورۂ مُزَّمِّل شریف اُنیس۱۹ مرتبہ پڑھ کر سرسوں پر دم کر کے آگ میں ڈال دے۔ مُجرّب ہے۔

**۷**:۔ اگر کسی معصوم بچہ پر سایہ یا جن و پری کا اثر ہو تو فولاد کے چاقو پر اکتالیس بار پڑھ کر اُس بچہ کو کھڑا کر کے اس کے سایہ پر زمین میں گاڑ دے۔ کفار حاضر ہو اور بچہ خلاصی پائے! انشاء اللہ تعالیٰ ؛

**۸**:۔ اگر مرد و عورت میں موافقت نہ ہو تو سورۂ مُزَّمِّل شریف کو اکیس۲۱ مرتبہ پڑھ کر جو ناموافق ہو اُس پر دم کرے انشاءاللہ تعالیٰ موافقت ہو جائیگی ؛

### منقول از معمولاتِ عزیزیہ

# خواصِ سُورۂ مُزَّمِّل شریف

فوائد اور خواص سورۂ مُزَّمِّل شریف کی تلاوت کے بیشمار ہیں چند اُن میں سے یہ ہیں کہ اوّل برائے زیارت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم۔ دوسرے برائے فتوح و کشائش رزق۔ تیسرے برائے دفع دشمن۔ چوتھے برائے قبولیت نزد امراء و سلاطین وغیرہ وغیرہ۔ تاثیرات اس سورۂ مبارکہ کی عجیب و غریب ہیں اور طریقہ اس کے پڑھنے کا جو خاندانِ **اخوند** صاحبؒ کے بزرگوں سے منقول ہے یہ ہے کہ بعض مشائخ کے نزدیک تمام حاجتیں پوری ہونے کیلئے اکتالیس۴۱ بار اس ترکیب سے پڑھے کہ بعد نماز فجر آٹھ بار اور بعد نماز ظہر آٹھ بار اور بعد نماز عصر آٹھ بار اور بعد نماز مغرب آٹھ بار اور بعد نماز عشاء نو۹ بار۔ اور اوّل و آخر درود شریف اور پڑھنے کے درمیان میں کسی سے بات چیت نہ کرے ؛

## برائے ہلاکی و زبان بندی اعداء

سات روز تک صبح یا عشاء کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان گیارہ مرتبہ سورۂ مُزَّمِّل شریف کو اور جب پڑھتے پڑھتے حسب ذیل آیتوں پر پہنچے تو حسب ذیل طریقہ کا ضرور خیال رکھے۔ اوّل جب آیت

هِیَ اَشَدُّ وَطْاءً پر پہنچے تو کہے۔ الٰہی بحق فلان بن فلان کو دفع کر۔ دوم جب آیۃ وَاصْبِرْ عَلٰی مَا یَقُوْلُوْنَ پر پہنچے تو دس بار کہے الٰہی فلاں بن فلاں کو باندھ دے۔ اور اُس کا دل میری جانب مائل کر سوم جب آیۃ وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ اللَّیْلَ وَالنَّهَارَ پر پہنچے تو کہے الٰہی فلان بن فلان کو پراگندہ کر اور اس کی قوم کو سرگردان فرما چہارم جب آیۃ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ پر پہنچے تو کہے الٰہی فلاں بن فلاں کو ہلاک کر بحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

## برائے زیارت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

جو شخص خواب میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرنا چاہے وہ ماہِ رمضان المبارک کے پہلے جمعہ کی شب میں غسل کرے اور پاک کپڑے پہن کر عطر لگائے اور ان کاموں سے فارغ ہوکر بارہ رکعت نفل ادا کرے اور نفلوں کے بعد (بہ خشوع و خضوع) ایک مرتبہ سورۃ مزمل شریف پڑھے بعد ازاں ایک ہزار مرتبہ درود شریف پڑھ اس کا ثواب حضور کو پہنچا دے انشاء اللہ العزیز جمال جہاں آرا کی زیارت سے مشرف ہوگا

## برائے دفعیہ مشکلات

عشاء کی نماز کے بعد اس ترکیب سے پڑھے کہ اوّل اس درود شریف کو اکیس مرتبہ پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْمُزَّمِّلِ وَالْخَصَائِصِ اس کے بعد ایک بار یہ دعا پڑھے۔ یَا حَنَّانُ اَنْتَ الَّذِیْ وَسِعْتَ کُلَّ شَیْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا یَا حَنَّانُ۔ اس درود اور دعا کو پڑھنے کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۃ مزمل شریف پڑھے اس سے فارغ ہونے کے بعد سو مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تُسَخِّرَ لِیْ خَلْقًا مِّنْ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔
اس دعا کے بعد پھر وہی درود شریف اکیس بار پڑھے جو اوّل میں پڑھی تھی بعد اس کے ہر مشکل آسان ہونے کیلئے دعا مانگے۔

## برائے زندگی اولاد

اگر کسی کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو۔ تو نیلے دھاگے کے چار چار تار لے کر علیحدہ علیحدہ دس جگہ بٹ لے۔ ان بٹے ہوئے دس کو ایک جگہ بٹ لے تو گویا یہ چالیس تاروں کا ایک گنڈہ ہو جائیگا! اب اس گنڈہ پر اکتالیس گرہ لگائے اور ہر گرہ پر ایک دفعہ سورۃ مزمل شریف پڑھ کر پھونک دے اس کے بعد وہ گنڈہ



بچے کے گلے میں ڈال دے حق تعالیٰ از سرِ نو زندگی بخشے گا۔

## پہلا طریقہ زکوۃ سورۃ مزمل شریف

شرائط زکوۃ کا لحاظ کرتے ہوئے سورۃ مزمل شریف کو سات روز تک اکیس ۲۱ مرتبہ روزانہ پڑھے اور ہر روز پڑھنے کے بعد اکیس نقش لکھے اور ہر نقش کی گیہوں کے آٹے میں گولیاں بنا کر روزانہ دریا میں پھینک آوے اور اس طرح سات دن گذرنے کے بعد زکوۃ سے فارغ ہوکر روزانہ سورۃ مزمل کو ایک بار پڑھے اور ایک نقش روز مرّہ لکھے۔ نقش یہ ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۸۶۷ | ۱۶۸۷۰ | ۱۶۸۷۳ | ۱۶۸۶۰ |
| ۱۶۸۷۲ | ۱۶۸۶۱ | ۱۶۸۶۶ | ۱۶۸۷۱ |
| ۱۶۸۶۲ | ۱۶۸۷۵ | ۱۶۸۶۸ | ۱۶۸۶۵ |
| ۱۶۸۶۹ | ۱۶۸۶۴ | ۱۶۸۶۳ | ۱۶۸۷۴ |

## دوسرا ۲ طریقہ زکوۃ

چھ مہینے تک سورۃ مزمل شریف بجمیع شرائط زکوۃ پڑھے اور ایک روز میں ایک سو پچیس ۱۲۵ بار اس طریقہ سے پڑھے کہ چار رکعت نفل ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد پچیس ۲۵ بار سورۃ مزمل پڑھے چار رکعت میں سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھنے کے بعد سلام پھیرتے ہی سجدہ میں جائے اور پچیس ۲۵ مرتبہ سجدہ میں پڑھے۔ گویا کل ایک سو پچیس ۱۲۵ مرتبہ روزانہ اسی طریقہ سے چھ مہینے تک پڑھے تاکہ یہ طریقہ زکوۃ پورا ہو جائے۔

## تیسرا ۳ طریقہ زکوۃ اکبر

سورۃ مزمل شریف کو ایک لاکھ پچیس ۲۵ ہزار مرتبہ پڑھے جتنی مدت میں بھی پوری ہو سکے اور تا اختتام ایام زکوۃ نہ جائے مصلّٰی بدلے، اور نہ اس مکان کو بدلے جس میں پڑھنا شروع کیا ہے آخر تک اس شرط کا لحاظ ضروری ہے۔ بہتر ہے کہ مسجد میں معتکف ہوکر پڑھے تاکہ ادائے فریضہ میں سہولت رہے ورنہ نماز کیلئے جانا ممنوع نہیں مگر شرط یہ ہے کہ سوائے ادائے فریضہ اور قضائے حاجت کے کسی سے کلام نہ کرے اور نہ کوئی کام کرے۔

## چوتھا ۴ طریقہ زکوۃ اصغر

سورۃ مزمل شریف کو چالیس ۴۰ ہزار مرتبہ پڑھے۔ شرائط اس میں بھی وہی ہیں جن کا اوپر ذکر کیا گیا صرف تعداد

اُس سے کم ہے جو اس سے قبل بیان کی گئی۔ پڑھنے کا طریقہ دونوں کا ایک ہے۔

**نوٹ:۔** ان تمام اعمال میں شیخ کامل یا عامل کی اجازت بمنزلہ روح کے ہے۔ جس طرح جسم بلا روح کے کارآمد نہیں اسی طرح اعمال بلا اجازت کے نفع یقینی نہیں۔

## پانچواں طریقہ زکوٰۃ برائے متصرف شدن بر سورۃ مزمل

باجازت شیخ کامل خوب سمجھ لینے کے بعد مندرجہ ذیل طریقہ عمل میں لائے

جو شخص سورۃ مزمل پر متصرف ہونا چاہے اُس کو چاہیے کہ غسل کرنے کے بعد دو نفل پڑھے اس کے بعد اول درود شریف سو بار پھر سورۃ اخلاص سو بار پھر معہ شرائط کے سورۃ مزمل سو بار پڑھے اور بعد فراغت کھانا یا مٹھائی فقراء کو تقسیم کرے یا کھلائے۔ اس کے بعد بہ نیت حاجت پوری توجہ کے ساتھ ایک تنہا جگہ پر ایک مجلس میں دس مرتبہ درود شریف دس مرتبہ استغفار اور دس مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے اور اکتالیس ۴۱ روز تک سورۃ مزمل کو مندرجہ ذیل طریقہ پر روزانہ گیارہ ۱۱ مرتبہ پڑھے۔ جب یَاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ پڑھے تو زَمِّلْنِیْ بِلُطْفِكَ الْخَفِیِّ کہے پھر جب فَاتَّخِذْهُ وَكِیْلًا پڑھے تو تین ۳ مرتبہ یَا رَبَّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ قَدِ اتَّخَذْتُكَ وَكِیْلًا کہے پھر جب وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ پڑھے تو تین ۳ مرتبہ یَا مَنْ یُّقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ قَدِّرْ لِیْ قَضَاءَ حَاجَتِیْ فَاِنَّكَ قَادِرٌ عَلَیْهَا وَاَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ کہے پھر جب یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ پڑھے تو تین مرتبہ اَللّٰهُمَّ مِنْ فَضْلِكَ اَسْتَغِیْثُ وَمِنْ فَضْلِكَ اَرْجُوْ فَلَا تُخَیِّبْنِیْ یَا ذَا الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ اور جب آخر سورہ پر پہنچے تو تیس ۳۳ بار یہ دعا پڑھے۔ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ اَللّٰهُمَّ بِحَقِّ هٰذِهِ السُّوْرَةِ الْعَظِیْمَةِ وَبِحَقِّ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَبِیِّكَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ الشَّرِیْفَةِ الْكَرِیْمَةِ وَاَسْئَلُكَ طٰهٰ یٰسٓ یَا رَبِّ یَا رَبِّ بِحَقِّ كٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ وَبِحَقِّ نَبِیِّكَ مُحَمَّدٍ الَّذِیْ سَمَّیْتَهٗ فِیْ كِتَابِكَ الْعَزِیْزِ یَاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ اَسْئَلُكَ اَنْ تُزَمِّلَنِیْ بِرِدَاءِ لُطْفِكَ عَنْ عُیُوْنِ الْبَاغِیْنَ وَالْحَاسِدِیْنَ مِنْ اَعْدَائِیْ وَاَعْدَائِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ط

گیارہ بار یہ پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ تُعْطِیْ مِنْهَا مَنْ تَشَاءُ وَتَمْنَعُ مِنْهَا مِمَّنْ تَشَاءُ فَارْحَمْنِیْ رَحْمَةً تُغْنِیْنِیْ بِهَا عَنِ الرَّحْمَةِ مِنْ سِوَاكَ اِقْضِ دَیْنِیْ وَاغْنِنِیْ مِنَ الْبَلَاءِ وَالْفَقْرِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ وَیَا مُفَتِّحُ فَتِّحْ وَیَا مُفَرِّجُ فَرِّجْ وَیَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ وَیَا مُیَسِّرُ یَسِّرْ وَیَا مُتَمِّمُ تَمِّمْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ اَللّٰهُمَّ



صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَا دَامَتِ الصَّلٰوةُ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَا دَامَتِ الْبَرَكَاتُ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَا دَامَتِ الرَّحْمَةُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی قَلْبِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُلُوْبِ وَصَلِّ عَلٰی صُوْرَةِ مُحَمَّدٍ فِی الصُّوَرِ وَصَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ وَصَلِّ عَلٰی تُرْبَتِهٖ مُحَمَّدٍ فِی التُّرَابِ وَصَلِّ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ ط

## چھٹا طریقہ زکوٰۃ

## برائے کشائش رزق و دفع اعداء و مقبولیت نزد امراء و سلاطین و دیگر منافع کثیرہ

وہ طریقہ یہ ہے کہ سورۃ مزمل کو پڑھنا شروع کرے اور جس آیۃ کے بعد جو دعا لکھی ہے اُس کو اسکی تعداد کے موافق پڑھا جائے اس طریقہ سے بصورت گیارہ مرتبہ پڑھی جائیگی۔ یَاَیُّهَا الْمُزَّمِّلُ زَمِّلْنِیْ بِرِدَاءِ لُطْفِكَ الْخَفِیِّ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا جب اس آیۃ پر پہنچے رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ ... وَكِیْلًا تو اس آیۃ کو تین مرتبہ پڑھے اور جب اس آیۃ پر پہنچے وَاللّٰهُ یُقَدِّرُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ تین مرتبہ اس دعا کو پڑھے یَا مَنْ یُّقَدِّرُ الَّیْلَ قَدِّرْ لِیْ حَاجَتِیْ اور جب اس آیۃ پر پہنچے یَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ تین مرتبہ اس دعا کو پڑھے اَللّٰهُمَّ مِنْ فَضْلِكَ اَسْتَغِیْثُ فَارْحَمْنِیْ یَا ذَا الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ اور جب ختم کے قریب لفظ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ پر پہنچے تو اس لفظ کو تین بار پڑھے بعدہٗ سورۃ تمام کرے اور یہ دعا ختم کے بعد تین مرتبہ پڑھی جائیگی بِسْمِ اللّٰهِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ اور اسی طرح یہ شعر بھی ہر ختم کے بعد ایک مرتبہ پڑھا جائیگا:۔

یَا اَكْرَمَ الْخَلْقِ مَا لِیْ مَنْ اَلُوْذُ بِهٖ ۔۔۔ سِوَاكَ عِنْدَ حُلُوْلِ الْحَادِثِ الْعَمِیْمِ

## ساتواں طریقہ زکوٰۃ سورۃ مزمل شریف

ماہ ثابت صفر کے مہینے میں تین روز یعنی بدھ، جمعرات، جمعہ کو روزے رکھے اور علی الصباح غسل کر کے پاکیزہ کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے اور ہر روز ایک سو بیس ۱۲۰ مرتبہ سورۃ مزمل شریف پڑھے اور اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ آخر روز سورۃ مزمل شریف کو ایک سو اکیس ۱۲۱ مرتبہ پڑھ کر زکوٰۃ ختم کرے روزہ شیرینی سے افطار کرے مناسب یہ ہے کہ دودھ چاول اور گوشت کا استعمال زکوٰۃ کے زمانہ میں ترک کر دے۔

پھر روزانہ سورۂ مزمل شریف کو بطور وظیفہ کے دس مرتبہ پڑھتا رہے حسب ترتیب سابق اور در صورت عدم توفیق نماز تہجد بقضا یا صرف سورۂ شریف پڑھ لے۔ اور جب کوئی مشکل درپیش ہو تو روزانہ تا انصرام کار چالیس مرتبہ پڑھتا رہے ۔ **یادداشت** :۔ ماہ ثابت چار ہیں۔ جیٹھ۔ بھادوں۔ بھاگن۔ اگھن

# آٹھواں طریقہ

سورۂ مزمل شریف روزانہ دس مرتبہ پڑھے اور سورۂ اخلاص انچاس مرتبہ پڑھے مشکلات کے حل کیلئے مفید ہے ایک صورت یہ ہے کہ بوقت تہجد ہر رکعت میں ایک بار سورۂ مزمل شریف سات رکعتوں تک پڑھے اس کے بعد بقیہ پانچ رکعتوں میں سورۂ اخلاص دس دس بار اور آخر کی پانچویں رکعت میں صرف نو بار پڑھے انشاء اللہ تمام مشکلات دین و دنیا حل ہو جائیں گی اور ذوق و شوق میسر ہوگا۔

اگر کسی روز تہجد قضا ہو جائے تو صبح کو ادا کرے اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو رو بقبلہ مصلے پر بیٹھ کر بغیر نفل کے ادا کرے۔ لیکن اس کو ہمیشہ کرتا رہے عجب نعمت ہے۔

# حزب دوجانہ رضی اللہ عنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی خلق السموات والارض وجعل الظلمات والنور ثم الذین کفروا بربہم یعدلون هذا كتاب من محمد بن عبد الله بن عبد المطلب بن هاشم بن عبد مناف رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم النبي العربي الهاشمي المكي المدني الامي الحجازي التهامي صاحب التاج والهراوة والبراق والقضيب والناقة والحوض والشفاعة والمنبر والقبلة والفرقان والشريعة صاحب قول لا اله الا الله وحده لا شريك له محمد رسول الله الى من طرق الدار من حان وعمار من الزوار والعمار الا طارقا يطرق بخير اما بعد فان لنا ولكم في الخلق سعة فان يك عاشقا مولعا او فاجرا مقتحما او داعيا مبطلا او موذيا مقيما فاتركوا حملة القرآن وانطلقوا الى عبدة الاصنام هذا كتابنا ينطق عليكم بالحق انا كنا نستنسخ ما كنتم تعملون ۔ ان رسلنا يكتبون ما تمكرون يرسل عليكما شواظ من نار ونحاس فلا تنتصران بسم الله الذي لا اله الا هو رب العرش العظيم



بسم الله وبالله ومن الله والى الله ولا غالب الا الله ولا احد سوى الله ولا احد مثل الله جل جلاله۔ واستغفر بالله واستنجح بالله واستعين بالله وا توكل على الله وان صاحب كتابي هذا في امان الله وفي حرز الله وفي ضمان الله وكنف الله حيث ما كان وحيث ما يكون وحيث ما توجه لا تقربوه ولا تفزعوه ولا تضاروه قاعدا ولا قائما ولا يقظانا ولا بالليل ولا بالنهار ولا في اكل ولا في شرب ولا في اغتسال ولا في جنابة ولا في جبال ولا في بحار ولا في حال من الاحوال فكلما سمعتم ذكر كتابي هذا فاعرضوا عنه بلا اله الا الله غالب كل شيء وهو اعلى من كل شيء وهو اعز من كل شيء وهو على كل شيء قدير وهو بكل شيء عليم وبكل شيء حفيظ اللهم احفظ يا رب من علق كتابي هذا بالاسم الذي هو مكتوب على سرادق العرش انه لا اله الا الله الغالب الذي لا يغلبه شيء ولا ينجو منه هارب واعيذ بالحي الذي لا يموت بالقيوم الذي لا ينام وبالعين التي لا تنام وبالعرش الذي لا يرام وبالملك الذي لا يضام واعيذه بالاسم المكتوب الذي وهو مكتوب في اللوح المحفوظ وبالاسم الذي هو مكتوب في التوراة والانجيل والزبور والفرقان وبالاسم الذي هو مكتوب في القرآن واعيذه بالاسم الذي حمل عرش بلقيس الى سليمان بن داود عليه السلام قبل ان يرتد اليه طرفه وبالاسم الذي نزل به جبرئيل عليه السلام الى محمد صلى الله عليه وسلم في يوم الاثنين وبالاسماء الثمانية المكتوبات في قلب الشمس وضوء القمر وبالاسماء الذي يسير به الجبال والسحاب الثقال وبالاسم الذي يسبح الرعد بحمده والملائكة من خيفته وبالاسم الذي تجلى به الرب عز وجل لموسى بن عمران عليه السلام فتقطع الجبل من اصله وخر موسى صعقا وبالاسم الذي نطق به عيسى عليه السلام في المهد صبيا وابرء به الاكمه والابرص والمرضى واحي الموتى باذن الله عز وجل واعيذه بالاسم الذي نجى به موسى بن عمران من فرعون وبالاسم الذي نجى به ابراهيم عليه السلام من نار نمرود بن كنعان وبالاسم الذي فلق البحر لموسى عليه السلام ولبني اسرائيل فانفلق فكان كل فرق كالطود العظيم واعيذه بالاسم الاعظم وبالتسع الآيات التي نزلت على موسى عليه السلام بطور سيناء واعيذه صاحب كتابي هذا بالله العظيم وحوله وقوته من شر كل عين ناظرة واذان سامعة والسن ناطقة وعقول متفكرة واقدام ماشية وقلوب داعية وام الصبيان ورضاعة وصدور خاوية وانفس كافرة ويمين لازمة ظاهرة او باطنة واعيذه به ممن يعمل السوء او يعمل الخطايا او يهم

بها من ذكر او انثى واعيذه من شر كل عقد هم ومكرهم وكيدهم وسلاحهم وبرق اعينهم وجزء اجسادهم ومن شر الجن والانس والشياطين والسلاطين والتوابع والسحرة والزوابع والكهنة والسكان والغيلان ومن شر ما يكون في الجبال والحياض والمعادن والسواقي والخراب والعمران ومن شر النواميس ومن شر الساكن القبور و من شر ساكن العيون ومن شر ساكن البحار وساكن الطرق واعيذه بالله العظيم من شر الشياطين والعفاريت ومن شر كل غول وغولة وتابع وتابعة وكاهن وكاهنة وساحر وساحرة او ساكن وساكنة من شر آبائهم وامهاتهم وابنائهم ومن شر الطيارات والموارد اعيذه بآهيا شراهيا اشيا مراهيا واعيذ صاحب كتابي هذا من شر الدناهش وآبابيس ومن شر القائم والقاعد ومن شر القائل والفاعل ومن شر كل عين حاسدة او بكل خاطئة ومن شر الداخل والخارج ومن شر الرياح ومن شر كل عاد وطاغ وباغ ومن شر كل قريب وناء ومن شر كل طارق ومن شر كل عفاريت الجن والانس ومن شر كل اعجمي او فصيح ونائم ويقظان ومن شر الرزايا ومن شر حاسد اذا حسد واعيذ صاحب كتابي هذا من شر كل ساكن الارض وشر ساكن البيوت والمباعث والزواق والمزابل ومن شر من تضيع الخطيئة ويهيجها او يولعها واعيذه من شر ما ينظر اليه الا بصار وما اضمرت عليه القلوب واخذت عليه العهود واعيذه من شر من يولع بالفراش والمهود ومن شر من لا يقبل العزيمة ومن شر من لا يقبل النصيحة ومن شر من اذا ذكر الله عز وجل يذوب كما يذوب الرصاص والحديد واعيذ صاحب كتابي هذا من شر ابليس راس الشياطين ومن شر الشياطين ومن شر من يعمل العقد ومن شر يسكن الهواء والجبال والبحار ومن شر ما في الظلمات والنور ومن شر ما يسكن في العيون ومن شر كل من يمشي في الاسواق ومن شر من يكون مع الدواب والمواشي والوحوش ومن شر من يكون في الاجام والآكام و من شر ما يوسوس في صدور الناس ومن شر من يسترق السمع والبصر واعيذ صاحب كتابي هذا من النظرة واللمحة والخطوة والكثرة والنفخة والنفثة واعين الجن واستعيذه ومن شر الطائف والطارق والغاسق والواقب والوافق والغائق واعيذه من شر كل عقد او سحر او ذرع او استحباس او هم او غم او حزن او فكر او وسواس او جنون ومن شر كل داء يعرض لبني آدم وبنات حواء من قبل البلغم والدم والمرة الصفراء والمرة الخضراء



ومن النقصان والزيادة ومن شر كل داء داخل في الجلد او خارج او لحم او دم او عرق او عظام او عصب او مضغة او في نطفة او في روح او في سمع او في بصر او في عين او في جبهة او في قشر او في شعر او في بشر او في ظفر او ظاهر او باطن واعيذه بالله الذي لا اله الا هو رب جبرئيل وميكائيل واسرافيل وعزرائيل وحملة العرش والكروبين الذين يسبحون الليل والنهار لا يفترون واعيذه بما استعاذ آدم عليه السلام ابو البشر وشيث عليه السلام وهابيل وادريس ونوح ولوط وابراهيم واسمعيل واسحق ويعقوب والاسباط وعيسى وايوب ويونس وصالح واليسع ويوسف وموسى وهارون وداؤد وزكريا وسليمان ويحيى وهود وشعيب والياس ولقمان وذا الكفل وذا النون وذو القرنين ودانيال وعزير والخضر ومحمد صلى الله عليه وعلى آله وابو بكر رض وعمر رض وعثمان رض وعلي رض وفاطمة رض والحسن رض والحسين وعلي بن الحسين ومحمد بن علي وجعفر بن محمد وموسى بن جعفر وعلي بن موسى الرضا ومحمد بن علي وعلي بن محمد والحسن بن علي ومحمد بن الحسن صلوات الله عليهم اجمعين وكل ملك مقرب ونبي مرسل اقسمت عليكم بالله الذي لا اله الا هو ما تباعدتم وتجنبتم وتفرقتم وتجنبتم عمن علق عليه كتابي هذا باسم الله الجليل الجميل المحسن فعال لما يريد واعيذه بالله تعالى وبما استنار به الشمس واضاء به القمر وباسم الذي هو مكتوب تحت العرش لا اله الا الله محمد رسول الله. فسيكفيكهم الله وهو السميع العليم. نفذت حجة الله وظهر سلطان الله تفرق اعداء الله وبقي وجه الله جل جلاله وعز كبريائه ولا اله غيره وانت يا صاحب كتابي هذا في حرز الله عز وجل وكنف الله وجوار الله وامان الله جارك ووليك وناصرك وحارزك وحافظك وحارسك ما شاء الله كان وما لم يشاء لم يكن اشهد ان الله على كل شيء قدير وان الله قد احاط بكل شيء علما واحصى كل شيء عددا او احاط لك به خبرا ان الله وملائكته يصلون على النبي يا ايها الذين آمنوا صلوا عليه وسلموا تسليما.

ختمت هذا الكتاب

بخاتم اللہ الذی ختم بہ اقطار السموات والارض وبخاتم اللہ المنیع وبخاتم سلیمان بن داؤد علیہ السلام وبخاتم محمد عبدہ ورسولہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلی جمیع الانبیاء والمرسلین وکل ملک مقرب او نبی مرسل الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیہم ولا ہم یحزنون ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ونعم المولی ونعم النصیر واعیذ باللہ الذی لا الہ الا ہو علیہ توکلت وہو رب العرش العظیم وصلی اللہ علی سیدنا ونبینا وشفیعنا محمد وآلہ اجمعین الطیبین الطاہرین برحمتک یا ارحم الراحمین ان اللہ یمسک السموات والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکہما من احد من بعدہ انہ کان حلیما غفورا۔ قل ادعوا اللہ او ادعوا الرحمن ایا ما تدعوا فلہ الاسماء الحسنی ولا تجہر بصلاتک ولا تخافت بہا وابتغ بین ذلک سبیلا وقل الحمد للہ الذی لم یتخذ صاحبۃ ولا ولدا ولم یکن لہ شریک فی الملک ولم یکن لہ ولی من الذل وکبرہ تکبیرا والحمد للہ رب العالمین ۞

☆ ۱۱ام ۱۲ ۱۱ھ ۱۱ ھے ق ☆



# اعمالِ بغض

۱ :- اس عمل کو بضرورت شرعی کرے ورنہ مواخذہ رہیگا عمل یہ ہے کہ بارہ بجے دن کے آگ سامنے رکھے اور رو بقبلہ بیٹھے اور سات لال مرچیں لے۔ ان میں سے ایک ایک لے کر اس طرح پکڑے کہ مرچ کے دونوں سرے دونوں ہاتھوں میں ہوں اور اس طرح پڑھے۔ انا اعطینک الکوثر ثر ثر فصل لربک وانحر حر حر۔ ان شانئک ہو الابتر تر تر ۔ آخر میں فلاں بن فلاں کہتا رہے جب اکیس۲۱ مرتبہ پڑھ چکے تو اپنے مطلب کا خیال کرکے اس مرچ کے بیچ میں سے دو ٹکڑے کرے اور دم کرکے آگ میں ڈال دے اسی طرح ساتوں مرچوں پر پڑھے اور سات روز تک اس عمل کو دن کے بارہ بجے کرتا رہے جب سات روز پورے ہو جائیں گے عداوت ضرور ہو جائیگی ؛

۲ :- برائے افتراق۔ اگر چاہے کہ درمیان میں دو آدمیوں کے جدائی ہو تو لا دے گندھک دونوں آدمیوں کے نام سے علیحدہ علیحدہ پھر گیارہ مرتبہ سورۃ عبس پڑھے اور ہر بار گندھک دونوں میں سے ایک ایک ٹکڑا لے کر آگ میں جلائے جب تمام گندھک گیارہ مرتبہ میں جل جائے اس وقت دونوں آدمیوں میں جدائی ہو جائیگی

۳ :- بعد نماز عشاء دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ الناس پڑھے۔ بعد نماز کے گول مرچ دو عدد لے کر فریقین کے نام یعنی معشوق اور والدہ معشوق لے کر دم کرے اور آگ میں ڈال دے ؛

۴ :- دو شخصوں کے درمیان جدائی کیلئے۔ اگر کوئی دو شخصوں میں جدائی کرانا چاہے تو اس کو چاہئے کہ ان دونوں آدمیوں کے پیروں کے نیچے کی مٹی اور چوراہے کی خاک لاکر اپنی مٹھی میں لیکر سورۃ اللھب ایک مرتبہ جنوں پر شمار کرکے پڑھے اور اُس خاک کو پھونک مار کر اڑا دے۔ مجرب ہے ؛

۵ :- اگر دو آدمیوں میں جدائی کرانی منظور ہو تو بکرے کے شانہ کی سالم ہڈی لیکر اس آیۃ کو اُس پر لکھے اور پرانی قبر میں دفن کر دے خدا نے چاہا دشمنی ہو جائیگی آیۃ یہ ہے۔ والقینا بینہم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیمۃ درمیان فلاں بن فلاں دشمنی پیدا شود ؛

۶ :- اس آیۃ کو روٹی پر لکھ کر کتے کو کھلا دے مرد میں جدائی ڈالنی ہو تو نر کو اور اگر عورت میں منظور ہو تو مادہ کو کھلا دے۔ کلا اذا بلغت التراقی وقیل من راق وظن انہ الفراق بافلاں بن فلاں درمیان فلاں بن فلاں عداوت جانی پیدا شود ؛

۷ :- سورۃ المعتبر بغیر بسم اللہ نمک سرسوں اور موئے سر ہر دو کس کو لیکر اکیس ۲۱ بار پڑھے ہر بار دونوں کا نام لیتا جائے اور مذکورہ بالا تمام چیزوں کو آگ میں جلا دے مفارقت ہوجائیگی۔

۸ :- ایضاً۔ سات دانہ نبولہ پر سورۃ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ کو سات بار پڑھ کر آگ میں ڈال دے ایک ایک دانہ کر کے اور نام دونوں کا لیتا جائے ؛

# اعمالِ استخارہ

۱ :- یَھُوَہٗ ایک ہزار مرتبہ بوقت خواب تنہا مکان میں باوضو پڑھے اور یہی لفظ ایک کاغذ کے پُرزے پر لکھ کر آئینہ کے اوپر رکھے اور آئینہ پر اپنا رخسار رکھ کر سو جائے کوئی شخص آئیگا اور سوال کا جواب دیگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

۲ :- ہر بار مع بسم اللہ یَابَدِیْعَ الْعَجَائِبِ اَخْبِرْنِیْ بِالْخَیْرِ اکتھ بار پڑھ کر سوجائے اور کسی سے بات نہ کرے مگر شرط یہ ہے کہ باوضو ہو اور اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھے ؛

۳ :- داہنے ہاتھ کی ہتھیلی پر لکھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِقْضِ حَاجَتِیْ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اور داہنی ہتھیلی سر کے نیچے رکھ کر قبلہ رو ہو کر سو جائے انشاء اللہ سب احوال خواب میں معلوم ہوگا مطلب کا تصور کر لینا چاہیئے۔ یہ عمل تین روز تک متواتر کرتا رہے ؛

۴ :- جو شخص خواب میں اپنا مقصد معلوم کرنا چاہے اس کو چاہیئے کہ شروع مہینے کی آٹھویں شب کو یا چودھویں شب کو سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر اس آیۃ کو لکھے اور سیدھے رخسار کے نیچے رکھ کر سو رہے مگر باوضو اور طاہر ہو انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اپنا مطلب دیکھے۔ وَكَذٰلِكَ نُرِیْۤ اِبْرٰهِیْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَلِیَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِیْنَ ۝

۵ :- داہنے ہاتھ کو داہنے رخسار کے نیچے اور بائیں ہاتھ کو بائیں رخسار کے اوپر رکھے اور اپنے مطلب کا تصور کر کے سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ پڑھتا ہوا سو جائے۔ مگر شرط یہ ہے کہ کسی سے بات چیت نہ کرے اور روز دوشنبہ سے شروع کرے اگر دوشنبہ کو حقیقت کار معلوم نہ ہو تو سہ شنبہ اور چہارشنبہ تک عمل جاری رکھے اور مندرجہ ذیل نقشہ کے مطابق دست چپ کے ناخنوں پر مندرجہ اسماء لکھے۔ صفحہ ۴۸ پر نقشہ ملاحظہ ہو۔



## نقشہ دستِ چپ



# اعمالِ اولاد

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّكَ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّاۤ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّہٗ كُفُوًا اَحَدٌ اِلٰھِیْ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَّفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَنْ تَرْزُقَنَا وَلَدًا صَالِحًا طَوِیْلَ الْعُمُرِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖۤ اَجْمَعِیْنَ ۝

اس دعا کو ایک کورے کاغذ پر لکھ کر کوری ٹھلیا میں ڈال دے۔ اور اس کو پانی سے بھر دے اور اس میں سے پانی پیتی رہے ہفتہ سے ہفتہ تک انشاء اللہ تعالیٰ اولاد صالح ہوگی۔ اور مندرجہ ذیل دعا کو چلتے پھرتے بلا تعداد پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِيْ بَطْنِ امْرَءَتِيْ اِسْمَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

# اعمالِ متفرق

۱:۔ کفایت مہمات کیلئے صلوٰۃ تفریح مجرب ہے۔ ترکیب یہ ہے چار رکعت نماز کی نیت کرے اور بعد سورۃ فاتحہ اور سورۃ کے اکتالیس ۴۱ مرتبہ یَا کَرِیْمُ یَا رَحِیْمُ پڑھے اور بعد سلام کے داہنا رخسارہ زمین پر رکھے اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ پڑھے پھر بائیں جانب کا رخسارہ زمین پر رکھے اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ یَا حَيُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھے اور اپنی مراد جناب باری سے طلب کرے مجرب ہے۔

ف:۔ ہر مطلب کیلئے صلوٰۃ التسبیح پڑھنا کلید کامیابی ہے خصوصاً جس امر میں پریشانی زیادہ ہو۔

۲:۔ دافع ضرر و پریشانی و امراض ارضی و سماوی مجرب و آزمودہ ہے روزانہ صبح کو پانچ مرتبہ و تمام لو پانچ مرتبہ معہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے اس دعا کو پڑھے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْعَافِيَةَ فِيْ بَدَنِيْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْعَافِيَةَ فِيْ سَمْعِيْ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْعَافِيَةَ فِيْ بَصَرِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ۔

۳:۔ برائے درد دنداں وتروں کی تینوں رکعتوں میں حسب ذیل سورتیں پڑھے اول رکعت میں سورۃ فتح دوسری میں سورۃ الہب تیسری میں سورۃ اخلاص۔

۴:۔ ابن ابی شیبہ و ابن ابی حاتم و طبرانی و حاکم و ابن مرویہ و امام احمد بن محمد بن حنبل نے عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ انہوں نے پڑھا اِلَّا مَنِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا کو اور کہا تحقیق اللہ فرمائیگا قیامت کے دن جو شخص کہ ہو اس کے لیے میرے پاس عہد پس چاہیے کہ کھڑا ہو جائے پھر نہ کھڑا ہوگا مگر وہ جس نے پڑھا ہوگا ان کلمات کو۔ وہ کلمات موافق روایت امام احمد کے یہ ہیں اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اِنِّيْ اَعْهَدُ اِلَيْكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا اَنِّيْ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِيْكَ لَكَ وَاَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُكَ وَرَسُوْلُكَ فَاِنَّكَ اِنْ تَكِلْنِيْ اِلٰى نَفْسِيْ تُقَرِّبْنِيْ مِنَ الشَّرِّ وَتُبَاعِدْنِيْ مِنَ الْخَيْرِ وَاِنِّيْ لَا اَثِقُ اِلَّا بِرَحْمَتِكَ فَاجْعَلْ لِّيْ عِنْدَكَ عَهْدًا تُوَفِّيْنِيْهِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ۔



حاکم نے اس حدیث کو صحیح کہا ہے اور ترمذی نے اس حدیث کو حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے بکذا فی الدر المنثور و مسند الامام احمدؒ۔

۵:۔ برائے اصلاح جگر و معدہ فجر کی سنتوں میں اول رکعت میں سورۃ وَالضُّحٰى و اَلَمْ نَشْرَحْ اور وَالتِّيْنِ اور دوسری رکعت میں سورۃ الکافرون اور سورۃ اخلاص پڑھا کرے اور ہمیشہ دایاں قدم مسجد میں داخل ہوتے وقت اور بایاں قدم واپسی کے وقت باہر رکھے اور اس کو معمول بنالے۔

ف:۔ برائے جمیع امراض لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ اُعِيْذُ قَائِلَ كِتَابِيْ هٰذَا بِوَجْهِ اللّٰهِ الْكَرِيْمِ الْعَظِيْمِ الَّذِيْ لَا شَيْءَ اَعْظَمُ مِنْهُ وَبِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ كُلِّهَا الَّتِيْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَبِاَسْمَآءِ اللّٰهِ الْحُسْنٰى كُلِّهَا مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ وَمِنْ وَمَنْ نَفْثِهِمْ وَهٰذَا الْغُلَامُ اَوْ هٰذِهِ الْاَمَةُ اَوْ هٰذِهِ الدَّابَّةُ اَصْبَحَ مِنْ جِلْدِ جِلْدٍ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَغَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اٰمِيْنَ يَا مُعِيْنُ۔

۶:۔ صفائی قلب کے لئے ان اشعار کو تین سو اکتیس بار روزانہ پڑھا کرے۔

یارب زگناہِ خویش خود منفعلم ‏ ‏ ‏ ‏ وز فعل بد و قول بد خود خجلم

فیضے بدلم زعالم قدس بریز ‏ ‏ ‏ ‏ تامحو شود خیال باطل زدلم

بعض بزرگوں سے منقول ہے کہ حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا ہر رنج و مصیبت کیلئے تین بار یہ دعا پڑھے عجیب و غریب تحفہ ہے۔ یَا لَطِيْفًا بِخَلْقِهٖ يَا عَلِيْمًا بِخَلْقِهٖ يَا خَبِيْرًا بِخَلْقِهٖ اُلْطُفْ بِيْ يَا لَطِيْفُ يَا عَلِيْمُ يَا خَبِيْرُ۔

۷:۔ بلند آواز سے چند بار اس دعا کو سجدہ میں پڑھے انشاء اللہ جو دعا مانگے گا قبول ہوگی۔ اَللّٰهُمَّ مُنَّ عَلَيَّ بِاِقْبَالِيْ عَلَيْكَ وَاِصْغَائِيْ اِلَيْكَ وَاِنْصَاتِيْ لَكَ وَالْفَهْمِ عَنْكَ وَالْبَصِيْرَةِ فِيْ اَمْرِكَ وَالنَّفَاذِ فِيْ خِدْمَتِكَ وَحُسْنِ الْاَدَبِ فِيْ مُعَامَلَتِكَ۔ اھ

۸:۔ حضرت سہل بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں مکہ معظمہ میں تھا ایک بار طواف کرنے لگا تو میں نے دو شخصوں کو دیکھا کہ ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑے ہوئے ہیں اور ایک شخص دوسرے سے کہتا ہے کہ کہو یَا حَيُّ يَا نُوْرُ رُوْحٍ سَمْعُ اٰذَانِ قَلْبِيْ یا یہ کہا یَا نُوْرُ رُوْحٍ بَصَرُ عُيُوْنِ قَلْبِيْ بِحَقِّ الْفُحُوْلِ عَلَيْكَ يَا مُرَوِّحَ الْاَرْوَاحِ۔ میں نے سلام کیا اور کہا کہ میں نے تمہارے الفاظ سن لے تم کون ہو؟ تو

کہا میں خضر (علیہ السلام) ہوں اور یہ میرے بھائی الیاس (علیہ السلام) ہیں فرمایا جبکہ تم نے ان کلمات کو یاد کرلیا تو کسی چیز کے فوت ہونے کا اندیشہ نہیں ہے لیکن دنیا کی ضرورتوں میں نہ پڑھا کرو:

**۹**:۔ برائے شفاء مریض۔ سب سے اوّل اس دعا کو حاملانِ عرش نے پڑھا تھا۔ اور قیامت تک اس کو پڑھتے رہیں گے۔ لہٰذا ہر بیماری میں مریض کی پیشانی پکڑ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی اور خود بلا تعداد پڑھا جائے۔ وہ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّيَ اللّٰهُ حَسْبِيَ اللّٰهُ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ اعْتَصَمْتُ عَلَى اللّٰهِ۔ فَوَّضْتُ أَمْرِي إِلَى اللّٰهِ مَا شَاءَ اللّٰهُ لَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ۔ الخ

**۱۰**:۔ فرمایا حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ نے کہ اس دعا کو اکثر وردِ زبان رکھے انشاء اللہ صفائی قلب اور دولت عرفان نصیب ہوگی وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِي عَنْهَا غَيْرِكَ وَنَوِّرْ قَلْبِي بِنُورِ مَعْرِفَتِكَ أَبَدًا يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ۔

**۱۱**:۔ برائے ثواب و برکت ایمان و نور قلب۔ صبح و شام تین مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ بِأَنِّي أَشْهَدُ أَنَّكَ أَنْتَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ الْأَحَدُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ كُفُوًا أَحَدٌ

**۱۲**:۔ برائے جمیع امراض۔ سورۃ عنکبوت کو مشک و زعفران سے لکھ کر آب باراں یا آب زمزم سے گھول کر پیوے نہایت نافع ہے:

**۱۳**:۔ برائے دفع دیوانگی یا صدمۂ قلب۔ سورۃ ق کو چینی کے برتن پر لکھ کر پلا وے نہایت نافع ہے

**۱۴**:۔ ایک بزرگ نے فرمایا قضائے حاجات کیلئے اوّل دو رکعت نفل ادا کرے بنیت ایصال ثواب بروح پاک سیدنا غوث الاعظم رضی اللہ عنہ بعد اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور ایک سو بار یَا مُحَمَّدُ وَفِيهَا إِلَّا هُوَ أَنْتَ الْهَادِي أَنْتَ الْحَقُّ لَيْسَ الْهَادِي إِلَّا هُوَ۔

**۱۵**:۔ برائے زیارت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بحضور قلب باوضو بلا تعداد پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلَى آلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا وَسِعَهُ عِلْمُ اللّٰهِ انشاء اللہ تعالیٰ زیارت حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا:

**۱۶**:۔ برائے دفع دردِ سر۔ اوّل و آخر تین تین بار درود شریف پڑھ کر گیارہ مرتبہ سورۃ الناس پڑھے نافع ہے:

**۱۷**:۔ برائے حاجات دینی و دنیوی۔ منقول از امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ حسب ذیل طریقہ پر پڑھے۔ ہفتہ کو یَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ ہزار بار۔ اتوار کو یَا مُفَتِّحَ الْأَبْوَابِ ہزار بار۔ پیر کو یَا مُسَبِّبَ الْأَسْبَابِ ہزار بار۔ منگل کو یَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ ہزار بار۔ بدھ کو يَا بَدِيعَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ہزار بار۔ جمعرات کو



يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ہزار بار۔ جمعہ کو آیۃ کریمہ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ ہزار بار۔ بعدہٗ بنیت ایصال ثواب جمیع ارواح شہداء حسب توفیق کھانا کھلائے:

**۱۸**:۔ برائے زیر کردن دشمن بعد نماز عصر یَا خَافِضُ پانسو بار پڑھے۔ مجرب ہے:

**۱۹**:۔ برائے دفع بخار نانِ گندم پر یہ آیۃ شریفہ لکھے اور کھلا دے۔ انشاء اللہ بخار نہ رہیگا۔
فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوسٰى صَعِقًا۔

**۲۰**:۔ برائے فتوحات دینی بوقت چاشت چار رکعات نفل ادا کرے اور فوری قیلولہ کرے جو کچھ دیکھے سوائے مرشد کے کسی سے ذکر نہ کرے اور بعد دعا کے نہایت عاجزانہ اور درد مندانہ طریقہ سے پڑھے اَللّٰهُمَّ حَقِّرِ الدُّنْيَا بِأَعْيُنِنَا وَعَظِّمْ جَلَالَكَ فِي قُلُوبِنَا اَللّٰهُمَّ وَفِّقْنَا لِمَرْضَاتِكَ وَثَبِّتْنَا عَلٰى دِينِكَ وَطَاعَتِكَ بِلَا عَدَدٍ اور کم از کم آدھ گھنٹہ قیلولہ کرے:

**۲۱**:۔ حضرت امام عبد الوہاب شعرانیؒ سے منقول ہے جو کوئی اس درود شریف کو پڑھیگا ستر فرشتے اگر ایک ہزار دن تک ثواب لکھیں تب بھی پورا نہ ہوگا۔ جَزَى اللّٰهُ عَنَّا سَيِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَا هُوَ أَهْلُهٗ۔

**۲۲**:۔ برائے تسخیر۔ يَا حَفِيظُ يَا قَوِيُّ … چاہئے کہ اس اسم کو چالیس روز میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھے ترک حیوانات جلالی کرے حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت ہو اور رجوعات توکل اور رجوعات خلائق بہت ہوگا۔ بعد چلہ کے اس اسم کو بطریق وظیفہ ۳۰۰ بار روزانہ پڑھا کرے:

**۲۳**:۔ برائے تسخیر و رجوعات:۔ ایک جلسہ میں سات سو چھیاسی بار بسم اللہ پڑھے اور پھر ٹھہر جائے۔ اور پھر پڑھے اور ٹھہر جائے۔ غرض اسی طرح تین بار ٹھہر ٹھہر کر پڑھے تسخیر و فتوحات کیلئے مجرب ہے:

**۲۴**:۔ برائے فوائد کثیرہ اس دعا کو بعد نماز فجر گیارہ بار یا اکتالیس بار پڑھے فائدے اس کے بیشمار ہیں حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے اس دعا کو اپنے فرزند سید عبد الرحمٰن کو عطا فرمائی تھی۔
سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَوِيِّ الْكَافِي يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ۔

**۲۵**:۔ جاڑے بخار کیلئے اس آیۃ کو سات دفعہ پڑھ کر دم کرے اور ایک لکھ کر دھو کر پلائے۔
لَا يَرَوْنَ فِيهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيرًا انشاء اللہ نفع ہوگا:

**۲۶**:۔ برائے دردِ زہ بہت مجرب ہے۔ اس دعا کو اکیس مرتبہ لال شکر پر پڑھ کر عورت کو کھلائے
سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَا إِلٰهَ غَيْرُكَ بِفَضْلِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ

**۲۷**:۔ ہر مقصد اور مطلب کیلئے مجرب ہے پہلے غسل کرے اس کے بعد ایک سو بار اوّل و آخر

درود شریف پڑھے اور درمیان میں ایک سَو مرتبہ اس دعا کو پڑھکر اپنے مقصد کیلئے بحضور قلب دعا مانگے انشاء اللہ کامیابی ہوگی دُعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الْقَيُّوْمِ

**۲۸** :۔ نماز حفظ الایمان۔ مغرب کے فرضوں اور سنتوں سے فارغ ہوکر دو رکعت نفل پڑھے بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ القدر ایک بار سورۃ اخلاص چھ بار سورۃ فلق ایک بار سورۃ الناس ایک بار اسی طرح دوسری رکعت میں پڑھے۔ اور سلام پھیرنے کے بعد سُبْحَانَ اللّٰہ پندرہ بار پڑھے ؛

**۲۹** :۔ جو نماز حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ نے یزید کی درخواست پر بتلائی تھی اور وہ عرض کرتا تھا کہ مجھ سے بہت ظلم وجور ہوئے ہیں میری مغفرت کیونکر ہوگی۔ چونکہ حضور نہایت شفیق اور رحیم تھے اس لئے یہ طریقہ نماز (کفارۂ سیئات) کا تعلیم فرمایا تھا۔ مگر وہ قادر نہ ہوسکا۔ توفیق شامل حال نہ ہوئی وہ طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز مغرب دو رکعت نفل پڑھے بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ اَنْعَام کی اول کا آدھا رکوع يَشْهَدُوْن تک پڑھے اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد بقیہ آدھا رکوع يَشْهَدُوْن سے يَسْتَهْزِءُوْن تک پڑھے گویا دونوں رکعتوں میں ایک رکوع پورا ہوگا۔ بعدہٗ دُعائے مغفرت بخشوع وخضوع کرے ؛

**۳۰** :۔ نماز رضاء والدین۔ بعد نماز مغرب ودرمیان عشاء شب جمعہ میں دو رکعت نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سُورۃ اخلاص پانچ بار آیۃ الکرسی پانچ بار پڑھے اور بعد سلام پھیرنے کے درود شریف اور استغفار جسقدر ہوسکے پڑھے اور اس کا ثواب اپنے والدین کو بخشدے۔ خداوند عالم کی ذات سے اُمید ہے کہ وہ راضی کردیگا اس کے والدین کو اس نماز کی برکت سے ؛

**۳۱** :۔ فروختگی مال کیلئے۔ خواہ کسی وقت معیّن میں دو سَو مرتبہ پڑھے یا ہر وقت چلتے پھرتے بے تعداد پڑھے مگر باوضو اس درود شریف کو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مال فروخت ہوگا۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔

مندرجہ ذیل ہر دو دعائیں (یعنی نمبر ۳۲ و نمبر ۳۳) خانہ کعبہ کے سامنے بیت اللہ شریف میں پڑھی جاتی ہیں۔ یہ دعائیں برائے جمیع حاجات دُنیوی واُخروی منفعت بخش ہیں پس ہر نمازی کو چاہئے کہ ہر نماز کے بعد ان کو پڑھ لیا کرے۔ تاکہ دین ودنیا کی برکتوں سے مالا مال ہو۔ بلکہ مناسب ہے کہ تمام ائمہ مساجد خود بھی پڑھیں اور نمازیوں کو بھی یاد کرادیں ؛

## دُعائے مُستجاب

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَيْنَا وَلِمَشَائِخِنَا — اے اللہ بخشدے ہم کو اور ہمارے ماں باپ کو اور



وَلِاُسْتَاذِنَا وَلِاَصْحَابِنَا وَلِاَحْبَابِنَا وَلِعَشَائِرِنَا وَلِقَبَائِلِنَا وَلِمَنْ لَهٗ حَقٌّ عَلَيْنَا وَلِجَمِيْعِ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقِنَا رَبَّنَا شَرَّ مَا قَضَيْتَ وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ وَعَذَابَ الْقَبْرِ وَعَذَابَ الْقِيٰمَةِ وَاحْشُرْنَا مَعَ الْمُتَّقِيْنَ وَالْاَبْرَارِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى رَسُوْلِهٖ خَيْرِ خَلْقِهٖ وَنُوْرِ عَرْشِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ط

ہمارے بزرگوں اور استاذوں کو اور ہمارے دوست اور احباب کو اور ہمارے کنبہ قبیلے والوں کو! ور اُس کو جس کا مجھ پر کوئی حق ہے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تمام اُمت کو۔ اور بچا ہمکو تیرے حکم کے شر سے اور بچا ہم کو دوزخ کے عذاب سے اور قبر کے عذاب سے اور قیامت کے عذاب سے اور اُٹھا ہم کو پرہیزگاروں اور نیکوں کے ساتھ اور نازل ہو اللہ کی رحمت اسکی بہترین خلق اور اس کے عرش کے نور پر یعنی ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور حضرت کی آل واصحاب پر۔ یا اَرْحَمُ الرّاحِمِین اپنی رحمت نازل فرما۔

## ۳۳: دُعائے آدم علیہ السّلام

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تَعْلَمُ سِرِّيْ وَعَلَانِيَتِيْ فَاقْبَلْ مَعْذِرَتِيْ وَتَعْلَمُ حَاجَتِيْ فَاَعْطِنِيْ سُؤَالِيْ وَتَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ فَاغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ اِيْمَانًا يُّبَاشِرُ قَلْبِيْ وَيَقِيْنًا صَادِقًا حَتّٰى اَعْلَمَ اَنَّهٗ لَا يُصِيْبُنِيْ اِلَّا مَا كَتَبْتَ لِيْ وَرَضِّنِيْ مِنْكَ بِمَا قَسَمْتَ لِيْ اَنْتَ وَلِيِّ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ تَوَفَّنِيْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى رَسُوْلِهٖ خَيْرِ خَلْقِهٖ وَنُوْرِ عَرْشِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

اے اللہ تو میرے پوشیدہ اور ظاہر کو جانتا ہے پس میرا عذر قبول فرما اور تو میری حاجت کو جانتا ہے پس میرا سوال پورا کر اور تو میرے دل کی بات جانتا ہے پس میرے گناہوں کو بخشدے اے اللہ میں تجھ سے ایمان اور سچائی اور یقین کا سوال کرتا ہوں جو میرے دل میں رچ جائے اور میں جانتا ہوں کہ مجھکو کوئی مصیبت نہیں پہنچے گی۔ مگر جو تونے لکھی ہے میں تیری تقسیم پر راضی ہوں تو میرا دنیا وآخرت میں ولی ہے مجھے مسلمان کرکے مار اور نیکوں کے ساتھ ملا اور اللہ کی رحمت اس کے رسول پر ہو جو خدا تعالیٰ کی تمام مخلوق سے بہتر ہے۔ اور اس کے عرش کا نور ہے اور وہ بہترین خلق ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور خدا کی رحمت حضرت کی آل اور اصحاب پر ہو جیو۔ تیری رحمت سے اے ارحم الراحمین ؛

**۳۴** :۔ برائے قضاء حاجت وکارہائے مشکلہ۔ چودہ روز دو رکعت نفل پڑھے بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ کافرون

دس بار پڑھے۔ دوسری رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ اخلاص دس بار پڑھے اور بعد سلام پھیرنے کے سجدہ میں جائے اور کلمہ تمجید سُبْحَانَ اللّٰہِ سے عَظِیْم تک دس بار اور رَبَّنَا آتِنَا سے عَذَابَ النَّار تک دس بار اور درود شریف دس بار۔ بعدہٗ سجدہ سے سر اٹھا کر اپنے مقصد کی دعا مانگے مجرب ہے ۔

**۳۵** :- برائے دفع تشویش و کارہائے مشکل۔ عشاء کی نماز کے بعد تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ اس دعا کو پڑھے اور اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ وَالْاِکْرَامِ یَاذَالْجَلَالِ

**۳۶** :- برائے جمیع خیر و برکت و دفع مصائب۔ بوقت تہجد نوافل میں سورۃ یٰسٓ اور سورۃ مُزَّمِّل کا ورد رکھے ۔

**۳۷** :- یَا زَاکِیُ الطَّاهِرُ مِنْ کُلِّ اٰفَةٍ بِقُدْسِہٖ یَا زَاکِیُ یَا زَاکِیُ یَا زَاکِیُ اپنے نام کے اعداد کے موافق اس کو پڑھے اور اوّل و آخر اکیس اکیس بار درود شریف پڑھے دفع غم و پریشانی مقدمہ وغیرہ کیلئے مجرب ہے۔

**۳۸** :- اگر کسی غم و تشویش میں دو رکعت نفل پڑھے اور بعد سورۃ فاتحہ ہر دو رکعت میں تین تین بار آیۃ الکرسی اور اس کے بعد پانچ بار یہ دعا پڑھے خدا کے حکم سے خلاصی ہو وہ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ یَا عَالِمَ الْخَفِیَّاتِ وَیَا سَامِعَ الْاَصْوَاتِ یَا مَنْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتِ وَیَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ اَسْتَغِیْثُ بِکَ وَاسْتَجَرْتُ بِکَ یَا مُجِیْرُ اَجِرْنِیْ ۔ تین مرتبہ

**۳۹** :- اشکال سبعہ در مہم مفیداست۔ ★ ااام ۱۱۱ ۱۱ ھے کا ★

**۴۰** :- طریقہ دریافت کرنے حال غائب یا مریض کا۔ چاہیئے کہ شب کو جبکہ تمام آدمی آرام میں ہوں یعنی سو رہے ہوں آیۃ مندرجہ کو لکھ کر اور چھوٹے چھوٹے سنگریزے اور کچا دھاگہ نابالغہ لڑکی کے ہاتھ کا کتا ہوا لپیٹ کر کنویں میں ڈال دے۔ اگر آوازیں دف و چنگ و ڈھول اور رباب وغیرہ کنویں سے سنائی دیویں تو سمجھنا چاہیئے کہ غائب زندہ ہے اور مریض کو مرض سے صحت ہو جائیگی اور اگر رونے چیخنے اور ماتم کی آوازیں کنویں سے آنے لگیں تو سمجھ لو کہ غائب مرگیا اور مریض کو صحت نہ ہوگی آیۃ شریفہ یہ ہے۔ یَا قَوْمِ اِنَّمَا هٰذِهِ الْحَیٰوةُ الدُّنْیَا مَتَاعٌ وَّاِنَّ الْاٰخِرَةَ هِیَ دَارُ الْقَرَارِ مَنْ عَمِلَ سَیِّئَةً فَلَا یُجْزٰۤى اِلَّا مِثْلَهَا وَمَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى ۔ حال فلاں بن فلاں کا

**۴۱** :- جب کوئی چیز گم ہو جائے یا نہ ملتی ہو یا کسی نے چرالی ہو اور نہ دیتا ہو نقشہ مندرجہ ذیل زعفران سے لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبا دے ان شاء اللہ گم شدہ چیز مل جائیگی ۔ نقشہ یہ ہے۔

حضرت بابا شیخ فرید الدین شکر گنج

---



# اعمالِ آسیب

**۱** :- دفع آسیب کیلئے۔ عمل یہ ہے کہ آسیب زدہ کے کان میں سات بار اذان دے اور سورۃ فاتحہ اور سورۃ الفلق اور سورۃ النّاس اور آیۃ الکرسی اور سورۃ الطارق اور سورۃ حشر کی مندرجہ ذیل آیتیں یعنی هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ سے آخر تک اور سورۃ صافات تمام پڑھ کر دم کرے آسیب جل جائے گا ۔

**۲** :- **دیگر**۔ آسیب زدہ کیلئے یہ بھی عمل مجرب ہے کہ اس کے کان میں سورۃ مؤمنین کی یہ آیتیں پڑھے اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا سے سورۃ کے آخر تک ۔

**۳** :- دفع آسیب کیلئے۔ عمل یہ ہے کہ پاک پانی پر سورۃ فاتحہ اور آیۃ الکرسی اور مندرجہ ذیل پانچ آیتیں سورۃ جنّ کی پڑھے اور اس پانی کا اس کے منہ پر چھینٹا دے ہوش میں آجائیگا۔ اور جب کسی مکان میں جن معلوم ہو تو اسی پانی سے اس مکان کے نواحی میں چھینٹے مارے۔ انشاء اللہ پھر جن وہاں نہ آویگا۔ مترجم کہتا ہے کہ سورۃ جنّ کی آیات مذکورہ یہ ہیں قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْۤا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا یَّهْدِیْۤ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَاۤ اَحَدًا وَّاَنَّهُ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّاَنَّهُ كَانَ یَقُوْلُ سَفِیْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا وَّاَنَّا ظَنَنَّاۤ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

**۴** :- برائے شفاء مریض۔ قرآن مجید کی مندرجہ ذیل چھ آیات جنکا نام آیات شفاء ہے۔ اگر ان آیات کو چینی کے برتن پر لکھ کر مریض کو دھو کر پلا دیں تو انشاء اللہ مریض شفاء پائیگا۔ آیات شفاء یہ ہیں۔ وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ یَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ ۔

**۵** :- برائے دفع مرض نہرو۔ نقش ذیل لکھ کر پانی میں گھول کر پلا دے اور دوسرا نقش لکھ کر پٹلی میں باندھ دے۔ انشاء اللہ مرض دفع ہو گا نقش یہ ہے

| یا طمسعم |
| --- |

**۶** :- برائے دفع مرض نہرو۔ نقش مندرجہ ذیل کو جس جگہ سے نہرو نکلتا ہو اس کے تینوں طرف لکھ دے انشاء اللہ نہرو دفع ہو گا نقش یہ ہے

**۷** :- برائے عقیمہ۔ بانجھ عورت کے لئے ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیۃ لکھے ۔

وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ط پھر اس تعویذ کو عورت کے گلے میں باندھ دے ؛

۸ :- یہ بھی عقیمہ کیلئے ہے کہ چالیس لونگوں پر سات سات بار اس آیۃ کو پڑھ کر لونگوں کو رکھ چھوڑے حیض کے غسل سے فارغ ہونے کے بعد ہر روز ایک لونگ کھاتی رہے اور ان ایام میں اس کا شوہر اس سے قربت کرتا رہے ؛ **ف** :- مولانا نے فرمایا ہے کہ اس عمل کی شرط یہ بھی ہے کہ لونگ رات کو کھایا کرے اور اس پر پانی نہ پیئے - آیۃ یہ ہے - اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ تا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ط

**۹ :- دیگر** - جو عورت اسقاط کرتی ہو تو ایک کسوم سے رنگا ہوا تاگہ اس کے قد کے برابر لے کر اس میں نو گرہیں لگائے - اور ہر گرہ پر سورۃ الکافرون اور مندرجہ ذیل آیۃ پڑھکر پھونکے - وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ط پھر اس گنڈے کو تا وضع حمل عورت کمر میں باندھے رکھے اور بچہ پیدا ہونے کے بعد اس کے گلے میں ڈال دیے -

۱۰ :- جس عورت کو درد زہ کی تکلیف ہو تو یہ آیۃ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ اٰهِيَا شَرَاهِيَا ط کاغذ پر لکھ کر اور اس کاغذ کو پاک کپڑے میں لپیٹ کر عورت کی بائیں ران میں باندھ دے انشاء اللہ وہ بہت جلد فارغ ہو جائیگی ؛

۱۱ :- جو عورت سوائے لڑکی کے لڑکا نہ جنتی ہو تو حمل کو تین ماہ گذرنے سے قبل ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے اس آیۃ کو لکھے اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَكُلُّ شَيْءٍ تا الْمُتَعَالِ ط اور اس آیۃ کو لکھے يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ اسْمُهٗ يَحْيٰى لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا پھر لکھے بحق مریم و عیسیٰ ابنا صالحا طویل العمر بحق محمد و آلہ - پھر اس تعویذ کو حاملہ کی کمر میں موم جامہ کر کے باندھ دے ؛

۱۲ :- جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں تو اجوین اور سیاہ مرچ لے کر دونوں چیزوں پر دو شنبہ کے دن دوپہر کو چالیس بار سورہ والشمس پڑھے اور ہر بار اول و آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف پڑھتا رہے - پھر اس کو روزانہ حاملہ عورت کو بچہ کا دودھ چھٹنے تک صبح نہار منہ کھلائیں انشاء اللہ بچہ زندہ رہیگا -

## عمل برائے دفع نظر بد

۱ :- اگر کسی شخص کو اپنے مال یا اولاد پر نظر بد لگنے کا خوف ہو تو وہ اس آیۃ کو جو سورۃ القلم کے آخر میں ہے تین بار پڑھ کر دم کرے - وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سے آخر سورۃ تک ؛



۲ :- جس کسی کو نظر لگ گئی ہو خواہ کسی عورت کی یا ڈائن وغیرہ کی تو اس کو چاہیئے کہ چھری یا چاقو سے ایک گول حلقہ زمین پر کھینچے پھر آیۃ الکرسی اور ان آیتوں کو پڑھتے ہوئے چھری کو کنڈل کے اندر گاڑ دے اور کہے کہ میں نے چھری گاڑ دی نظر لگانے والے کے دل کے اندر پھر اس کو طباق یا رکابی کے نیچے ڈھانک دے - وہ آیتیں یہ ہیں - وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ وَيُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ وَيَمْحُ اللّٰهُ الْبَاطِلَ وَيُحِقُّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ اِنَّهٗ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ - بعدہ یہ دعا :- اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَلٰى كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ يَا حَفِيْظُ يَا رَقِيْبُ يَا وَكِيْلُ يَا كَفِيْلُ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ط

۳ :- اگر کسی کو نظر لگ گئی ہو اور نظر کا لگنا اور نظر لگانے والا ثابت ہو جائے تو چاہیئے کہ جس کی نظر لگی ہے تو اس کا منہ اور دونوں ہاتھ اور پاؤں اور شرمگاہ ایک برتن میں دھلوا کر پھر وہ پانی اس کے اوپر چھڑک دے جس کو نظر لگی ہے انشاء اللہ اسی وقت اچھا ہو جائیگا ؛

۴ :- شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے لکھا ہے کہ ایک پاک تاگہ تین ہاتھ کا ناپ کر نظر زدہ کے پاس رکھے اور یہ عزیمت پڑھکر نظر زدہ پر پھونکتا رہے پھر دوبارہ پڑھ کر تاگہ ناپے اگر تین ہاتھ سے بڑھ جائے یا کم ہو جائے تو سمجھ لے کہ نظر لگی ہے پس تین بار مکرر پڑھنا چاہیئے نظر انشاء اللہ جاتی رہیگی طریقہ عزیمت کا یہ ہے اول بِسْمِ اللّٰهِ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ تین بار اور سورہ فاتحہ پڑھکر تین بار یہ عزیمت پڑھے اور فلاں بن فلاں کی بجائے نام نظر زدہ کا اور اسکے ماں یا باپ کا لیوے حکم خدا سے شفا ہوگی - عزیمت یہ ہے - عَزَمْتُ عَلَيْكِ اَيَّتُهَا الْعَيْنُ الَّتِيْ فِيْ فُلَانِ ابْنِ فُلَانَةَ اَوْ فُلَانَةَ بِنْتِ فُلَانَةَ بِعِزِّ عِزِّ اللّٰهِ وَبِنُوْرِ عَظَمَةِ وَجْهِ اللّٰهِ بِمَا جَرٰى بِهِ الْقَلَمُ مِنْ عَبْدِ اللّٰهِ اِلٰى خَيْرِ خَلْقِ اللّٰهِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ عَزَمْتُ عَلَيْكِ اَيَّتُهَا الْعَيْنُ الَّتِيْ فِيْ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ بِحَقِّ اٰشَرَاهِيًّا بَرَاهِيًّا اَدُوْنَا اٰتِيَاتُ اِلَّا اِنَّ اللّٰهَ عَزَمْتُ عَلَيْكِ اَيَّتُهَا الْعَيْنُ الَّتِيْ فِيْ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ بِحَقِّ شَمْهَتْ بَهْتَ اَنْتَهَتْ بِاِنْقِطَاعِ النَّجَا بِالَّذِيْ لَا يَقْوٰى عَلَيْهِ الْاَرْضُ وَلَا سَمَآءُ اُخْرُجِيْ يَا نَفْسَ السُّوْءِ مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ كَمَا اُخْرِجَ يُوْسُفُ عَنِ الْمَضِيْقِ وَجَعَلَ لِمُوْسٰى فِي الْبَحْرِ طَرِيْقًا وَّاِلَّا فَاَنْتَ بَرِيٌّ مِّنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَاللّٰهُ تَعَالٰى بَرِيٌّ مِّنْكِ اُخْرُجِيْ يَا نَفْسَ السُّوْءِ مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ بِاَلْفِ اَلْفِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اُخْرُجِيْ يَا نَفْسَ السُّوْءِ بِاَلْفِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ - حَسْبُنَا اللّٰهُ

وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ

## پاگل کُتّے کے کاٹ کھانیکا علاج

۱: جس کسی کو پاگل کُتّا کاٹ کھائے تو چاہئے کہ ہر روز روٹی کے ٹکڑے پر مندرجہ ذیل آیتہ لکھکر چالیس یوم تک اُس کو کھلائے انشاء اللہ زہر اثر نہ کریگا۔ آیتہ یہ ہے۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ط

۲: اگر کتّے کے کاٹے ہوئے کو کیلے کے عرق پر سورۃ اخلاص اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھ کر پانچ تولہ پلا دے انشاء اللہ فائدہ ہوگا ؛

۳: کُتّے کے کاٹے ہوئے پر مندرجہ ذیل منتر سات بار پڑھکر پھونک دے انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ منتر یہ ہے۔ ادردھارہ خدای دہ دردھارہ رسول رہ خدادہ احمد وہ محمود دہ حق دہ وجعذ و بان ولاحدارہ دیمچن بابارہ ہیعل شتو

## سانپ کے کاٹنے کا علاج

۱: مارگزیدہ کی پیشانی پر یا جو شخص اس کے پاس سے آوے اُسکی پیشانی پر انگشت شہادت سات بار مارے اور یہ دعاء پڑھتا جائے اور اوّل و آخر درود شریف تین تین بار پڑھے دُعاء یہ ہے۔

قَالَ اَلْقِهَا يٰمُوْسٰى فَاَلْقٰهَا فَاِذَا هِيَ حَيَّةٌ تَسْعٰى

۲: جس گھر میں سانپ زیادہ نکلتے ہوں اس کو لازم ہے کہ سوتے وقت سَلٰمٌ عَلٰٓى اِلْ يَاسِيْنَ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ اس گھر میں سانپ نہ رہیں گے ؛

۳: حضرت شیخ زکی الدّین صاحب اولاد حضرت بابا فرید الدّین شکرگنج رحمتہ اللہ علیہ سے پہنچا ہے جو شخص اس کو ہر روز یا مہینہ میں ایک بار پڑھ لیا کرے یا لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کو انشاء اللہ تعالیٰ سانپ ہرگز نہ کاٹے گا۔ مجرب ہے۔ ادبج ھوا ھندی معتلۃ قطعقعم بحق شاہ نور بندوا

## بچھو کے کاٹنے کا علاج

۱: مستدرک میں عبداللہ بن مسعود سے روایت ہے کہ ایک بار آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلی میں ایک بچھو نے نماز میں کاٹ لیا جب آپ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ لعنت کرے اللہ بچھو کو کہ وہ نہ نبی کو چھوڑے نہ کسی اُمت کو۔ پھر ایک برتن کے اندر نمک کو پانی میں گھول کر انگشت مبارک اسمیں ڈبودی



پھر سورۃ اخلاص اور معوّذتین پڑھنا شروع کیا۔ یہاں تک کہ درد جاتا رہا۔ اور بعض روایات میں سورۃ فاتحہ کو بھی اس کا علاج لکھا ہے۔

۲: بعض احادیث میں مذکور ہے کہ کسی صحابی نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھکو بچھو کا منتر آتا ہے یہ سنکر فرمایا کہ اس کو کیا کرو اور لوگوں کو نفع پہنچایا کرو منتر یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ شَجَّةٌ قَرْنِيَّةٌ مِلْحَةٌ بَحْرٌ قَفْقَطًا کئی بار پڑھ کر دم کرے ؛

## برائے دفع وبا

۱: فرمایا جناب سید کائنات مفخر موجودات فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ وبا بھی ایک عذاب الٰہی بنی اسرائیل پر نازل ہوئی تھی۔ لہذا جب سنو تم اس بیماری کو کسی زمین پر پس داخل نہ ہو اس زمین میں اور اگر وہیں ہو جہاں تم رہتے ہو خواہ طاعون ہو یا اور کوئی دوسری وبا پس نہ بھاگو اس جگہ سے اور یہ بھی لکھا ہے کہ جو شخص وبا سے مرجاتا ہے اُسکو درجہ شہادت کا ملتا ہے پس اِن ایام میں سبحان اللہ بکثرت پڑھنا اور درود شریف دجو یاد ہو، ورد رکھنا بہت مفید ہے ؛

۲: برائے حفاظت از وبا۔ ہر روز سات بار بعد نماز فجر یہ دعا پڑھا کرے۔

اَللّٰهُمَّ يَا وَلِيَّ الْوِلَاءِ يَا سَامِعَ الدُّعَاءِ يَا كَاشِفَ الضُّرِّ وَالْبَلَاءِ اِصْرِفْ عَنِّي الْقَهْرَ وَالْمَرَضَ وَالْوَبَاءَ وَالطَّاعُوْنَ وَالْقَحْطَ وَالسُّقْمَ وَالْفَجْاءَ بِحَقِّ مُحَمَّدِ نِ الْمُصْطَفٰى وَعَلِيِّ نِ الْمُرْتَضٰى وَفَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ وَحَسَنِ نِ الْمُجْتَبٰى وَحُسَيْنِ نِ الشَّهِيْدِ دَشْتِ كَرْبَلَاءَ يَا رَبَّنَا يَا رَبَّنَا يَا رَبَّنَا۔

۳: برائے دفع وبا، یہ عمل بہت مجرب ہے۔ صبح و شام سات بار پڑھ کر گھر میں چاروں طرف پھونک دیا کرے۔ انشاء اللہ اس گھر میں ہرگز وبا نہ آئیگی عمل یہ ہے۔ عبد اللہ کا پوت آمنہ کا جایا۔ جا وبا محمد ہمارے گھر آیا ؛

## برائے دفع عنینیت

جو شخص نامرد ہو گیا ہو یا کسی نے بند کر دیا ہو یعنی باندھ دیا ہو، اس کو چاہئے کہ دو روز پان پر مندرجہ ذیل اسماء لکھکر بغیر کتھ چونہ کے ہمراہ ایک تولہ شہد اور مشک و زعفران کے کھلا دے انشاء اللہ قوت مردمی پیدا ہو جائیگی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا قَيُّوْمُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔ اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ وَّعَلِيٍّ وَّفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ اِنْ تُعَافِيْنِيْ مِنَ الْعُنَّةِ وَتَقْدِيْرِ

لِیْ عَلَی الْجِمَاعِ الْحَلِیْلًا وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔ دوسرے دن حٰمٓ عٓسٓقٓ
یَا اَحَدُ یَا فَرْدُ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ - اَنْ
تُعَافِیَنِیْ مِنَ الْعِنَّۃِ وَتَقْدِیْرِلِیْ عَلَی الْجِمَاعِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

## برائے دفع ضُعفِ بصر

جوشخص ضعف بصر سے نالاں ہو وہ یہ آیۃ بعد ہر فرض نماز کے پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ بصارت تا بزندگی قائم رہیگی آیۃ شریفہ یہ ہے۔ فَکَشَفْنَا عَنْکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الْیَوْمَ حَدِیْدٌ ط

## خواص سُورۃ فاتحہ

حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب کسی شخص پر کوئی مصیبت یا ابتلاء واقع ہوتا تو سورۃ فاتحہ پڑھنے کا حکم فرماتے۔ اور جو شخص مابین سنت وفرض فجر کے سورۃ فاتحہ معہ بسم اللہ چالیس۴۰ مرتبہ پڑھ کر کسی بیمار کے منہ پر دم کرے تو اللہ تعالیٰ اس سورۃ کی برکت سے اُس کو صحت کلی عطا فرمائیگا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اَلْفَاتِحَۃُ شِفَآءٌ لِّکُلِّ دَآءٍ۔ جو شخص ایک مرتبہ اس سورۃ شریف کو پڑھتا ہے اسے ختم قرآن مجید کا ثواب ملتا ہے۔ اور جو شخص سورۃ فاتحہ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے وہ تمام بلاؤں سے محفوظ رہیگا۔ اور جس مریض کے گلے میں لکھکر باندھ دیں تو انشاء اللہ اس کو شفا ہوگی ؏

## خواص سُورۃ بقر

حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ سورۃ بقر جس گھر میں پڑھی جاتی ہے اس گھر شیطان بار نہیں پاتا۔ اور ایک حدیث میں ہے کہ سورۃ بقر کو پڑھو کہ اس میں خیر و برکت ہے اور اس کے سے فوائد دارین حاصل ہوتے ہیں اور جو شخص اس کو لکھ کر جنون اور صرع والے کے گلے میں ڈال دے اللہ شفا بخشیگا اور جمیع آفات سے محفوظ رہیگا۔ اور مرض آسیب اور جذام میں اکسیر اعظم ہے ؏

## خواص سُورۃ آلِ عمران ادائے دین

اِس سُورۃ شریف کا ورد رکھنے والا قرض سے سبکدوش رہیگا اور جو کوئی اس کو ایک مرتبہ تو اس کو ہزار شہیدوں کا ثواب ملے اور جو شخص سات مرتبہ پڑھے تو تمام قرضہ دور ہوجائے اور اس کو



معلوم نہ ہو کہ رزق کہاں سے آتا ہے ؏

## خواص سُورۃ النِّسَآء حب زوجین

جو شخص ہر روز سات مرتبہ اس سورۃ شریف کا ورد کرے عورت سے محبت زیادہ ہو اگر بیوی پڑھے تو مرد زیادہ موافقت کرے اور اگر زعفران اور گلاب سے لکھکر مریض خفقان کو پلا دے صحت کلی ہوجائیگی انشاء اللہ تعالیٰ ؏

## خواص سُورۃ مَائِدَۃ

جو شخص ایام قحط میں سُورۃ مائدہ شریف کو پڑھے تو برکت سے اس سورۃ شریف کی وہ شخص محفوظ رہیگا اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو روزی فراخی سے دستیاب ہو اور اللہ تعالیٰ اس کا کفیل ہو اور جو شخص اکتالیس۴۱ بار اس سورۃ کو پڑھے تو اُسے کبھی فاقہ نہ ہو ؏

## خواص سُورۃ انعام

فرمایا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص اس سورۃ شریف کو ایک مرتبہ پڑھے تو ستر ہزار فرشتے اس کے لئے دعاء مغفرت کرتے ہیں اور ہر قسم کی ضرورت اور حاجت میں اس کا پڑھنا مفید ہے مشکلات میں آسانی ہوتی ہے اور جس مطلب کیلئے عامل اس کو پڑھتا ہے وہ بفضلِ خدا پورا ہوجاتا ہے ؏

## خواص سُورۃ اعراف سفر

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سُورۃ اعراف کو پڑھے تو قیامت کے دن اس کا ہاتھ حضرت آدم علیہ السّلام کے ہاتھ میں ہوگا اگر سفر میں لکھ کر اپنے پاس رکھے تو خدا کے فضل سے ہر قسم کے ضرر سے محفوظ رہیگا اور تمام آفاتِ ارضی وسماوی سے اللہ تعالیٰ اس کو امن میں رکھیگا۔ اور اگر کسی بادشاہ کا خوف دل پر طاری ہو یا کسی ظالم بادشاہ سے واسطہ پڑے تو تین بار پڑھیں انشاء اللہ ظالم اپنے ظلم سے باز آجائیگا اور مہربانی سے پیش آئیگا ؏

## خواص سُورۃ انفال

سُورۃ انفال پڑھ کر جو دُعا مانگی جائے اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے۔ اور فرمایا جنابِ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم

نے کہ جو شخص روزانہ مداومت اختیار کرے گا تو میں قیامت کے دن اس کا شفیع ہونگا اور گواہی دونگا کہ یہ شخص نفاق سے بیزار ہے اور اللہ تعالیٰ اس کو شمار ہر منافق اور اس کی منافقت کے کہ جتنے اسنے اپنی عمر میں نفاق کئے ہیں لتنے درجے حسنات کے عطا فرمائیگا اور جملہ فرشتے اس کے خواہان آمرزش ہونگے اور اگر کوئی شخص قید میں مبتلا ہو تو وہ اس سُورۃ شریف کو پڑھا کرے اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اُس کو نجات دیگا۔ اور تمام مشکلات اور مصائب اس پر آسان کئے جائینگے اور حاکم اس پر مہربان ہوگا ؛

## خواصِ سُورۃ توبہ

ہر روز سات بار پڑھنا اس کا باعث سلامتی ایمان ہے اس میں بڑے بڑے اسرار ہیں چنانچہ بزرگان دین ایسے ایسے فوائد اٹھاتے رہے ہیں کہ ظاہری آنکھیں اُن کو ناممکن خیال کرتی ہیں کسی حاکم کے سامنے اگر اس کو پڑھ کر جائے تو وہ مہربان ہوتا ہے اور نرمی سے پیش آتا ہے اور اگر کوئی خطا ہوگئی ہو تو وہ برکت سے اس سورۃ شریف کی بخش دی جاتی ہے اور اگر مال ومتاع یا زراعت وغیرہ میں لکھ کر رکھدے تو موجب خیر وبرکت کا ہوتا ہے اور کسی قسم کا نقصان اس کی جائیداد کو نہیں پہنچتا۔ اگر میوہ دار درخت میں لکھ کر باندھے تو پھل زیادہ آتے ہیں اور خزان کا اس پر اثر نہیں ہوتا! ور اگر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دشمن کے سامنے جائے تو وہ مطیع اور فرمان بردار ہوجائے اس کے علاوہ اور بہت سے فوائد جو شمار میں نہیں آسکتے ؛

## خواصِ سُورۃ یُونسؑ

اس سورۃ شریف کا ہمیشہ ورد رکھنا بہت مفید ہے اللہ تعالیٰ جان کنی کی سختی اس پر آسان کر دیتا ہے اور عذاب قبر سے محفوظ رکھتا ہے۔ جو شخص اکیس مرتبہ ہمیشہ پڑھے وہ دشمنوں پر ہمیشہ مظفر ومنصور ہو اور اگر کوئی سختی یا مصیبت درپیش ہو تو تیرہ بار پڑھیں انشاء اللہ وہ مصیبت دور ہوجائیگی ؛

## خواصِ سُورۃ ہُودؑ

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جو شخص اس سُورۃ شریف کو پڑھے گا تو اُس کو بدلے ایک ایک حرف کے دس دس نیکیاں عطا ہونگی۔ اور بعدد ہر مرد وعورت جو ایمان لائے حضرت نوحؑ اور حضرت ہودؑ اور حضرت صالحؑ اور حضرت لوطؑ اور حضرت ابراہیمؑ اور حضرت موسیٰ علیہم السلام پر۔

اگر کوئی مہم پیش آئے تو اس سورۃ شریف کو تیرہ [13] بار پڑھے تو اللہ تعالیٰ اُس سختی کو آسان کر دیگا۔ اگر دشمن



قوی ہو تو اس سُورۃ شریف کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے پاس رکھے بفضلِ خدا دشمنوں اور حاسدوں پر مظفر ومنصور ہوگا۔ اور کوئی مقابلہ میں غالب نہ آسکے گا ؛

## خواصِ سُورۃ یُوسفؑ

اگر کوئی شخص اپنے عہدے سے برخواست ہوگیا ہو تو وہ اس سورۃ پاک کی تلاوت اختیار کرے تو برکت سے اس سورۃ شریف کی بحال ہوجائیگا! ور اگر کسی حاکم سے کوئی حاجت ہو تو اس سورۃ شریف کو تیرہ [13] مرتبہ پڑھ کر اس کے پاس جائے البتہ بامراد واپس آئیگا۔ اور اگر کوئی شخص مفلس ہوگیا ہو تو اس کو لکھ کر اور پانی سے دھو کر پی لے اور پیتے وقت دعا مانگے انشاء اللہ ہو العزیز برکت سے اس سورۃ شریف کے چند روز میں دولت مند ہوجائیگا! ور فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی سورۃ یوسف کو پڑھیگا تو اللہ تعالیٰ اس کو نیکی عطا فرمائیگا۔ موافق تعداد اُن اشخاص کے جنہوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کی تکذیب کی اور جو شخص اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اس کی تمام حاجتیں پوری ہوجائیں گی وباللہ التوفیق ؛

## خواصِ سُورۃ رَعَدْ

جو بچہ بہت روتا ہو تو اس سورۃ شریف کو انیس [19] بار پڑھ کر دم کردے انشاء اللہ اس کا رونا بند ہوجائیگا۔ اور آئندہ خوش وخرم رہیگا۔ اور جب کوئی حاکم ظالم وجابر ہو اور رعایا اس کے ہاتھ سے تنگ ہو تو چاہئے کہ اس سورۃ شریف کو کاغذ پر لکھے اور جب مینہ برستا ہو اور بادل گرج رہے ہوں اور بجلی چمک رہی ہو تو مینہ کے پانی سے دھو کر اس کے گھر میں ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ وہ ظالم معزول ہوجائیگا۔ فرمایا جناب فخر دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص سورۃ رعد کو پڑھتا رہیگا اس کو نیکیاں بتعداد ہر قطرۂ سحاب کے کہ قیامت تک برسیں گے ملیں گی۔ اور مبعوث کریگا خدا اس شخص کو قیامت میں ان شخصوں کے ساتھ جنہوں نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ وعدہ وفا کیا ؛

## خواصِ سُورۃ ابراہیمؑ

اگر کوئی شخص کسی سحر کے باعث نامرد ہوگیا ہو تو تین بار اس سورۃ شریف کو ہر روز پڑھے انشاء اللہ اصلی حالت پر آجائیگا۔ اور اگر مشک وزعفران سے لکھ کر اور گھول کر پئے تو قوت اصلی سے زیادہ قوت ہوگی اور اگر بچہ کے بازو پر باندھیں تو وہ ہر آفت سے محفوظ رہے اور جو شخص سات مرتبہ ہر روز اس سورۃ شریف کو

پڑھتا ہے اور لکھکر اپنے پاس رکھے تو دشمن مقہور ہوں اور اللہ تعالیٰ اس کو نیکی عطا کرتا ہے دس درجہ موافق اعداد اس گروہ کے جو بت پرستی کرتا ہے اور موافق اُس گروہ کے جو خدائے تعالیٰ پر ایمان لایا ؛

## خواصِ سُورۂ حِجر

تجارت دکان برکت

اگر کوئی شخص سُورۂ حجر کو اس مال پر پڑھ کر دم کرے جو خرید و فروخت کیلئے ہو تو اس میں خیر و برکت ہو گی۔ اور اگر بچہ والی عورت کہ جسکے دودھ کم ہو اس سُورۂ شریف کو زعفران سے لکھ کر اور گھول کر پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ دودھ بکثرت اُتریگا۔ اور اگر سفر میں اس کا ورد رکھے تو تمام آفات سے محفوظ رہے ؛

## خواصِ سُورۂ نحل

اگر کسی شخص یا قوم کو دشمن کا خوف ہو تو ایک جلسہ میں چند آدمی جنکی تعداد دو ہو بیٹھکر ایک سَو ساٹھ مرتبہ پڑھیں۔ یا ایک ہی آدمی ایک جلسہ میں موافق تعداد مذکور کے پڑھے تو دشمن مغلوب ہو کر مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ یا بھاگ جائیگا۔ حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سورۂ نحل کو اکثر پڑھتا رہیگا تو اللہ تعالیٰ اس کو عذاب قبر اور سوال و جواب قبر و حشر سے علیحدہ رکھیگا یعنی اس سے حساب نہ لیا جائیگا۔ اور اگر کوئی شخص اس کو دن رات میں ایک بار پڑھیگا تو وفات کے بعد اس کو اس قدر ثواب حاصل ہوگا جسقدر کہ اُس شخص کو ملتا ہے جو نزع کے وقت اپنے مال موروثی کو خیرات کیلئے وصیت کرے۔ اور اس کا ورد رکھنے والا ہمیشہ غالب رہیگا ؛

## خواصِ سُورۂ بنی اسرائیل

اگر کسی شخص کو کوئی حاجت درپیش ہو تو سات بار سُورۂ بنی اسرائیل کو پڑھے انشاء اللہ حاجت رفع ہو جائیگی اگر کند ذہن کو لکھ کر پلاوے تو ذہن کھل جائیگا۔ اور اگر اس کو ایک بار پڑھ کر دُعا مانگیں تو قبول ہو جائیگی اور اگر کوئی شخص اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو حاسدوں کے حسد اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیگا اور زبان بندی میں مجرب ہے ؛ زبان بندی

## خواصِ سُورۂ کہف

جو شخص قرضدار ہو اور بظاہر کوئی صورت قرض اترنے کی نظر نہ آتی ہو تو چاہیئے کہ بعد نماز جمعہ سات بار پڑھکر



اللہ تعالیٰ سے بخشوع و خضوع دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا تمام قرض اتر جائیگا اور وہ حیران رہیگا کہ یہ کس طرح ادا ہوا۔ اور جو شخص اس کو شب جمعہ میں پڑھیگا تو اللہ تعالیٰ اس کو ایسا نور عطا فرمائیگا کہ جس کی روشنی بیت اللہ شریف تک پہنچے گی اور گناہ اس کے معاف کئے جائیں گے اور مداومت رکھنے والا امراض خبیثہ مثل طاعون، برص، جذام وغیرہ اور فتنۂ دجّال سے محفوظ رہیگا۔ اور اس کی آخری دس آیتیں پڑھنے کی سخت تاکید ہے۔ اور زبان بندی و حفاظت بلیّات اور کشادگی رزق کیلئے لکھکر اپنے پاس رکھے اور ایک بار ہر صبح کو پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ کامیابی ہوگی ؛

## خواصِ سُورۂ مریم

جو شخص غریب ہو اور معاش کی کمی کے سبب پریشان ہو تو سورۂ مریم کو سات بار پڑھکر دعا کرے اور اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو تین بار پڑھے۔ اور اگر ویران شدہ باغ میں درختوں کے ساتھ اس کا نقش باندھ دیں تو باغ میں پھول اور پھل بکثرت پیدا ہوں۔ اور ایک بار پڑھنے کا ثواب اسقدر ہے کہ موافق اعداد ان اصحاب کے کہ جنہوں نے حضرت زکریا علیہ السّلام کی تصدیق کی اور جنہوں نے انکی تکذیب کی ؛

## خواصِ سُورۂ طٰہٰ

جس شخص کی شادی نہ ہوتی ہو وہ یہ سُورۂ شریف بیس بار پڑھے یا سبز ریشمی کپڑے پر لکھکر گلے میں باندھے انشاء اللہ بہت جلد شادی ہو جائیگی۔ اور اس کا ورد رکھنا نہایت عجیب ہے۔ اس کے عامل پر جادو یا سحر اثر نہیں کرتا۔ اور رزق کی کشائش ہوتی ہے ؛

## خواصِ سُورۂ انبیاء

اگر کوئی شخص پریشان حال ہو اور اکثر مغموم و متفکر رہتا ہو وہ ہر روز تین بار سُورۂ انبیاء کو پڑھے اللہ تعالےٰ اسکے تمام غم و فکر کو دور کر دیگا۔ اور اس کے دل کو نور ایمان اور شادمانی سے بھر دیگا۔ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص سُورۂ انبیاء کو پڑھتا رہیگا قیامت کے دن اُس کا حساب نہ ہوگا اور اس کو اس قدر ثواب عطا ہوگا گویا اس نے مصافحہ کیا تمام ان انبیاء علیہم السّلام سے جن کا ذکر قرآن مجید میں ہے۔ اور اس کو لکھکر پینا باعث صحت ہے ؛

# خواصِ سُورۂ حج

جب کوئی شخص جہاز یا کشتی میں سوار ہو تو سورۂ حج تین بار پڑھے تو اس کی برکت سے اللہ پاک اُس کشتی کو منزلِ مقصود پر پہنچا ئیگا۔ اور فرمایا جناب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص سورۂ حج کو پڑھے تو اس کو ثواب حج و عمرہ کا ملتا ہے موافق تعداد حاجیوں کے ابتدا سے آخیر تک ؛

# خواصِ سُورۂ مؤمنُون

اگر کوئی شخص فسق و فجور اور شراب وغیرہ کی بدعادتوں میں مبتلا ہو تو اس سورۂ شریف کو سفید کپڑے پر لکھکر اس کے گلے میں باندھدیں انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص عادات قبیحہ سے باز آجائیگا۔ اور کسی شخص کو نماز سے کاہلی ہو تو اس سورۂ شریف کو لکھکر اپنے پاس رکھے اور جو شخص اس کا ورد رکھیگا تو عذاب جاں کندنی سے رہائی پائیگا یعنی اللہ تعالیٰ اس پر آسانی کردیگا ؛

# خواصِ سُورۂ نور

جس شخص کو احتلام کثرت سے ہوتا ہو تو اس سُورۂ شریف کو پڑھ کر اس کے منہ پر دم کرے انشاء اللہ یہ مرض جاتا رہیگا۔ اور اس کو روزانہ پڑھنے والا وسواس شیطان سے محفوظ رہیگا۔ اور زبان بندی اعدا کیلئے پانچ مرتبہ پڑھنا مجرب ہے ؛

# خوٰصِ سُورۂ فرقان

ایک سو آٹھ بار اس سُورۂ شریف کو جو شخص پڑھیگا تو ظالم کے ظلم سے نجات پائیگا۔ اور ظالم اُس کا پریشان اور تباہ حال ہوجائیگا۔ اور اگر لکھ کر گلے میں باندھے تو سانپ بچھو وغیرہ کے ضرر سے محفوظ رہیگا ؛

# خواصِ سُورۂ شعرا

اگر لونڈی غلام یا بیٹا نافرمان ہوجائے تو باوضو سات بار اس سورۂ شریف کو پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ وہ مطیع و فرماں بردار ہوجائیگا ؛



# خواصِ سُورۂ نحل

ایک ہزار بار ہر روز ایک ہفتہ تک پڑھنے سے جو حاجت ہو انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوجائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سورۂ نحل کو پڑھیگا وہ حشر کے دن قبر سے کلمۂ توحید پڑھتا ہوا اُٹھیگا اور تمام مشکلات دینی و دنیوی اللہ تعالیٰ آسان کردیگا ؛

# خواصِ سُورۂ قصص

اگر تین[۳] یوم بار سورۂ قصص پڑھ کر اور پانی پر دم کرکے مریض کو پلاتے رہیں تو وہ مریض بفضل شافع مطلق شفا پائیگا۔ اور درد جگر و استسقا میں پلانا مجرب ہے ؛

# خواصِ سُورۂ عنکبُوت

خوف زدہ شخص کو یہ سورۂ شریف لکھکر اور دھوکر پلائیں۔ اور امراض چشم میں پڑھ کر دم کریں مجرب ہے اور اگر کسی کو فکر یا اندیشہ لاحق ہو تو سات بار پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ قبول ہوگی ؛

# خواصِ سُورۂ رُوم

جو شخص سُورۂ روم کا ہر روز ورد رکھے وہ دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے اور اگر اکیس[۲۱] بار پڑھے تو فتح نصیب ہو اور جو شخص اس کو پڑھیگا فرشتوں کی تعداد کے موافق اس کو حسنات عطا ہونگے۔ اگر لکھ کر شیشی میں رکھدیں اور منہ شیشی کا خوب بند کردیں تو اس صورت کے عامل کا دشمن ہمیشہ ذلیل نظر آئیگا اور میاں بیوی کی موافقت کیلئے بیحد مجرب ہے ؛

# خواصِ سُورۂ لُقمان

قاضی عیاض الدین رحمتہ اللہ علیہ اپنے مدارک میں رقمطراز ہیں کہ جو شخص اس سُورۂ شریف کو پڑھتا رہیگا وہ کبھی دریا میں غرق نہ ہوگا۔ اور اگر سات بار پڑھکر کسی بیمار پر دم کردیں یا لکھ کر پلادیں تو انشاء اللہ مریض شفایاب ہوگا ؛

## خواص سورۃ سجدہ

جس گھر میں سورۃ مذکور ایک بار پڑھی جائے تو تین روز تک اس گھر میں شیطان دخل نہیں پاتا اور دردِ سر میں پیشانی پر ہاتھ رکھ کر پڑھ کر دم کر دینے سے انشاءاللہ شفا ہو جاتی ہے اور جذام و دق کے مریض کو لکھ کر پلاتے رہیں تو مفید و مجرب ہے اور سلامتی ایمان کیلئے ورد رکھنا اکسیر اعظم ہے ۔

## خواص سورۃ احزاب

اگر لڑکے یا لڑکی کے نکاح میں تاخیر ہو یا کسی سبب سے عقد نہ ہوتا ہو تو وہ سورۃ احزاب کی مداومت کریں اور نافرمان پر پڑھ کر دم کریں انشاءاللہ فرماں بردار ہو جائیگا ۔ اور کشائش رزق اور آسانی مہمات کیلئے ہر روز پڑھنا مفید ہے ۔

## خواص سورۃ سبا

جو شخص اس سورۃ شریف کو دس بار پڑھیگا انشاءاللہ جملہ آفات و بلیات سے محفوظ رہیگا اور قیامت کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کے شفیع ہوں گے ۔ اگر کوئی شخص اس کو لکھ کر اپنے بازو پر باندھے تو وہ حشرات الارض کے گزند سے محفوظ رہیگا ۔ اور فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص اس سورۃ کو پڑھتا ہے وہ بہت ہی نیک نصیب ہے کیونکہ قیامت کے دن کوئی نبی ایسا نہ ہوگا جو اس سے مصافحہ نہ کرے ۔

## خواص سورۃ فاطر

حدیث شریف میں لکھا ہے جو شخص سورۃ فاطر کو پڑھیگا اسکے لئے بہشت میں ستر دروازے کھولے جائیں گے ۔ اور اگر کسی شخص کو حاکم سے کوئی حاجت درپیش ہو تو پچیس بار سورۃ فاطر کو پڑھے اور جس قسم کی عرضی گذارنا چاہتا ہو اس کاغذ پر بغیر روشنائی کے قلم سے سورۃ فاطر لکھے اور پیش کر دے انشاءاللہ فوراً منظور ہوگی

## خواص سورۃ یٰس

اس سورۃ شریف کے خواص اس قدر ہیں کہ قلم کو یارا نہیں کہ ضبط تحریر میں لا سکے ۔ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ہر شے کا دل ہوتا ہے اور قرآن مجید کا دل سورۃ یٰس ہے ۔ اور جو شخص کسی حاجت کیلئے



ایک بار پڑھے تو اس کی حاجت انشاءاللہ پوری ہو جائے اور اگر زن عقیمہ یعنی بانجھ عورت کو کسی چینی کے برتن پر لکھ کر اور عرق گلاب سے دھو کر پلاتے رہیں تو بانجھ پن دور ہو اور اولاد نرینہ پیدا ہو اور اگر محتاج پڑھے تو غنی ہو جائے ۔ اور اگر مسحور پر پڑھے تو سحر دور ہو جائے ۔ اور اگر آسیب والے پر پڑھکر دم کرے تو آسیب بھاگ جائے اور اگر کوئی شخص رات کے وقت خلوص نیت سے پڑھے تو قطعی جنتی ہو اور دین و دنیا کی تمام مشکلیں اس پر آسان ہو جائیں اور ہر مہم اور ہر مطلب کیلئے اس کا پڑھنا نہایت مفید ہے اگر کسی کی جان اٹک جائے تو اس سورۃ شریف کو تین بار پڑھ کر دم کر دیں تو فوراً اس کی روح نکل جائیگی اور اگر بیمار پر پڑھ کر پھونک دیں تو وہ صحت پائے ۔

## خواص سورۃ والصّٰفّٰت

جس گھر میں جن ہو اس سورۃ شریف کو لکھکر صندوق میں بند کر دیں جن کے آزار سے محفوظ رہیگا ۔ اور اگر لکھ کر بازو پر باندھیں تو رزق بڑھے مشکلیں آسان ہوں ۔ اور تمام رنج و غم دور ہو جائیں ۔

## خواص صٓ

اگر اس سورۃ کو لکھکر اپنے پاس رکھے تو تمام خلق میں معزز ہو اور ہر طرف اس کی محبت کا شہرہ ہو اور نظر بد کے دفعیہ کے لئے سات بار پڑھ کر دم کریں ۔

## خواص سورۃ زمر

جو شخص ہر روز سات بار پڑھے تو عز و جاہ کا مالک بلند اقبال اور رزق میں فراخی ہو اور ہمیشہ راحت میں رہے

## خواص سورۃ مؤمن

جو شخص اس سورۃ کا روزانہ ورد کریگا اللہ تعالیٰ اس کی حیرانی اور پریشانی کو دور کریگا اور اگر کسی کے پھوڑا یا پھنسی نکلے تو سورۃ مؤمن کو پڑھ کر اس پر دم کریں ۔ اور اگر لکھکر دکان پر لگا دیں تو غیب سے خریدار پیدا ہوں اور خیر و برکت ہو

## خواص سورۃ حٰمٓ سجدہ

اگر کسی شخص سے حاکم ناراض ہو جائے تو اس سورۃ کو صبح گھر سے پڑھ کر نکلے انشاءاللہ حاکم کی ناراضگی خوشی

سے بدل جائیگی ۔ اور امراض چشم و دوران سر میں پڑھکر دم کر دینا ازبس مفید ہے ۔ اور اس کا دم کیا ہوا پانی سرمہ میں ڈال کر سرمہ حل کیا جائے اور وہ آنکھوں میں لگائے تو روشنی بہت زیادہ ہو جائیگی اور انشاء اللہ تعالیٰ ہمیشہ قائم رہیگی ؛

## خواص سورۃ شوریٰ

اگر اس کو لکھ کر گلے میں باندھیں تو ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے یا موافقت اختیار کرے ۔ یا ذلیل و خوار ہو جائے ۔ فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو اس سورۃ شریف کی مداومت کریگا قیامت کے دن تمام فرشتے اُس پر سلام کہینگے ؛

## خواص سورۃ زخرف

جو شخص مہمات اور مصائب کے وقت سورۃ زخرف کو پڑھے اس کی مشکلات اللہ تعالیٰ آسان کر دیگا ۔ اور حدیث شریف میں اسکی مداومت کرنیوالے کو جنت کی بشارت دی گئی ہے اور جو شخص تنگ حال ہو اس کے پڑھنے سے اس پر فراخی نازل ہوگی ؛

## خواص سورۃ دخان

جب کسی شخص کو کوئی مصیبت یا حاجت درپیش ہو تو اس سورۃ شریف کو سات بار پڑھے اور اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر جو دُعا مانگے گا انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی اور حاجت رفع ہوجائیگی اور جو شخص سات بار پڑھے تو عذاب سکرات اس پر آسان ہوجاتا ہے اور تسخیر قلوب کیلئے اس کو پڑھنا مجرب ہے

## خواص سورۃ جاثیہ

جو شخص سکرات میں مبتلا ہو اُس پر سورۃ جاثیہ پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ سکرات سے نجات ہوجائیگی ۔ اور بدگویوں کی زبان بندی کیلئے اس کا ورد مجرب ہے یا لکھ کر گلے میں ڈالیں ۔ حدیث شریف میں لکھا ہے کہ جو شخص سورۃ جاثیہ کو پڑھتا رہیگا ۔ اللہ تعالیٰ حساب کے وقت اس کی عیب پوشی کریگا ؛

## خواص سورۃ احقاف



آسیب زدہ پر سات بار پڑھ کر دم کریں ۔ آسیب بھاگ جائیگا اور جو شخص اس کی مداومت کریگا عذاب جہنم اس سے دور رہیگا ۔ اور اگر اس کو لکھکر گلے میں باندھے تو آسیب جن و پری سے محفوظ رہے

## خواص سورۃ محمد

جو شخص اس سورۃ شریف کو پڑھے یا لکھکر گلاب سے دھوکر پیئے تو جاہ و مرتبہ و رفعت حاصل ہو اور اگر لکھکر گلے میں باندھے تو دشمنوں پر فتح پائے ۔ اور اگر سخت مہم درپیش ہو تو اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے تو نجات حاصل ہو ۔ اور اُس مہم پر غالب آئے ؛

## خواص سورۃ فتح

جو شخص سورۃ فتح کو اکتالیس ۴۱ بار پڑھیگا تو دشمنوں پر فتح پائیگا ! اور اگر رمضان شریف کا چاند دیکھکر کھڑے کھڑے تین بار پڑھے تو تمام سال امن میں رہے اور فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص اس سورۃ شریف کو پڑھتا ہے گویا کہ وہ میرے ساتھ جہاد میں شامل ہے اور جو شخص اس کو لکھکر گلے میں باندھے وہ شر اعدا سے محفوظ رہے ؛

## خواص سورۃ حجرات

ہر قسم کی بیماریوں کیلئے سورۃ حجرات کا پڑھنا جام شفا ہے ۔ اور اگر اس سورۃ شریف کو لکھکر حاملہ کے گلے میں باندھے تو انشاء اللہ بچہ صحیح و سلامت پیدا ہوگا ؛

## خواص سورۃ ق

اگر اس سورۃ شریف کو لکھکر اور مینہ کے پانی سے دھوکر درد شکم کے مریض کو پلائیں تو صحت ہو اور جس لڑکے کے دانت مشکل سے نکلتے ہوں اس کو پلانے سے آسانی سے نکل آئیں گے اور اس کی مداومت کرنے والے پر سکرات موت آسان ہوجاتی ہے ۔ اور اس کے عامل کی قبر میں روشنی ہوگی ؛

## خواص سورۃ ذاریات

جو شخص سورۃ ذاریات کو چھہتر ۷۶ بار پڑھے تو غنی ہوجائے اور مال و دولت سے بھرپور ہوجائے ! در خرید و فروخت

کے وقت پڑھکر دم کرے یا کاغذ پر لکھ کر مال میں رکھے خدائے تعالیٰ اس میں خیر و برکت عنایت فرمائیگا۔ اگر کسی شہر یا قصبہ میں قحط نازل ہو تو اس سورۃ مبارک کو سو بار پڑھیں قحط دور ہوجائیگا ؛

## خواص سُورۃ طُور

مریض جذام اگر سورۃ طور کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے یا لکھکر عرق گلاب سے دھو کر پی لیا کرے تو بفضل خدا اس سورۃ شریف کی برکت سے صحت پائیگا۔ اور اگر مسافر اس کو پڑھتا رہے تو جمیع آفات سے محفوظ رہیگا

## خواص سُورۃ نجم

صفائی قلب کیلئے اس کا ورد مفید ہے۔ اور جب کوئی حاجت درپیش ہو تو اکیس۲۱ بار پڑھ کر دعا مانگے انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔ اور دشمن کے مغلوب کرنے کیلئے لکھ کر گلے میں باندھے ؛

## خواص سُورۃ قمر

اگر کسی کو حاکم کا خوف ہو۔ یا اس سے گزند پہنچنے کا اندیشہ لاحق ہو تو سورۃ قمر کو سات بار پڑھے اور اگر لکھ کر اپنی ٹوپی یا پگڑی میں رکھے تو مشکلات اس پر آسان ہوجائیں۔ اور اگر کسی حاجت کیلئے اس کو اکیس۲۱ مرتبہ پڑھے تو وہ حاجت بر آئے انشاء اللہ تعالیٰ ؛

## خواص سُورۃ رحمٰن

حدیث شریف میں لکھا ہے کہ جو شخص سورۃ رحمٰن کو پڑھتا ہے گویا وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا شکریہ ادا کرتا ہے اور درد چشم میں پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ شفا ہوجائیگی اور اگر طحال کے مریض پر پڑھ کر دم کردیں تو صحت ہوجائے۔ اور اگر لکھ کر اور پانی سے دھو کر گھر کی دیواروں پر چھڑکیں تو تمام موذی جانور بھاگ جائیں اور اگر کسی خاص مطلب کیلئے گیارہ مرتبہ پڑھے تو بفضلہ تعالیٰ اس کا مطلب پورا ہوجائے ؛

## خواص سُورۃ واقعہ

تبع تابعین میں سے بعض صالحین نے حصول غنا کیلئے عمل سورۃ واقعہ کا اس طرح لکھا ہے کہ روز جمعہ سے سات روز تک بلاناغہ ہر فرض نماز کے بعد پچیس۲۵ بار پڑھیں۔ آٹھویں روز جمعہ کو صرف



مغرب اور بعد فرض عشاء کے پچیس پچیس۲۵ بار پڑھیں۔ بعدہٗ سو۱۰۰ مرتبہ درود شریف پڑھ کر حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کا ثواب پہنچائیں۔ بعدازاں ہر روز صبح و شام ایک بار بعد نماز کے پڑھا کریں۔ تو اللہ تعالےٰ اس کو غنی کردیگا۔ اور جس مطلب کیلئے پڑھے گا وہ اس سورۃ شریف کی برکت سے پورا ہوجائیگا۔ اور اگر اس سورۃ کو لکھکر اپنے پاس رکھے تو شر شیاطین سے محفوظ رہیگا ؛

## خواص سُورۃ حدید

سورۃ حدید کو صبح کے وقت بلاناغہ پڑھنا باعث رحمت ہے۔ اور تمام دن خوشی و خرمی میں گذرتا ہے اور کسی سے مغلوب نہیں ہوتا۔ اور جو شخص اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے وہ تلوار وغیرہ کے زخم سے محفوظ رہیگا اور دشمن دوست بن جائیں گے انشاء اللہ تعالیٰ ؛

## خواص سُورۃ مجادلہ

اگر کسی قوم میں جھگڑا و فساد برپا ہو تو سورۃ مجادلہ پڑھیں کیونکہ اس سورۃ شریف کا پڑھنا باہمی نفاق اور بغض و کینہ و کدورت کو دور کرتا ہے۔ اور مقہوری اعداء کیلئے بھی مجرب ہے ؛

## خواص سُورۃ حشر

اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو چار رکعت نماز میں بعد سورۃ فاتحہ کے سورۃ حشر پڑھیں پھر بعد سلام کے جو دعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی اور اگر لکھکر بازو پر باندھیں تو خلق میں عزیز ہو ؛

## خواص سُورۃ ممتحنہ

اگر کسی لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو تو سورۃ ممتحنہ کو پانچ بار پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ اس کی شادی کسی نیک مرد کے ساتھ ہوجائیگی اور ہر روز اس کا ورد رکھنے والا وسواس شیطانی سے محفوظ رہیگا۔ اور اگر مریض طحال کو چینی کے برتن پر لکھ کر اور عرق گلاب سے دھو کر پلائیں تو انشاء اللہ تین یوم میں صحت کلی ہوجائیگی ؛

## خواص سُورۃ صف

اگر کسی شخص کی اولاد یا متعلقین نافرمان ہوجائیں تو سورۃ صف نافرمان پر تین مرتبہ پڑھ کر پھونک دیں یا گھر

اولاد فرماں بردار

میں لکھکر چسپاں کردیں۔ انشاء اللہ نافرمان فرماں بردار ہوجائیں گے۔ اور اگر مسافر اس کو لکھکر اپنے پاس رکھے یا روزمرہ اس کی تلاوت کرتا رہے تو ہر بلا سے بفضل خدا محفوظ رہیگا ؛

## خواص سُورۃ جُمعہ

حب زوجین

اگر میاں اور بیوی کے درمیان ناموافقت ہو تو دونوں میں سے ایک بروز جمعہ اس سورۃ شریف کو تین بار پڑھکر دعا مانگے۔ بفضل خدا اس سورۃ شریف کی برکت سے محبت بڑھ جائیگی اور نفاق دور ہوجائیگا۔ اور اگر کسی شخص کی زبان میں لکنت ہو اور اچھی طرح کلام نہ کرسکتا ہو تو وہ اس سورۃ شریف کا ورد رکھے۔ انشاء اللہ اس کی زبان درست ہوجائیگی ؛

دفع مرض لکنت

## خواص سُورۃ مُنافقون

اگر کوئی شخص بسبب کسی غماز کے تکلیف میں مبتلا ہو تو سُورۃ منافقون کو ایک سو ساٹھ مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے حال پر رحم فرمائیگا اور اس تکلیف سے بچالے گا۔ یا اس چغلخور کی زبان بند کردیگا۔ اور اگر کسی شخص کی آنکھ میں درد ہو تو اس کو پڑھ کر دم کردیں انشاء اللہ آرام ہوجائیگا ؛

## خواص سُورۃ طلاق

اگر کوئی شخص کسی غم یا پریشانی میں مبتلا ہو تو سورۃ طلاق کی تلاوت کرتا رہے اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے اس کے تفکرات کو دور کردیگا اور نفاق کو دور کرنے کیلئے روزمرہ ایک مرتبہ پڑھنا بہت مجرب ہے ؛

## خواص سُورۃ تحریم

ادائے قرضہ ۴

اگر کوئی شخص قرضدار ہونے کی وجہ سے پریشان حال ہو تو سُورۃ تحریم کو تین بار پڑھے اور اگر لکھ کر اپنے پاس رکھے تو دشمن دوست بن جائے۔ اور جس کے سامنے جائے وہ مہربان ہو ؛

## خواص سُورۃ مُلک

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ قرآن مجید میں ایک سورۃ ہے جس میں تیس آیتیں ہیں اُس نے ایک شخص کی شفاعت کی یہاں تک کہ وہ بخشا گیا اور



ابن حبان سے اس طرح روایت ہے کہ یہ سورۃ استغفار کرتی ہے اپنے صاحب کیلئے یہاں تک کہ وہ بخشا جاتا ہے۔ اور ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ سورۃ منجیہ ہے عذاب قبر سے نجات دلاتی ہے میں چاہتا ہوں کہ یہ ہر مؤمن کے دل میں ہو بعض آئمۂ اہل بیت رحمہم اللہ اس سورۃ کو دو رکعت میں عشاء کی نماز کے بعد پڑھا کرتے تھے۔ اور بعض علماء نے کہا ہے کہ جو شخص چاند کی پہلی رات میں اس سورۃ کو پڑھیگا وہ اس ماہ میں ہر نفع بخش چیز پائیگا۔ اور ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہیگا۔ اور جو شخص اس سورۃ کو تمام رات پڑھتا رہے اس کو اس قدر ثواب حاصل ہوگا کہ گویا اس نے شب قدر میں تمام رات عبادت کی، اور شب قدر کی عبادت ہزار مہینوں سے بہتر ہے اور جو شخص اس کو اکتالیس بار پڑھے تو جملہ مشکلات اس کی حل ہوجائینگی اور جمیع آفات سے محفوظ رہیگا۔ اور اگر قرضدار ہو تو اس کا قرض اتر جائیگا ؛

## خواص سُورۃ قلم

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو اس سورۃ کو لکھ کر سر میں باندھ لے۔ یا پڑھ کر دم کرے۔ یا دھو کر پیئے اور اگر ستر بار پڑھے تو غمازوں اور بدگویوں کے فریب سے نجات پائے ؛

## خواص سُورۃ حاقّہ

اگر کوئی بچہ رونے سے باز نہ آئے تو اس کو لکھکر اور دھو کر پلائیں اور اگر حاملہ عورت کے لکھکر کمر میں باندھیں تو حمل تمام آفات سے محفوظ رہیگا۔ اور جو شخص ہر روز تلاوت کرے تو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے سامنے سرخ رو ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## خواص سُورۃ معارج

جو شخص ہر روز سورۃ معارج کو پڑھے گا وہ تمام شیطانی وسوسوں سے محفوظ رہیگا۔ اور جس شخص کو کثرت سے احتلام ہوتا ہو وہ آٹھ بار اس سُورۃ شریف کو پڑھے یا سوتے وقت ایک بار پڑھ لیا کرے انشاء اللہ مامون رہیگا

## خواص سُورۃ نوح

اگر کسی دشمن سے مقابلہ ہو اور دفعیہ اس کا ناممکن ہو تو ایک ہزار بار سُورۃ نوح پڑھیں یا بہت سے آدمی جن کی تعداد دو تر ہو ایک ہی جلسہ میں بیٹھکر ختم کریں یا تین روز میں ختم کریں انشاء اللہ دشمن ہلاک ہوجائیگا ؛

## خواصِ سُورۃ جن

اگر کسی کو آسیب ہوگیا ہو تو سورۃ جن کو سات بار پڑھ کر سات یوم تک دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ وہ آسیب بھاگ جائیگا۔ اور جن و پری کی تسخیر کیلئے سات سَو بار پڑھیں انشاء اللہ جن قابو میں آجائیگا

## خواصِ سُورۃ مزمل

جو شخص سُورۃ مزمل کو ہر روز اپنا ورد بنائے تو وہ حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت سے مشرف ہوگا۔ اور موجب خیر و برکت کا ہوئے۔ اور اگر اس کو پڑھ کر حاکم کے سامنے جائے تو حاکم مہربان ہو۔ اور زبان بندی و تیغ بندی کیلئے ازبس مجرّب ہے اور اگر لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں تو اُس کو صحت ہو اور اگر ہر روز سات بار پڑھے تو کشائش رزق ہو ؛

## خواصِ سُورۃ مدثر

اگر کوئی محتاج یا غریب اِس سورۃ شریف کو روزانہ ایک بار پڑھتا رہے تو عُسرت جاتی رہے اور جس کا ذہن کُند ہو تو اس سُورۃ کو لکھ کر اور دھو کر پلائیں یا سات بار پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ ذہن کُھل جائیگا۔ اور اگر لکھ کر پاس رکھیں تو جمیع آفات اور بلیّات سے محفوظ رہیں ؛

## خواصِ سُورۃ قیامتہ

تسخیر خلائق کیلئے سات بار پڑھیں۔ اور سلامتی ایمان کیلئے روزانہ پڑھتے رہیں ؛

## خواصِ سُورۃ دہر

کشائش رزق کیلئے سات مرتبہ روزانہ پڑھیں اور جو شخص روزانہ اس سُورۃ شریف کا ورد رکھیگا اس پر بہشت واجب ہوجائیگی ؛

## خواصِ سُورۃ نبا

جس کسی کو ضعفِ بصر ہو وہ ہر روز اس کا ورد رکھے انشاء اللہ اس کی آنکھ کی روشنی تیز ہوجائیگی ؛



## خواصِ سُورۃ نازعات

سلامتی ایمان کیلئے ہر روز ایک بار پڑھیں ؛

## خواصِ سُورۃ عبس

جس کی آنکھوں میں ورم یا شب کوری ہو وہ اس سُورۃ کو پچھتّر بار پڑھے اور کلمہ کی انگلی پر دم کرکے آنکھوں پر پھیر لیا کرے۔ انشاء اللہ مرض جاتا رہیگا اور جو شخص ہر روز سات بار پڑھتا رہے وہ قیامت میں خوش حال ہوگا

## خواصِ سُورۃ تکویر

اگر کسی کے دشمن درپئے آزار ہوں تو اس سورۃ شریف کو ہر روز سات بار پڑھے انشاء اللہ اُس کے دشمن مغلوب ہوجائیں گے اور اگر مریض کو خواہ وہ کسی مرض میں مبتلا ہو لکھ کر اور دھو کر پلائیں بحکم خدا صحت ہوجائیگی

## خواصِ سُورۃ انفطار

جو شخص قید میں ہو اس کو چاہئے کہ سُورۃ انفطار کی ہر روز تلاوت کرے اس سورۃ شریف کی برکت سے قید سے جلد خلاصی پائیگا! ور اگر کسی مریض کو لکھ کر اور دھو کر پلائیں تو صحت ہوجائے اور اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو ستّر بار پڑھیں انشاء اللہ وہ حاجت پوری ہوجائیگی۔ اگر کسی دشمن کا خوف ہو تو تین بار پڑھے۔ شرِ دشمن سے محفوظ رہیگا ؛

## خواصِ سُورۃ تطفیف

اگر کوئی بچہ رونے سے باز نہ آئے تو اس سورۃ شریف کو سات بار پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ اُس کا رونا بند ہوجائیگا! ور ایک روایت میں ہے کہ جو شخص اس کو روزانہ پڑھتا رہیگا وہ قیامت کے دن اللہ کے عرش کے سایہ میں ہوگا ؛

## خواصِ سُورۃ انشقاق

جو بچہ بہت روتا ہو اس پر اس سورۃ شریف کو پڑھ کر دم کر دیں انشاء اللہ رونا بند ہوجائیگا اور اگر لکھ کر حاملہ

عورت کے پیٹ پر باندھدیں تو وضع حمل آسانی سے ہوجائیگا ؂

## خواص سُورۃ بروج

اگر کوئی شخص دشمنوں کی قید میں ہو یا اُس کو ایسی قید کا خطرہ ہو تو اس کو چاہئے کہ سورۃ بروج کا ورد رکھے۔ یا ایک ہی دن میں ستر بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس قید یا خطرہ سے نجات ہوجائیگی۔ اور اگر بواسیر کے مریض کو لکھکر اور دھوکر پلائیں تو بحکم خدا کامل شفا ہوجاتے ؂

## خواص سُورۃ طارق

اس سُورۃ کا ورد رکھنے والا ہمیشہ شیطانی وسوسوں سے دور رہیگا اور آسیب دفع کرنیکے لئے بھی اسکا پڑھنا مفید ہے

## خواص سُورۃ اعلیٰ

جو شخص سفر کو جاتے وقت روانگی سے قبل اس سورۃ شریف کو تین بار پڑھے اور جب چلتا ہو تو ورد زبان رکھے تو اس سورۃ شریف کی برکت سے جمیع آفات سفر سے محفوظ رہیگا ؂

## خواص سُورۃ غاشیہ

اگر مریض پر تین بار پڑھ کر دم کردیں تو اُسے شفاء حاصل ہو اور سر جادہ والے کو لکھکر اور دھوکر پلائیں تو بحکم قادر مطلق شفاء پائے اور جو شخص اس سورۃ شریف کو پڑھتا رہیگا وہ عذاب قبر اور حساب قیامت سے مامون رہیگا

## خواص سُورۃ فجر

جو شخص لاولد ہو تو دونوں میاں بیوی ہر روز تین بار یا سات بار اس سُورۃ شریف کو پڑھتے رہیں اس کی برکت سے پروردگار بہت جلد صاحب اولاد کردیگا اور جو کوئی صبح کی نماز کے بعد تین بار پڑھتا رہیگا تو وہ تمام دن خوش حال رہیگا۔ اور کوئی غم نہ دیکھیگا۔ اور تلاوت کرنے والے کے تمام گناہ ستار العیوب معاف کردیگا۔ اور اگر کوئی مہم درپیش ہو تو اس کو ستر بار پڑھیں انشاء اللہ وہ مہم دور ہوجائیگی ؂

## خواص سُورۃ بلد



جب کسی شہر میں داخل ہونے کا ارادہ ہو تو اس سورۃ شریف کو پڑھکر شہر میں داخل ہو تو اہل شہر اُس کے ساتھ خوش خلقی سے پیش آئیں گے اور وہ اس جگہ شاد و خرم رہیگا اور اگر لکھکر بچے کے گلے میں ڈالیں تو بچہ ہر آفت سے محفوظ رہیگا۔ اور اگر بیمار کو دھوکر پلادیں تو انشاء اللہ اسے صحت ہوجائیگی ؂

## خواص سُورۃ والشمس

اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو بوقت طلوع آفتاب سات بار پڑھیں اور بعد میں دعا کریں اللہ تعالیٰ اُس کی حاجت پوری کردیگا۔ فرمایا جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص سورۃ والشمس کو پڑھتا رہیگا وہ قیامت کے روز نجات یافتوں میں شامل ہوگا ؂

## خواص سُورۃ واللیل

سورۃ واللیل کو اگر کوئی شخص کسی مصیبت کے وقت ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ پڑھے تو انشاء اللہ مشکل آسان ہوجائیگی اور فضل الٰہی شامل حال ہوگا اور اگر لکھکر مال و اسباب میں رکھے تو مال چوری سے محفوظ رہیگا

## خواص سُورۃ والضحیٰ

اگر کوئی شخص غائب ہوگیا ہو تو اس کو حاضر کرنے کیلئے دو ہزار مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ جہاں ہوگا جلد واپس آجائیگا۔ یا اپنے آنے کی اطلاع دیگا۔ اور اگر کوئی شخص ہر روز اس سُورۃ مبارکہ کو پڑھتا رہے تو اللہ تعالیٰ اس کو بزرگی بخشے اور دوزخ کی آگ اُس پر حرام ہوجائے ؂

## خواص سُورۃ الم نشرح

اگر کسی شخص کے سینہ میں درد ہو تو اس سورۃ پاک کا دم کیا ہوا پانی اس کے سینہ پر ملیں اور یہ درد دل کیلئے اکسیر ہے اور اگر کوئی کام کسی وجہ سے بند ہوگیا ہو تو سورۃ ہذا کو بیس (۲۰) بار پڑھے انشاء اللہ وہ کام کھل جائیگا اور جو شخص کچھ مال خریدے اور اس پر پڑھ کر دم کردے تو انشاء اللہ تعالیٰ خیر و برکت ہوگی ؂

## خواص سُورۃ تین

اگر کوئی شخص مفلس و قلاش ہو تو ہر روز صبح کو چالیس (۴۰) مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو افلاس سے نجات دیگا

اور سامان روزی کے کردیگا۔ اور غائب کو حاضر کرنے کیلئے دو ہزار مرتبہ پڑھیں ؛

## خواص سُورۃ علق

جو شخص سورۃ علق کو ہر روز پڑھے تو اللہ تعالیٰ اُسے نعمتہائے دنیا و آخرت سے مالا مال کردیگا اور جب کسی حاکم کے پاس جائے تو اس سورۃ شریف کو تین بار پڑھکر دم کرے انشاءاللہ حاکم اُس پر مہربان ہوگا ؛

## خواص سُورۃ قدر

جو شخص اس سورۃ کو صبح و شام تین تین بار پڑھے تو سب دوست و احباب اسکی عزت کریں اور اُسے قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھیں اور مراتب علوی کیلئے ہمیشہ اس کا ورد رکھنا عجیب و غریب تاثیر رکھتا ہے اور اگر کسی مریض کو چینی کے برتن میں لکھکر اور گلاب یا بارش کے پانی سے دھوکر پلائیں تو بیشک شفاء ہوجائیگی ؛

## خواص سُورۃ بیّنہ

جو شخص عارضہ طحال و یرقان یا برص میں مبتلا ہو تو اس سورۃ شریف کو ہر روز ورد کے طور پر پڑھے اور لکھکر بدستور پانی سے دھوکر بدن پر لگائے انشاءاللہ صحت کلّی ہوجائیگی ؛

## خواص سُورۃ زلزال

اگر کوئی شخص کسی مصیبت میں گرفتار ہو تو ستّر بار اس سورۃ شریف کو پڑھے انشاءاللہ اس سے تمام مصائب دور ہوجائیں گے۔ اور راحت اپنا ڈیرہ جمائیگی۔ اور جس شخص کو لقوہ ہوجائے تو اس سورۃ شریف کو پڑھکر دم کرے یا لکھکر اور دھوکر پلاوے مفید و مجرب ہے۔ اور کشائش رزق کیلئے پڑھے تو گویا اس نے خزانے اُگل دیگی۔

## خواص سُورۃ عادیات

اگر کسی شخص کی آنکھ میں زخم ہو تو اس سورۃ شریف کو پڑھکر دم کرے اور اگر قرضدار ہو تو ہر روز تین بار پڑھے اور درد دل میں دھوکر پینا بھی نافع ہے ؛



## خواص سُورۃ القارعۃ

اس سورۃ شریف کی تلاوت میں ثواب عظیم ہے جو شخص تلاوت کرتا رہیگا بروز حشر بسبب اسکی تلاوت کے اعمال صالحہ کا پلّہ بھاری رہیگا اور ایام وبا میں ایک سو ایک بار پڑھے یا لکھکر اپنے پاس رکھے تو انشاءاللہ تعالےٰ تمام آفتوں سے محفوظ رہیگا ؛

## خواص سُورۃ تکاثر

جو شخص ہر روز پڑھے تو دین و دنیا کے تمام کام آسان ہوں اور دولت دنیا سے مالا مال ہوجائے اگر لکھکر مال میں رکھے تو انشاءاللہ تعالیٰ اُس مال میں خیر و برکت ہو ؛

## خواص سُورۃ عصر

جو شخص ہر روز اس سورۃ شریف کو پڑھیگا اس کا ایمان سلامت رہیگا اور اگر جمعہ کے دن ایک سو ایک مرتبہ پڑھے گا تو تمام مطالب حاصل ہوں گے۔ اور حب کیلئے بمنزلہ اکسیر کے ہے ؛

## خواص سُورۃ ہُمزہ

اگر کسی شخص کی آنکھیں درد ہو تو تین بار پڑھکر دم کریں اور چینی کے پیالہ میں لکھکر اور عرق گلاب سے دھو کر کچھ پلائیں اور کچھ دوا میں ملاکر آنکھ میں ڈالیں انشاءاللہ شفا ہوجائیگی۔ اور بدگویوں کی زبان بندی کے لئے بلاناغہ اکتالیس مرتبہ پڑھیں اور جو شخص ہر رات پڑھکر اپنی آنکھ پر دم کرے انشاءاللہ بصارت کبھی کم نہ ہو ؛

## خواص سُورۃ فیل

جو شخص بلاناغہ پڑھتا رہے وہ صاحب مراتب و جاہ ہو اور اگر قرضدار پڑھے تو اُس کا قرضہ دور ہو اور جو لکھکر اپنے پاس رکھے کبھی قرضدار نہ ہو اور عمر بھر آرام سے رہے اور اگر ہلاکت دشمن مقصود ہو تو ایک سو ایک بار پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن ہلاک یا برباد ہوجائیگا اور ہمیشہ سرگرداں رہیگا ؛

## خواص سورۃ قریش

اگر محتاج ستر بار پڑھے تو رزق اس کیلئے اللہ تعالیٰ مہیا کر دے اور اگر نظرِ بد کا خیال ہو تو کھانے پر پڑھ کر دم کر لیا کریں۔ اور دفعہ شرِ اعدا کیلئے بعد نماز صبح ایک سو ایک بار پڑھیں اور اول و آخر درود شریف پڑھیں۔ اور اگر پچاس مرتبہ ہر روز پڑھیں تو عجائباتِ قدرت ملاحظہ کریں ؛

## خواص سُورۃ مَاعُون

اگر کوئی تنگی درپیش ہو تو ہزار مرتبہ سورۃ ماعون کو پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ تنگی و مصیبت دور ہو جائیگی اور اگر گیارہ مرتبہ پڑھیں تو کار بستہ کشادہ ہوں ؛

## خواص سُورۃ کوثر

جو شخص دیدار فرحت آثار حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا مشتاق ہو وہ بعد نماز عشاء ہزار مرتبہ سُورۃ کوثر پڑھے اور اول و آخر درود شریف پڑھے اور سو رہے انشاء اللہ دیدار فیض آثار سے ضرور مشرف ہوگا۔ اور دفع دشمنان کیلئے بہت مفید ہے یعنی جب دشمن درپئے آزار ہوں تو ایک سو ایک بار پڑھیں اور کوری اینٹ پر نقش لکھکر کسی پرانی قبر میں ڈال دے انشاء اللہ دشمن تباہ و برباد ہوگا ؛

## خواص سُورۃ کَافِرُون

جو شخص اس سُورۃ شریف کو بلا ناغہ پڑھتا رہیگا وہ تمام آفات و بلیات سے محفوظ رہیگا اور صفائی قلب کیلئے بھی اس کا پڑھنا بہت مفید ہے ؛

## خواص سُورۃ نصر

جو شخص ہر روز اس سورۃ شریف کو پڑھیگا اس کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی مقدار کے مطابق نیکیاں عطا ہونگی۔ اور دشمنوں کی بدخیالی اور زبان بندی اور سحر بندی کیلئے اس کا نقش لکھیں وہ اس طرح کہ ایک زرد کپڑا لیکر ہفتہ کے روز ساعت عطارد میں ابوجاد کا نقش لکھے اور ٹوپی میں رکھے۔

## خواص سُورۃ لہب

ہلاکت دشمن اور بدگویوں کی زبان بندی کیلئے مجرب ہے جب کوئی دشمن یا حاسد درپئے آزار ہو



تو ایک سو ایک بار پڑھ کر دعا کریں اور لکھکر اپنے پاس رکھیں اور اگر کوئی بادشاہ درپئے آزار ہو تو تین ہزار بار پڑھکر دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نجات ہوگی ؛

## خواص سُورۃ اِخلاص

حدیث شریف میں ہے کہ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو شخص تین مرتبہ سورۃ اخلاص کو پڑھیگا گویا اس نے قرآن مجید ختم کیا یعنی ختم قرآن مجید کا ثواب اُسے حاصل ہوگا۔ اور اس پر جنت واجب ہو جائیگی۔ اور فرمایا کہ سورۃ اخلاص کا پڑھنے والا اپنی مرادوں کو پہنچیگا خواہ دینی ہوں یا دنیاوی۔ اور اگر بعد نماز عشاء ایک سو ایک بار کھڑے ہو کر پڑھیں تو تمام گناہ اس کے معاف کیے جائینگے۔ اور اگر بیمار کو لکھکر اور دھو کر پلائیں تو اُسے صحت حاصل ہو۔ اور ہر بلا کے دفیعہ کیلئے اس کا پڑھنا مفید ہے۔ کسی دشمن اور تلوار کا وار اس کے عامل پر نہیں چل سکتا اور ہر دینی و دنیاوی مشکلات اس سے حل ہو جاتی ہیں اور سورۃ اخلاص معہ مؤکل کے مندرجہ ذیل ہیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَقْسَمْتُ عَلَيْكُمْ وَ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ اَجِبْ يَا جِبْرَائِيْلُ يَا عِزْرَائِيْلُ بِحَقِّ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَجِبْ يَا مِيْكَائِيْلُ يَا اِسْرَافِيْلُ بِحَقِّ اَللّٰهُ الصَّمَدُ اَجِبْ يَا اِسْرَافِيْلُ يَا طَاطَائِيْلُ بِحَقِّ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ اَجِبْ يَا عِزْرَائِيْلُ يَا رَقْيَائِيْلُ بِحَقِّ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

## خواص سُورۃ فلق

اس سورۃ شریف کو ہر روز بلا ناغہ پڑھنے والا تمام آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہتا ہے اور دشمنوں اور حاسدوں کے شر سے بچا رہتا ہے اور اگر کسی شخص پر سحر یا جادو اثر کر گیا ہو تو پڑھ کر دم کر دیں۔ اور اگر مسحور سو بار پڑھے تو خلاصی پائے یا گھول کر پئے یا لکھکر گلے میں ڈالے۔

## خواص سُورۃ ناس

جو شخص اس سُورۃ شریف کو پڑھکر اپنے اوپر دم کرے اُس پر کسی کا جادو یا سحر نہ چلیگا اور ہر بلا سے انشاء اللہ محفوظ رہیگا۔ اور دفع سحر کیلئے ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ اور جو شخص اس کو روزانہ پڑھتا رہیگا انشاء اللہ اُس کے تمام گناہ معاف ہو جائیں گے۔ اور مسحور پر پڑھ کر دم کریں تو اُسے نجات حاصل ہو ؛

# خواصِ اسمائے حسنیٰ

جو کچھ خواص اور فضائل اس عاجز نے لکھے ہیں حضرت شاہ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی شرح سے لکھے ہیں انہوں نے اکثر مشائخ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے مکاشفے اور سماع سے تحریر فرمائے ہیں اور بعض خاصیتیں شاہ عبدالرحمٰن چشتی کی شرح سے اور بعض مولانا احمد الدیربی شافعی رحمۃ اللہ علیہ اور بعض مولانا شاہ عبدالعزیز رحؒ اور بعض مولانا شاہ محمد اسحٰقؒ محدث دہلوی رحمہم اللہ کے فوائد سے اور بعض دیگر کتب معتبرہ سے بھی اخذ کرکے نہایت احتیاط کے ساتھ لکھی گئی ہیں ؛

اَللّٰہُ :- عدد اس کے چھیاسٹھ ۶۶ ہیں ۔ یہ اسم ذات جامع جمیع صفات کمال ہے اور بعض محققین کے نزدیک یہی اسم اعظم ہے اور قرآن مجید میں یہ اسم دو ہزار تین سو ساٹھ ۲۳۶۰ جگہ آیا ہے ۔ اور یہ اسم سلطان سائر اسماء ہے اور اس کو سب اسماء پر شرف ہے اور یہ اسم ذات جامع ہے معنیٰ جمیع اسماء کا اور جمیع اسمائے صفات اسی سے متعلق ہیں جو کوئی اس اسم کو ہر روز ہزار بار پڑھے صاحب یقین ہو اور جو کوئی بعد نماز کے سو بار پڑھے باطن اس کا کشادہ ہو اور بخار کے دفعیہ کیلئے نقش مربع پُر کرکے گلے میں ڈالے وہ یہ ہے ۔

۶۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴۶ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۴۵ |
| ۶ | ۹ | ۴۸ | ۳ |
| ۴۷ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اور شفائے اسقام اور امراض کیلئے اگر اس کو موافق اس کے اعداد کے چھیاسٹھ ۶۶ مرتبہ لکھیں اور اُس کو دھو کر جس مریض کو پلائیں انشاء اللہ شفا ہوگی اور گزند رسیدہ اور آسیب زدہ کو بھی لکھکر اور دھو کر پلائے اور آسیب زدہ کے ہاتھوں کی انگلیوں پر اس اسم کا ایک ایک حرف لکھدیں تو وہ شخص جن سے محفوظ اور جن اُس سے الگ رہیگا ۔ اور اگر ارادہ اس کے جلانے کا ہو تو حرف اسم اللہ ایک نیلے کپڑے پر لکھیں اور فتیلہ بنا کر ایک سرے سے اُس کو جلائیں اور جن زدہ کو سنگھائیں اس صورت میں اگر اس کے مار ڈالنے یا جلانے کا ارادہ رکھتے ہوں یا اس کو گویا کرنا چاہتے ہوں تو یہ سب باتیں اس سے حاصل ہونگی اور بعض علمائے سلف نے ذکر کیا ہے کہ جو کوئی اسم اللہ کو کسی ظرف میں بلا تعداد جس قدر اس ظرف میں گنجائش ہو لکھکر اور دھو کر اس کا پانی مصروع یا آسیب زدہ پر چھڑک دیوے تو شیطان اس کا جل جائیگا ۔ اور بونی رحمۃ نے کہا ہے علماء نے یہ عمل ایک شخص کو بتایا کہ جس کا لڑکا چوتیس برس سے مصروع یعنی آسیب زدہ تھا اور سے عاجز آگیا تھا پس وہ شخص تین روز اس عمل پر آمادہ رہا اور لکھکر پلاتا رہا اور اس پانی کے چھینٹے دیتا رہا خدا کے فضل سے آسیب اُس کا جل گیا اور اس نے نجات پائی اور پھر کبھی وہ عارضہ اس کو نہ ہوا



کامل و تام ہے اور ساری بیماریوں کو دور کرتا ہے ؛

اَلرَّحْمٰنُ :- یہ اسم شریف جمالی ہے عدد اس کے دو سو اٹھانوے ۲۹۸ ہیں غفلت اور نسیان اور دل کی سختی دور ہونے کیلئے ہر نماز کے بعد سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھے ؛

اَلرَّحِیْمُ :- جمالی ہے عدد اس کے دو سو اٹھاون ہیں جو کوئی صبح کی نماز کے بعد سو بار پڑھا کرے تمام خلائق اسکی مہربان اور مشفق ہو ؛

اَلرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ :- جو کوئی ہر نماز کے بعد پڑھے گا حق تعالیٰ اس کے دل سے غفلت و نسیان اور قساوت قلبی کو دور کر دیگا ۔ اور جو کوئی ان دونوں ناموں کو آہنی نگینہ پر کندہ کرا کر جمعہ کی نماز کے بعد پہنیگا امر مکروہ اس کو پیش نہ آئیگا ۔ اور تمام مہمات اس کے سرانجام پائیں گے ؛

جو کوئی اَلرَّحِیْمُ کو لکھکر اور اپنے سرہانے رکھکر سوئے ۔ اور جناب باری میں عرض کرے الٰہی فلاں امر کے ہونے یا نہ ہونے یا اس کے خیر و شر سے آگاہی دے ۔ کئی روز تک رکھے انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد کو پائیگا ؛ (مولانا شیخ محمد رحمۃ اللہ علیہ)

اَلْمَلِكُ :- مشترک ہے عدد نوے ۹۰ ہیں جو کوئی اس اسم کو ساتھ اسم اَلْقُدُّوْسُ کے لیعنی اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ کی ملازمت کرے اگر صاحب ملک ہو تو حق تعالیٰ اُس کے ملک کو دائم و قائم رکھے اور نفس اس کا مطیع و فرمانبردار رہے ۔ اور عزت و حرمت کیلئے بھی اس کا پڑھنا نہایت مجرب ہے اور شاہ عبدالرحمٰن صاحب محدث رحمۃ اللہ علیہ نے اس کی یہ خاصیت لکھی ہے کہ جو کوئی اسم اَلْمَلِكُ کو نوے ۹۰ بار پڑھے اس کا دل روشن ہو ۔ اور تونگر ہو جائے اور بادشاہ اسکے مطیع اور فرماں بردار ہوں اور جاہ و عزت و حرمت کی زیادتی کیلئے بھی مجرب ہے اور تصفیۂ دل اور تسخیر ملوک اور حصول جاہ دنیا اور عزت و حرمت کیلئے ہر روز نوے ۹۰ بار پڑھے اور حضرت مخدوم جہانیاں رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر اولیاء کرام سے بھی منقول ہے کہ جو کوئی اس اسم کو تین روز بحسب دعوت صغیر یا نو ۹ روز تک باعتبار دعوت کبیر ہر روز نو ۹۰۰۰ ہزار بار پڑھے صاحب جاہ و جلال ہو اور اگر اس کا طالب نہ ہو اور حضرت ربّ العزت کا قرب چاہے تو مقرب جناب باری ہوگا شب و روز پڑھے یہی شرط ہے ؛

اَلْقُدُّوْسُ :- مشترک ہے عدد اس کے ایک سو ستر ۱۷۰ ہیں جو کوئی ہر روز زوال کے قریب پڑھے دل اس کا صاف ہو اور جو کوئی جمعہ کے دن نماز کے بعد ساتھ اسم سُبُّوْحٌ کے روٹی کے ٹکڑے پر لکھکر کھائے فرشتہ صفت ہو اور دشمنوں سے پناہ حاصل کرنے کیلئے بھاگتے وقت جسقدر پڑھ سکے پڑھے ۔ اور اگر مسافر راہ میں مداومت کرے کبھی درماندہ اور عاجز نہ ہو اور اگر تین سو انیس ۳۱۹ بار شیرینی پر پڑھ کر دشمن کو دے انشاء اللہ مہربان ہو

**اَلسَّلَامُ**:۔ جمالی ہے۔ عدد اس کے ایک سو اکتیس [131] ہیں جو کوئی اس اسم کو ایک سو گیارہ [111] مرتبہ بیمار پر پڑھے حق تعالیٰ اس کو صحت و شفا عطا فرمائے۔ اگر اس پر مداومت کرے خوف سے نڈر ہو۔ اور جو کوئی تین سو انیس [319] مرتبہ شیرینی پر پڑھکر دشمن کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مشفق مہربان ہو جائیگا ؛

**اَلْمُؤْمِنُ**:۔ جمالی ہے۔ عدد اس کے ایک سو چھتیس [136] ہیں جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے یا اپنے پاس لکھکر رکھے حق تعالیٰ اس کو شیطان کے شر سے محفوظ رکھیگا اور کوئی اس پر قدرت نہ پاسکیگا اور ظاہر و باطن اس کا اللہ کی امان میں ہوگا ؛

**اَلْمُهَيْمِنُ**:۔ جمالی ہے۔ اور عدد اس کے ایک سو پینتالیس [145] ہیں جو شخص غسل کرکے اس اسم کو ایک سو پندرہ [115] بار پڑھے لوگوں کے دلوں کے بھید اور پوشیدہ اسرار سے مطلع ہو اور اگر اس پر مواظبت کرے تمام آفتوں سے محفوظ رہے اور وہ شخص بہشتی ہو ؛

**اَلْعَزِيْزُ**:۔ جلالی ہے۔ اور عدد اس کے چورانوے [94] ہیں۔ جو شخص بعد نماز فجر اکتالیس [41] بار اس اسم کو پڑھتا رہے کسی کا محتاج نہ ہو اور بعد خواری کے اگر اس کی مداومت کرے عزیز ہو۔ اور اس اسم میں عجیب خاصیتیں ہیں۔ جو شخص صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان چالیس [40] روز تک اکتالیس [41] بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دنیا و عقبیٰ میں محتاج نہ رہے گا ؛

**اَلْجَبَّارُ**:۔ جلالی ہے۔ عدد اس کے دو سو چھ [206] ہیں جو کوئی مسبعات عشر کے بعد اکیس [21] بار یہ اسم پڑھے۔ ظالموں کے شر سے امن میں ہو اور جو کوئی مداومت کرے کوئی اس کی بدگوئی اور غیبت نہ کرے اور ہر طرح مامون ہو اور اہل دولت و سلطنت ہو اور اگر انگوٹھی پر نقش کراکر پہنے اس کی ہیبت و شوکت خلق میں متمکن ہو اور بعض کتب میں لکھا ہے کہ بادشاہوں اور اکابر سلطنت کو اس کی مواظبت چاہیئے اور مقہوری اعداء کیلئے جمعہ کی نماز کے بعد تین سو بار پڑھے ؛

**اَلْمُتَكَبِّرُ**:۔ جلالی ہے اور عدد اس کے چھ سو باسٹھ [662] ہیں جو شخص اپنی زوجہ سے صحبت کرنے سے پہلے دس بار اس اسم کو پڑھیگا حق تعالیٰ اس کو نیک اور پرہیزگار فرزند عطا فرمائیگا۔ اور جو شخص ہر کام کی ابتدا میں اس کو پڑھیگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنی مراد کو پہنچیگا ؛

**اَلْخَالِقُ**:۔ جمالی ہے اور عدد اس کے سات سو اکتیس [731] ہیں جو شخص اس اسم پر مداومت کرے حق سبحانہٗ تعالیٰ ایک فرشتہ پیدا کرے اس کی عبادت کیلئے روز قیامت تک اور دل اور منہ اس کا روشن اور نورانی کردے اور بعض کتب میں لکھا ہے کہ جو کوئی اس کی شب کو مواظبت کرے دل اور منہ اس کا منور ہو اور ہر کام میں قوت حاصل ہو اور ثواب اس کا اس کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے اور حق تعالیٰ



ایک فرشتہ پیدا کرے جو روز جزا تک اس کیلئے عبادت کرتا رہے اور استغفار چاہے اور شاہ عبدالرحمن رحمۃ اللہ علیہ نے فقط اتنا لکھا ہے کہ جو کوئی اس اسم اَلْخَالِقُ کو رات میں بہت پڑھے دل اس کا روشن ہو اور ہر کام میں قوت حاصل ہو ؛

**اَلْبَارِئُ**:۔ مشترک ہے عدد اس کے دو سو تیرہ [213] ہیں اس کے پڑھنے والے کو حق تعالیٰ قبر میں نہیں چھوڑتا بلکہ اس کو ریاض قدس میں پہنچا دیتا ہے۔ اور بعض جگہ اس طرح لکھا ہے کہ جو کوئی ایک ہفتہ تک ہر روز سو بار اس کو یہ مرتبہ حاصل ہو اور اگر طبیب اس پر مداومت کرے علاج اس کا موافق پڑے یہی شاہ عبدالرحمن رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا ہے۔ اور جو شخص یہ چاہے کہ میری محبت میں کوئی مبتلا ہو اور ایسا کہ ایک ساعت دم نہ لے تو اس کو چاہیئے کہ گلاب یا موتیا یا چنبیلی کے پھولوں پر پچھتر [75] بار پڑھ کر اور متصل ہی اس کے اپنا نام لیکر دم کرے اور جس کی آرزو ہو اس کو دے وہ اس کی محبت میں دیوانہ اور شیفتہ ہوگا ؛

**اَلْمُصَوِّرُ**:۔ جلالی ہے عدد اس کے تین سو چھتیس [336] ہیں جو عورت بانجھ ہو سات روزے رکھے اور افطار کے وقت اکیس [21] بار اَلْمُصَوِّرُ پڑھے اور پانی پر دم کرکے پیئے۔ اور اپنے خاوند سے ہمبستر ہوتی رہے حق تعالیٰ اس کو نیک اور نرینہ اولاد عطا فرمائیگا۔ اور جو کوئی بہت پڑھے دشوار کام اس پر آسان ہوں اور جو کوئی وضو کرنے کے بعد اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے یہ اسم لکھے جس سے ملاقات کرے وہ اس کا دوست ہو

**اَلْغَفَّارُ**:۔ جمالی ہے عدد اس کے ایک ہزار دو سو اکیاسی ہیں جو کوئی جمعہ کی نماز کے بعد سو بار پڑھے يَا غَفَّارُ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ حق تعالیٰ اس کو بخش دیتا ہے ؛

**اَلْقَهَّارُ**:۔ جلالی ہے عدد اس کے تین سو چھ [306] ہیں جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھتا ہے حق تعالیٰ دنیا کی محبت اس کے دل سے اٹھا دیتا ہے۔ اور خاتمہ اس کا بخیر ہوتا ہے اور خدا تعالیٰ اپنی محبت اور شوق اس کے دل میں پیدا کر دیتا ہے۔ اور ہر امر مہم کیلئے اس اسم کو سو [100] بار پڑھے اسکی مہم آسان ہو اور اگر اسکی مداومت کرے دنیا کی محبت اس کے دل سے جاتی رہے اگر صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان بہ نیت مقہوری اعداء سو بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے دشمن مقہور ہوں ؛

**اَلْوَهَّابُ**:۔ جلالی ہے عدد اس کے چودہ [14] ہیں جو کوئی فقر و فاقہ سے رنج میں ہو اس اسم پر مداومت کرے حق تعالیٰ اس طرح نجات بخشے کہ حیران رہ جائے اور جو کوئی لکھکر اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ ایسا ہی پائے۔ اور جو شخص چاشت کی نماز کے بعد آیت سجدہ پڑھے اور سجدہ میں سر رکھکر سات بار یہ اسم پڑھے خلقت سے بے پرواہ ہو جائے اگر کوئی حاجت رکھتا ہو تو اس کو چاہیئے کہ آدھی رات کو اپنے گھر کے صحن میں یا مسجد میں تین بار سجدہ کرے اور ہاتھ اٹھا کر سو بار يَا وَهَّابُ پڑھے انشاء اللہ اس کی

برآئے۔ اور رزق کی فراخی کیلئے چاشت کے وقت چار رکعت پڑھے۔ اور سلام کے بعد سجدہ میں جائے اور ایک سو چار[۱۰۴] مرتبہ یَاوَھَّابُ پڑھے۔ اور اگر فرصت نہ ہو تو پچاس ہی پر اکتفا کرے از مولنا شاہ عبدالعزیزؒ
اور جو شخص چہارشنبہ کو غسل کرکے دو رکعت پڑھے اور سلام کے بعد ہزار بار یَاوَھَّابُ پڑھے حق سبحانہ تعالیٰ اس کو دنیا کا اسباب اس قدر عطا فرمائے کہ شمار میں نہ آسکے ؁

اَلرَّزَّاقُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے تین سو آٹھ[۳۰۸] ہیں جو کوئی بعد طلوع صبح صادق کے نماز سے پہلے اپنے گھر کے چاروں کونوں میں دس دس بار پڑھے اس گھر میں کبھی رنج اور مفلسی نہ ہو لیکن داہنے سے شروع کرے اور منہ قبلہ کی طرف سے نہ پھیرے۔ جو کوئی اس کو پانچ سو پینتالیس مرتبہ پڑھے رزق اس کا کشادہ ہو اور کوئی دشواری و درماندگی نہ دیکھے۔ اگر ہزار بار تنہائی میں پڑھے حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات ہو لیکن روزی وجہ حلال سے پیدا کرکے کھائے ؁

اَلْفَتَّاحُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے چار سو نواسی[۴۸۹] ہیں جو کوئی فجر کی نماز کے بعد دونوں ہاتھ سینہ پر رکھ کر ستر بار اس کو پڑھے زنگ اس کے دل سے جاتا رہے اور صفائی حاصل ہو ؁

اَلْعَلِیْمُ:۔ مشترک ہے عدد اس کے ایک سو پچاس[۱۵۰] ہیں جو کوئی اس اسم کو بہت پڑھے۔ حق تعالیٰ اپنی معرفت عطا فرمائے اور جو کوئی بعد نماز کے سو بار پڑھے یَاعَالِمَ الْغَیْبِ حق تعالیٰ اس کو کشف عنایت کرتا ہے۔ اور اگر چاہے کہ پوشیدہ کام سے آگاہی حاصل ہو تو اس کو چاہئے کہ جمعہ کی شب کو نماز کے بعد سجدے میں جائے اور سو بار یَاعَلِیْمُ پڑھے اور وہیں سو جائے ہیئت اس کام کی اس پر آشکارا ہوگی۔ جو شخص یہ چاہے کہ میری حاجت جلد برآئے تو اس کو چاہئے کہ وضو کرکے جنگل میں جائے اور دو رکعت نماز ادا کرے۔ اور قبلہ رو بیٹھکر ہزار بار یہ اسم پڑھے حاجت اُس کی جلد برآئیگی مجرب ہے ؁

اَلْقَابِضُ:۔ عدد اس کے نو سو تین[۹۰۳] ہیں جو شخص اس کو چالیس[۴۰] روز تک برابر روٹی کے چار ٹکڑوں پر لکھکر کھالیا کرے عذاب قبر اور بھوک سے امن میں رہیگا ؁

اَلْبَاسِطُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے بہتر[۷۲] ہیں جو شخص صبح کے وقت ہاتھ اٹھا کر اس کو دس بار پڑھے اور منہ پر ہاتھ پھیرے ہرگز اس کو حاجت اس کی نہ ہوگی کہ کسی سے کچھ چاہے ؁

اَلْخَافِضُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے ایک ہزار چار سو اکیاسی ہیں۔ جو کوئی تین روزے رکھے اور چوتھے روز ایک مجلس میں ستر ہزار بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر فتح پائے ؁

اَلرَّافِعُ:۔ جلالی ہے عدد اس کے تین سو اکیاون ہیں جو کوئی اس اسم کو دو پہر کو سو بار پڑھے حق تعالیٰ اس کو خلائق سے برگزیدہ اور تونگر و بے نیاز کردے ؁



اَلْمُعِزُّ:۔ جلالی ہے عدد اس کے ایک سو سترہ[۱۱۷] ہیں جو شخص اس کو شب جمعہ یا شب دوشنبہ میں شام کی نماز کے بعد ایک سو چالیس[۱۴۰] مرتبہ پڑھے اس کے لئے خلق میں ایک ہیبت و عزت ظاہر ہو اور وہ سوائے خدائے تعالیٰ کے کسی سے نہ ڈرے ؁

اَلْمُذِلُّ:۔ جلالی ہے عدد اس کے سات سو ستر[۷۷۰] ہیں جو کوئی کسی ظالم یا حاسد سے ڈرتا ہو تو پچھتر[۷۵] مرتبہ اس کو پڑھے بعد اس کے سجدہ کرے اور کہے یا الٰہی فلاں ظالم کے شر سے امان دے حق تعالیٰ امان دیگا

اَلسَّمِیْعُ:۔ جلالی ہے عدد اس کے ایک سو اسّی[۱۸۰] ہیں جو شخص پنجشنبہ کو چاشت کی نماز کے بعد پانسو[۵۰۰] مرتبہ پڑھے اور بموجب ایک قول کے ہر روز سو بار پڑھے اور پڑھتے وقت کسی سے بات نہ کرے اس کے بعد جو دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ قبول ہوگی ؁

اَلْبَصِیْرُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے تین سو دو[۳۰۲] ہیں جو کوئی اس کو صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان درست اعتقاد کے ساتھ ایک سو بار پڑھے مخصوص بنظر باری تعالیٰ ہوگا ؁

اَلْحَکَمُ:۔ جلالی ہے عدد اس کے اڑسٹھ[۶۸] ہیں جو کوئی اس کو شب جمعہ میں اور بموجب ایک قول کے آدھی رات کو اتنا پڑھے کہ بیہوش ہو جائے حق تعالیٰ اس کے باطن کو معدن اسرار کردیگا ؁

اَلْعَدْلُ:۔ جلالی ہے عدد اس کے ایک سو چار[۱۰۴] ہیں جو کوئی اس کو شب جمعہ میں روٹی کے بیس لقموں پر لکھکر کھاوے۔ حق تعالیٰ تمام خلق کو اس کا مسخر کردیگا ؁

اَللَّطِیْفُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے ایک سو انتیس[۱۲۹] ہیں جس کو اسباب معاش مہیا نہوں اور فقر و فاقہ میں رہتا ہو یا غربت میں کوئی غمخوار نہ ہو یا بیمار ہو اور کوئی تیمارداری اس کی نہ کرے یا بیٹی رکھتا ہو اور کوئی درخواست اس سے نکاح کی نہ کرتا ہو۔ تو اچھی طرح وضو کرے اور دو رکعتیں نفل پڑھے اور اس اسم کو اس نیت سے سو بار پڑھے حق تعالیٰ اس کی مہم کو کفایت کرے ؁ بیٹیوں کے نصیب کھلنے اور صحت امراض کیلئے اور مہمات کی کفایت کیلئے تحیۃ الوضو کے بعد سو مرتبہ مداومت کرے اور عمل پیران خوانیہ کا یہ ہے کہ ہر مہم دینی و دنیاوی کیلئے خالی جگہ میں ساتھ شرائط دعا کے سولہ ہزار تین سو اکتالیس بار پڑھے مراد کو پہنچے گا۔ اور مقصد اس کا برآئیگا ؁

اَلْخَبِیْرُ:۔ مشترک ہے عدد اس کے آٹھ سو بارہ ہیں جو کوئی نفس امارہ کے ہاتھ میں گرفتار رہے اس اسم کو بہت پڑھے خلاصی پائیگا ؁

اَلْحَلِیْمُ:۔ جمالی ہے عدد اس کے اٹھاسی ہیں جو کوئی اس کو کاغذ پر لکھے اور دھو کر اُس کا پانی کھیتی یا درخت پر ڈالے انشاء اللہ تمام آفتوں سے امن میں رہے اور کمال کو پہنچے اور اسمیں برکت ہو ؁

وَتَنْجِيْزُ الْمَوْعِدِكَ بِمَا يَجِبُ لِنَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْنَا فِيْ أَدَاءِ حَقِّهٖ

اور پورا کرنے کو تیرے وعدے کا ساتھ اس کے کہ واجب ہے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا حق ہم پر ان کے حق کی ادائیگی میں

قِبَلَنَا وَأَمَرْتَ الْعِبَادَ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ فَرِيْضَةً افْتَرَضْتَهَا عَلَيْهِمْ فَنَسْأَلُكَ بِجَلَالِ

ہماری جانب سے اور حکم کیا تو نے بندوں کو درود کا ان پر حق مقرر جو لازم کیا تو نے ان پر پس مانگیں ہم تجھ سے تیری

وَجْهِكَ وَنُوْرِ عَظَمَتِكَ أَنْ تُصَلِّيَ أَنْتَ وَمَلٰئِكَتُكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ

ذات کی اور تیری عظمت کی برکت سے یہ کہ درود بھیجے تو اور تیرے فرشتے محمد پر جو تیرے بندے اور رسول

وَنَبِيِّكَ وَصَفِيِّكَ أَفْضَلَ مَا صَلَّيْتَ بِهٖ عَلٰى أَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ إِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اور نبی اور چنے ہوئے افضل اس کا کہ رحمت بھیجی تو نے اسکے ساتھ کسی پر اپنی مخلوق سے تحقیق تو سراہا گیا اور بزرگی والا ہے

اَللّٰهُمَّ ارْفَعْ دَرَجَتَهٗ وَأَكْرِمْ مَقَامَهٗ وَثَقِّلْ مِيْزَانَهٗ وَأَجْزِلْ ثَوَابَهٗ وَأَفْلِجْ

یا اللہ بلند کر ان کا درجہ اور بزرگ کر ان کا مقام اور ثقیل کر ان کا وزن اور بڑا کر ان کا ثواب اور ظاہر کر

حُجَّتَهٗ وَأَظْهِرْ مِلَّتَهٗ وَأَضِئْ نُوْرَهٗ وَأَدِمْ كَرَامَتَهٗ مِنْ ذُرِّيَّتِهٖ وَأَهْلِ بَيْتِهٖ

ان کی حجت اور غالب کر انکی ملت اور روشن کر انکا نور اور زیادہ کر ان کی بزرگی انکی ذریت اور اہل بیت سے وہ کہ

مَا تَقَرُّ بِهٖ عَيْنُهٗ وَعَظِّمْهُ فِي النَّبِيِّيْنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا قَبْلَهٗ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ

ٹھنڈی ہو اس سے انکی آنکھ اور بلند کر ان کو نبیوں میں وہ کہ پہلے گذر چکے یا اللہ کر محمد کو

مُحَمَّدًا أَكْثَرَ النَّبِيِّيْنَ تَبَعًا وَأَكْثَرَهُمْ وُزَرَاءَ وَأَفْضَلَهُمْ كَرَامَةً وَنُوْرًا وَ

سب نبیوں سے زیادہ تابعدار والا اور سب سے زیادہ وزیروں والا اور سب سے زیادہ کرامت اور نور والا اور

أَعْلَاهُمْ دَرَجَةً وَأَفْسَحَهُمْ فِي الْجَنَّةِ مَنْزِلًا وَأَجْزَلَهُمْ ثَوَابًا وَأَقْرَبَهُمْ

سب سے زیادہ بلند درجہ والا اور سب سے زیادہ فراخ مکان والا جنت میں اور سب سے زیادہ ثواب والا اور سب سے زیادہ قریب

مَجْلِسًا وَأَثْبَتَهُمْ مَقَامًا وَأَصْوَبَهُمْ كَلَامًا وَأَنْجَحَهُمْ مَسْأَلَةً وَأَوْفَرَهُمْ

مجلس والا اور سب سے زیادہ مضبوط مقام والا اور سب سے زیادہ سچے کلام والا اور سب سے زیادہ مراد پانے والا اور سب سے زیادہ

لَدَيْكَ نَصِيْبًا وَأَقْوَاهُمْ فِيْ مَا عِنْدَكَ رَغْبَةً وَأَنْزِلْهُ فِيْ أَعْلٰى غُرَفِ

کامل تیرے نزدیک حصے میں اور سب سے قوی جو تیرے نزدیک ہے اس رغبت سے اور اتار ان کو اعلیٰ مکانوں

الْفِرْدَوْسِ مِنَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ مُحَمَّدًا أَصْدَقَ قَائِلٍ

فردوس میں بلند درجوں سے یا اللہ کر محمد کو زیادہ سچا قول میں



وَأَنْجَحَ سَائِلٍ وَأَوَّلَ شَافِعٍ وَأَفْضَلَ مُشَفَّعٍ وَشَفِّعْهُ فِيْ أُمَّتِهٖ بِشَفَاعَةٍ

اور زیادہ مراد پانے والا اور اول شفاعت کرنے والے اور افضل شفاعت قبول کیے گئے اور قبول فرما انکی شفاعت انکی امت کے حق

يَغْبِطُهُ بِهَا الْأَوَّلُوْنَ وَالْآخِرُوْنَ وَإِذَا مَيَّزْتَ بَيْنَ عِبَادِكَ بِفَصْلِ قَضَائِكَ

میں رشک کریں اس سے اگلے اور پچھلے لوگ اور جب جدا جدا کرے اپنے بندوں کے درمیان اپنے فیصلہ پس

فَاجْعَلْ مُحَمَّدًا فِي الْأَصْدَقِيْنَ قِيْلًا وَفِي الْأَحْسَنِيْنَ عَمَلًا وَفِي الْمَهْدِيِّيْنَ

کر محمد کو سچ بولنے والوں میں اور اچھے عمل کرنے والوں میں اور ہدایت پانے

سَبِيْلًا اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ نَبِيَّنَا لَنَا فَرَطًا وَحَوْضَهٗ لَنَا مَوْرِدًا اَللّٰهُمَّ

والوں میں یا اللہ کر ہمارے نبی کو سامان اور اس کے حوض کو ہمارا گھاٹ یا اللہ

احْشُرْنَا فِيْ زُمْرَتِهٖ وَاسْتَعْمِلْنَا بِسُنَّتِهٖ وَتَوَفَّنَا عَلٰى مِلَّتِهٖ وَاجْعَلْنَا مِنْ حِزْبِهٖ

اٹھا ہم کو ان کے گروہوں سے اور عامل بنا ہم کو ان کی سنت پر اور مار ہم کو ان کی ملت میں اور کر ہم کو ان کے گروہ سے

اَللّٰهُمَّ اجْمَعْ بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ كَمَا اٰمَنَّا بِهٖ وَلَمْ نَرَهٗ اَللّٰهُمَّ لَا تُفَرِّقْ بَيْنَنَا وَ

یا اللہ جمع کر ہمارے اور ان کے درمیان جس طرح ایمان لائے ہم اسکے ساتھ اور نہیں دیکھا ہم نے یا اللہ نہ تفریق کر ہمارے اور انکے درمیان

بَيْنَهٗ حَتّٰى تُدْخِلَنَا مُدْخَلَهٗ وَاجْعَلْنَا مِنْ رُفَقَائِهٖ مَعَ النَّبِيِّيْنَ مِنْ

یہاں تک کہ داخل کرے ہم کو ان کی جگہ میں اور کر ہم کو اس کے رفیقوں سے نبیوں کے ساتھ اس کے

أَحِبَّائِهٖ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَحَسُنَ أُولٰئِكَ رَفِيْقًا

دوستوں سے اور صدیقوں سے اور شہداء اور صالحین سے اور اچھے ہیں وہ رفیق

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ نُوْرِ الْهُدٰى وَالْقَائِدِ إِلَى الْخَيْرِ وَالدَّاعِيْ إِلَى الرُّشْدِ

یا اللہ رحمت نازل فرما محمد پر کہ نور ہدایت کا اور کھینچنے والے طرف بہتری کے اور بلانے والے طرف نیکی کے

نَبِيِّ الرَّحْمَةِ وَكَاشِفِ الْغُمَّةِ وَإِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَرَسُوْلِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

نبی رحمت کے اور دور کرنے والے غموں کے اور پیشوا پرہیزگاروں کے اور رسول رب جہانوں کے

كَمَا بَلَّغَ رِسَالَتَكَ وَتَلَا اٰيَاتِكَ وَنَصَحَ لِعِبَادِكَ وَأَقَامَ حُدُوْدَكَ وَوَفٰى

جس طرح پہنچائی اپنی رسالت اور پڑھی تیری آیتیں اور نصیحت کی تیرے بندوں کو اور قائم کیا تیری حدود اور پورا

بِعُهُوْدِكَ وَأَنْفَذَ حُكْمَكَ وَأَمَرَ بِطَاعَتِكَ وَنَهٰى عَنْ مَّعْصِيَتِكَ وَوَالٰى وَلِيَّكَ

کیا تیرے وعدوں کو اور نافذ کیا تیرے حکموں کو اور حکم کیا تیری اطاعت کا اور روکا تیری معصیت سے اور محبت کی تیرے دوست سے

الَّذِيْ تُحِبُّ اَنْ تُوَالِيَهٗ وَعَادِ عَدُوَّكَ الَّذِيْ تُحِبُّ اَنْ تُعَادِيَهٗ وَصَلَّى

سے وہ کہ تو چاہتا ہے کہ اس سے دوستی کیجائے اور دشمنی تیرے دشمن سے کہ تو دوست رکھتا ہے اس سے دشمنی کو اور رحمت

اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسَلَّمَ

نازل فرمائے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد پر اور سلام بھیجے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى جَسَدِهٖ فِي الْاَجْسَادِ وَعَلٰى رُوْحِهٖ فِي الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى مَوْقِفِهٖ

یا اللہ رحمت نازل فرما آپ کے جسم پر جسموں میں اور آپ کی روح پر روحوں میں اور آپ کے مقام پر

فِي الْمَوَاقِفِ وَعَلٰى مَشْهَدِهٖ فِي الْمَشَاهِدِ وَعَلٰى ذِكْرِهٖ اِذَا ذُكِرَ صَلٰوةً مِّنَّا عَلٰى

مقاموں میں اور آپ کے منزل پر منزلوں میں اور آپ کے ذکر پر جب کہ ذکر کیا جاوے اور ایسا درود ہماری طرف سے

نَبِيِّنَا ۞ اَللّٰهُمَّ اَبْلِغْهُ مِنَّا السَّلَامَ كُلَّمَا ذُكِرَ السَّلَامُ وَالسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ وَ

ہمارے نبی پر یا اللہ پہونچا ان کو ہمارا سلام جس وقت ذکر کیا جاوے سلام کا اور سلام ہو نبی پر اور اللہ کی

رَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ۞

رحمت اور اس کی برکتیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مَلٰٓئِكَتِكَ الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى اَنْبِيَآئِكَ الْمُطَهَّرِيْنَ وَعَلٰى رُسُلِكَ

یا اللہ رحمت نازل فرما اپنے فرشتوں مقربین پر اور اپنے پاک نبیوں پر اور اپنے بھیجے

الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى حَمَلَةِ عَرْشِكَ اَجْمَعِيْنَ وَعَلٰى جِبْرَئِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ

ہوئے رسولوں پر اور حاملین عرش اپنے پر تمام پر اور اوپر جبرئیل اور میکائیل اور اسرافیل

وَمَلَكِ الْمَوْتِ وَرِضْوَانَ وَمَالِكٍ وَصَلِّ عَلَى الْكِرَامِ الْكَاتِبِيْنَ وَعَلٰى اَهْلِ بَيْتِ

اور ملک الموت اور رضوان اور مالک کے اور رحمت نازل فرما کراماً کاتبین پر اور گھر والوں ہمارے

نَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْضَلَ مَا اٰتَيْتَ اَحَدًا مِّنْ اَهْلِ بُيُوْتِ الْمُرْسَلِيْنَ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر افضل اس کی کہ دیا تو نے کسی کو رسولوں کے گھر والوں پر

وَاجْزِ اَصْحَابَ نَبِيِّكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَفْضَلَ مَا جَزَيْتَ اَحَدًا مِّنْ

اور بدلہ دے یاروں اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر افضل اس کا کہ بدلہ دیا تو نے کسی کو

اَصْحَابِ الْمُرْسَلِيْنَ ۞ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ

اصحاب دیگر رسولوں کو یا اللہ بخشدے مومنین اور مومنات اور مسلمان مرد



وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ

اور مسلمان عورتوں پر جو زندہ ہیں ان سے اور جو مردہ ہیں اور ہمارے ان بھائیوں کو جو پہلے گذر گئے ایماندار

وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَا اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اور مت کر ہمارے دلوں میں کجی ان لوگوں کے لئے جو ایمان لائے اے رب ہمارے تو مہربان رحیم ہے یا اللہ رحمت

عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَنَبِيِّكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ

نازل فرما محمد پر اپنے بندے اور نبی اور رسول نبی امی پر اور ان کی آل و اصحاب پر اور سلام

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ

یا اللہ رحمت نازل فرما محمد پر جس وقت کہ ذکر کریں ذکر کرنے والے اور رحمت نازل فرما محمد پر جس وقت کہ غافل ہوں

ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ ۞ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

ذکر سے غافل یا اللہ رحمت نازل فرما محمد پر اپنے بندے اور رسول نبی امی پر

الَّذِيْ اٰمَنَ بِكَ وَبِكِتَابِكَ وَاٰتِهٖ اَفْضَلَ رَحْمَتِكَ وَاٰتِهِ الشَّرَفَ عَلٰى خَلْقِكَ يَوْمَ

وہ کہ ایمان لائے تیرے اوپر اور تیری کتاب پر اور دے ان کو اپنی افضل رحمت اور دے ان کو بزرگی اپنی

الْقِيَامَةِ وَاجْزِهٖ خَيْرَ الْجَزَآءِ وَالسَّلَامُ عَلَيْهِ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

مخلوق میں قیامت کے دن اور بدلہ دے اچھا بدلہ اور سلام ان پر اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکات

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَ

پاک ہے تیرا رب عزت والا اس سے کہ بیان کرتے ہیں اور سلام رسولوں پر اور تمام

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۞

تعریف اللہ رب العالمین کے لئے

# خواص سی ٣٣ و سہ آیات جہت دفع بلیات

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی رسولہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین
جاننا چاہیئے کہ کوئی حرز کلام ربانی اور آیات قرآنی سے بہتر نہیں کہ اس کا پڑھنا یا گھر میں رکھنا
ہزاروں آفتوں کا دافع اور باعث حصول حسنات اور برکات کا ہے اوصاف اور اسناد اس کے جو
کتب احادیث وغیرہ میں مرقوم ہیں اور کاملین کو جو معلوم ہیں وہ بہت ہیں اس مقام پر سرِ دست
وہ تینتیس ٣٣ آیتیں لکھی جاتی ہیں جو ہر قسم کی بلا کی دافع ہیں اور بندگان خدا کی محافظ ہیں ان کی برکت
سے نہ آسیب قریب آسکتا ہے نہ جادو ہی اثر کرسکتا ہے نہ درندے ہی قریب آسکتے ہیں۔ نقل
صحیح ہے کہ ایک شخص انہیں آیتوں کو شب و روز پڑھا کرتا تھا اتفاقاً اسکو سفر درپیش ہوا راستہ
خطرناک تھا لوگوں نے ہر چند بے وقت تنہا چلنے سے منع کیا اس نے بسبب ضرورت منزل مقصود
کا راستہ لیا جاتے جاتے اسی مقام مسافر کش میں قضا را شام ہوا آدھی رات کو ستر نفر قزاقوں
کا اژدہام ہوا کوئی غارتگری کو قدم اٹھاتا بینائی سے ہاتھ اٹھاکر زبان پر لاتا مسافر کا کس نے نشان
دیا ہے سراسر ہم سب کو وہم نے لیا ہے چنانچہ تمام رات اسی خیال میں سب کے سب سرگرداں رہے صبح
ہوتے ہی تیر برسانا شروع کیے مگر کسی کا تیر راہ پر نہ پہونچا سب باد ہوا گئے قزاق یہ دیکھ کر حیران و مجبور
رہے آخر اس گروہ گماں کشیدہ رنج دیدہ میں سے ایک شخص نے آگے بڑھکر مسافر سے اس امر مشکل
کا سوال کیا اس نے بزبان فصیح جواب دیا کہ یہ معاملہ مداومت سے سی و سہ ٣٣ آیات کے واقع ہوا ہے
جو کوئی صاف دل سے ان کو پڑھے یا اپنے پاس رکھے اس کے واسطے یہ حرز بے مثل دیکھتا ہے سبحان اللہ
پڑھنے سے ان آیات کے زبان کیا شمشیر تاثیر ہوجاتی ہے کہ دل سے سننے والوں کے یک دست خیال
ضلالت باہر نے آتی ہے کہتے ہیں کہ وہ سب راہزن اپنے ان افعال ذمیمہ و حرکات شنیعہ سے باز
آئے اور مدت العمر خیال قزاقی کا دل میں نہ لائے بہرحال حافظ حقیقی اپنے بندہ کو اس دولت
بے زوال سے فیضیاب کرے اور اس کے کاشانۂ دل کو انوار معرفت سے بھرے اور جناب اقدس الٰہی برکت اور
حرمت قرآن مجید و فرقان حمید سے ہم سب مومنین اور مومنات مسلمین اور مسلمات کو توفیق تلاوت کلام اللہ
عنایت اور نعمت بے حساب کرامت فرمائے اسناد ان آیات کے بہت ہیں یہاں مختصر تحریر کیے۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ
وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ
غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ الٓمّٓ ۝ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ
يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَا
اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ
رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝
اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ
مَا فِي الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا
خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ
الْغَيِّ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى
لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ
اِلَى النُّوْرِ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓـئُهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ
اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَاِنْ
تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ
مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ
وَالْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ
رُّسُلِهٖ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا
اِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ
اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا
تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى
الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا
بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ

فِي سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ
حَثِيْثًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِهٖ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ
تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ
وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ
قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ
الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ
سَبِيْلًا ۝ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ
وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ۝ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ
اَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ
الْكَرِيْمِ ۝ وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ
اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝ وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ وَالصّٰٓفّٰتِ
صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۝ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ
وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ نِ الْكَوَاكِبِ
وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ
مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ
فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ
مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا
تُكَذِّبٰنِ ۝ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۝
فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا
مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ۝ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝
هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ
هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ
الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ
الْمُصَوِّرُ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ



الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا
عَجَبًا ۝ يَّهْدِيْ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَا اَحَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى
جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ
شَطَطًا ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا
تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا
اَحَدٌ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا
خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَ
مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ
النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِيْ
يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## عمل با برکت

يَا خَفِيَّ اللُّطْفِ اَدْرِكْنِيْ بِلُطْفِكَ الْخَفِيِّ ۔ پانچ مرتبہ کسی وقت معینہ پر روزانہ پڑھا کریں
اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ۔ اس عمل میں بڑی خیر و برکات دینی و دنیوی ہیں

| الله | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|
| | | |
| | | |

## ارشاد!

قضا نمازیں جلد از جلد ادا کرنا لازم ہیں نہ معلوم کس وقت موت آجائے کیا مشکل ہے ایک دن کی بیس رکعت ہوتی ہیں یعنی فجر کے فرضوں کی دو رکعت اور ظہر کی چار رکعت اور عصر کی چار رکعت اور مغرب کی تین رکعت اور عشا کی سات رکعت یعنی چار فرض تین وتر ان نمازوں کو سوائے طلوع وغروب و زوال کے کہ اس وقت سجدہ حرام ہے ہر وقت ادا کر سکتا ہے اور اختیار ہے کہ پہلے فجر کی سب نمازیں ادا کرے پھر ظہر پھر عصر پھر مغرب پھر عشا کی یا سب نمازیں ساتھ ساتھ ادا کرتا جائے اور ان کا ایسا حساب لگائے کہ تخمینے میں باقی نہ رہ جائیں زیادہ ہو جائیں تو حرج نہیں اور وہ بقدر طاقت رفتہ رفتہ جلد ادا کرے کاہلی نہ کرے جب تک کسی کے ذمے فرض باقی رہتا ہے

اس کا کوئی نفل قبول نہیں کیا جاتا نیت ان نمازوں کی اس طرح ہو مثلاً سو بار کی فجر قضا ہو تو ہر بار یوں کہے کہ سب سے پہلے جو فجر مجھ سے قضا ہوئی ہر دفعہ یہی کہے یعنی جب ایک ادا ہوئی تو باقیوں میں جو سب سے پہلی ہے اسیطرح ظہر و عصر وغیرہ ہر نماز میں نیت کرے جبکہ بہت سی نمازیں قضا ہوں اس کے لئے صورت تخفیف اور جلد ادا ہونیکی یہ ہے کہ خالی رکعتوں میں بجائے الحمد شریف کے تین بار سُبْحَانَ اللّٰه کہے اگر ایک بار بھی کہ لیگا تو فرض ادا ہو جائیگا نیز تسبیحات رکوع و سجود میں صرف ایک بار سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَظِيْم سُبْحَانَ رَبِّيَ الْاَعْلٰى پڑھ لینا کافی ہے تشہد کے بعد درود شریف کے بعد درود شریف کی بجائے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وتروں میں بجائے دعائے قنوت رَبِّ اغْفِرْ لِيْ کہنا کافی ہے طلوع آفتاب سے بیس منٹ بعد اور غروب آفتاب سے بیس منٹ قبل نماز ادا کر سکتا ہے اس سے پہلے یا اس سے بعد ناجائز ہے ہر ایسا شخص جس کے ذمے نمازیں باقی ہیں چھپکر پڑھے کہ گناہ کا اعلان جائز نہیں اسی سلسلہ میں ارشاد فرمایا اگر کسی شخص کے ذمے تیس یا چالیس سال کی نمازیں واجب الادا ہیں اس نے اپنے ان ضروری کاموں کے علاوہ جن کے بغیر گذر نہیں کاروبار ترک کر کے پڑھنا شروع کیا اور پکا ارادہ کر لیا کہ کل نمازیں ادا کر کے آرام کروں گا اور فرض کیجئے اسی حالت میں ایک ہفتہ یا ایک دن ہی بعد اس کا انتقال ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت کاملہ سے اسکی سب نمازیں ادا کر دے گا۔

# شناخت شب قدر

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ منقول از بیاض حافظ شہاب الدین مسجد انار والی محلہ فراشخانہ دہلی ارشاد حضرت شاہ ابوالحسن شرفانی رحمۃ اللہ علیہ کہ اس فقیر کا برسوں کا مشاہدہ ہے کہ رمضان شریف میں اگر چاند ان تاریخوں میں ہو تو شب قدر ذیل کی تاریخوں میں ہوگی یہ شریعت میں حجت نہیں ہے لیکن ایک قطب کامل کا تجربہ ہے ممکن ہے ایسا ہوا ہو واللہ اعلم بالصواب

| اتوار | | پیر | | منگل |
|---|---|---|---|---|
| ۲۹ | | ۲۱ | | ۲۷ |
| بدھ | | جمعرات | | جمعہ ہفتہ |
| ۱۹ | | ۲۵ | | ۱۷ – ۲۳ |



# طریقہ قضائے حاجات حصن حصین

روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں ایک شخص نابینا حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضور میرے واسطے دعا فرمائیں کہ میں بینا ہو جاؤں حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں دعا کروں یا تجھکو دعا سکھا دوں کہ تو خود دعا کرے نابینا نے عرض کیا یہ اور بھی اولیٰ ہے پس حضور نے فرمایا کہ دو رکعت نفل پڑھ اچھی طرح پھر حضور نے فرمایا کہ پڑھ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ بِنَبِيِّكَ مُحَمَّدٍ نَبِيِّ الرَّحْمَةِ يَا مُحَمَّدُ اِنِّيْ اَتَوَجَّهُ بِكَ اِلٰى رَبِّيْ فِيْ حَاجَتِيْ هٰذِهٖ لِتُقْضٰى اَللّٰهُمَّ فَشَفِّعْهُ فِيَّ پس فوراً وہ بینا ہو گیا اس کو اکثر اولیاء اللہ نے پڑھا ہے اور محبوب رکھا ہے اور مجرب رکھا ہے اور بہت ہی مجرب ہے۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

# برائے حاجات

جب کوئی ضرورت درپیش ہو تو بعد نماز تہجد سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ایک ہزار مرتبہ پڑھے انشاء اللہ ایک ہفتہ تک حاجت پوری ہوگی۔

# برائے تہیدستی و مفلسی

اول و آخر درود تنجینا گیارہ مرتبہ پڑھے اور درمیان میں اسم یَا وَهَّابُ تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ چھٹکارا پائے (صلوٰۃ تنجینا)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

# برائے زیارت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

غسل کرکے صاف کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے اور جس جگہ نماز عشا پڑھے بیٹھ کر قبلہ رو ہو کر لیٹے اور اس درود شریف کو ستر مرتبہ پڑھے انشاء اللہ ضرور زیارت سے بہرہ یاب ہوگا مجرب ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰی جَسَدِہٖ فِی الْاَجْسَادِ وَعَلٰی قَبْرِہٖ فِی الْقُبُوْرِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کُلَّمَا ذَکَرَہُ الذَّاکِرُوْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِکْرِہِ الْغَافِلُوْنَ ○

## برائے حاجت روائی

بعد نماز عشا کسی تاریک کوٹھری یا کمرے میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے اور ایک پیالہ پانی کا بھر کر سامنے رکھے اور آیت لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ تین سو مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور لحہ بہ لحہ پانی میں ہاتھ بھگو بھگو کر بدن پر ڈالتا جائے انشاء اللہ ایک ہفتہ میں حاجت پوری ہوگی ورنہ ایک چلہ نہیں گذرے گا کہ کامیابی ہو جائے گی۔ مجرب ہے۔

## برائے غنا

جو شخص درود تنجینا کو ستر مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے تمام چیزوں سے بے پرواہ ہو جائے گا

## برائے دفعہ فاقہ

جو شخص لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ روزانہ سو بار پڑھ لیا کرے انشاء اللہ اس کو فاقہ نہ ہوگا۔

## برائے ادائے قرض

بعد نماز پنجگانہ آیت قُلِ اللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْکَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِیَدِکَ الْخَیْرُ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○ تُوْلِجُ الَّیْلَ فِی النَّھَارِ وَتُوْلِجُ النَّھَارَ فِی الَّیْلِ وَتُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَیِّتَ مِنَ الْحَیِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ سات مرتبہ درود شریف گیارہ گیارہ بار اول و آخر انشاء اللہ بہت جلد قرض ادا ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

---



## برائے درد سر

انگوٹھے اور چھوٹی انگلی سے کنپٹیوں کو پکڑ کر سونت تا ہوا پیشانی تک لائے اور آیت وَاِنَّا عَلٰی ذَھَابٍ بِہٖ لَقٰدِرُوْنَ سات مرتبہ درود شریف اول و آخر سات مرتبہ پڑھے سر پر دم کرے اور چھوڑ دے اگر درد چلا جائے تو خیر ورنہ تین مرتبہ اس طرح کرے انشاء اللہ تیسری مرتبہ ضرور چلا جائے گا۔

## اگر بچہ روتا ہو

تو ان آیتوں کو کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں باندھے انشاء اللہ رونا بند ہو جائیگا۔ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا ھَمْسًا اَفَمِنْ ھٰذَا الْحَدِیْثِ تَعْجَبُوْنَ وَتَضْحَکُوْنَ وَلَا تَبْکُوْنَ وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا ○

## اگر بری عادت کسی کی

دور کرنا ہو تو ان آیتوں کو لکھ کر اس کے گلے میں ڈالے تو انشاء اللہ عادت بد سے باز آئیگا

سورۂ مومنون ہی

## نماز حاجت

جمعہ کی رات کو غسل کرے با خلاص کامل و نیت درست اور پاکیزہ کپڑے پہنے اور چار رکعت نماز بدیں طریق پڑھے اول رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہِ سو مرتبہ دوسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے اَلَآ اِلَی اللّٰہِ تَصِیْرُ الْاُمُوْرُ سو مرتبہ تیسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ سو مرتبہ چوتھی رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا سو مرتبہ بعد ازاں کہے غُفْرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ سو مرتبہ پس اگر اعتقاد کامل اور جذب صادق ہو تو ہنوز سر سجدے میں ہی ہوگا حق تعالیٰ حاجت اس کی پوری کردیگا۔ مجرب است ○

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ اَمَّا بَعْد

کل ذالك كان سيئه عند ربك مكروها عسى ان يكون قريبا

شیخ شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد شیخ ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ سے
روایت کرتے ہیں کہ وہ فرماتے ہیں کہ یہ دائرہ مجھکو اپنے آباؤ اجداد سے بطریق ورثہ کے
پہنچا ہے فرماتے ہیں کہ جس شخص کے سر پر یہ دائرہ بندھا ہوا ہوگا وہ مرے گا نہیں بعض
مشائخ نے فرمایا کہ شیخ کا مطلب یہ ہے کہ جسکے پاس یہ دائرہ ہوگا۔ وہ ہمیشہ پروردگار
حفاظت میں رہیگا یعنے مرگ ناگہانی سے محفوظ رہیگا اگر اسکی اجل بھی آویگی تو اول یہ دائرہ
کوئی وجہ پیدا ہو کر اس کے سر سے گم ہوجاوے گا بعد گم ہوجانے کے قابض ارواح
اسکی روح قبض کرے گا شیخ شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ اس امر کی تصدیق کے
لیئے فرماتے ہیں کہ میرے والد بزرگ وار نے یہ دائرہ تلک کو دیا تھا اور یہ کہدیا تھا کہ جب
تک یہ تیرے سر پر رہیگا تو ہرگز نہیں مریگا پس جسوقت احکم الحاکمین کا ارادہ اسکی
قضا نازل کرنے کا ہوا اس کے دلمیں ارادہ حمام کرنیکا ڈال دیا۔ پس جسوقت وہ
حمام میں داخل ہوا واسطے غسل کے دائرہ مذکو سر سے اتار کر رکھدیا۔ جوں ہی
دائرہ اس کے سر سے جدا ہوا۔ وہی وہ قتل کیا گیا اور شیخ شہاب الدین رحمۃ اللہ یہ
بھی فرماتے ہیں کہ میرے بھائی کی موت کا وقت جب قریب آیا دائرہ میرے والد کا
لکھا ہوا اس کے سر پر بندھا ہوا تھا۔ جانکندنی کیحالت بہت سخت ہوگئی یہاں تک کہ
ظہر کے بعد سے صبح قریب ہوئے تک اس کو نزع کیحالت رہی اسوقت شیخ موصوف
اس کے پاس گئے اور اس دائرہ کو سر سے اتارنیکا حکم دیا جیسے ہی دائرہ اس کے سر سے
علیحدہ کیا گیا ویسے ہی اس کا انتقال ہوگیا اور والد بزرگ وار فرماتے ہیں کہ جسکے پاس
یہ دائرہ ہوگا اس کا مرتبہ اور دبدبہ لوگوں میں بڑھے گا اور ہردل عزیزی حاصل ہوگی
خلاصہ یہ ہے کہ اس دائرے کے منافع حد بیان سے باہر ہیں منجملہ انکے ایک یہ ہے کہ
تفکرات و غم اور درد کو دور کرتا ہے اور جوان بچے بوڑھے اور مستورات اس کی برکت
سے ہر آفات ارضی و سماوی سے محفوظ رہتے ہیں۔ اور ہمت بندھی رہتی ہے اور اگر
یہ دائرہ لکھکر گلے میں باندھا جاوے خواہ کسی قسم کا درد ہو یا بخار گرمی سردی کا ہو یا
آنکھ میں درد ہو یا کوئی ریاحی درد ہو۔ یا سر میں درد ہو یا دانتوں میں درد ہو یا کسی
دشمن کا خوف ہو خواہ وہ جن ہو یا آدمی خواہ وہ کیسا ہی ظالم ہو یا دشمن ہو یا شیطان
سرکش ہو غرضیکہ یہ دائرہ ان سب باتوں کے لیئے ہے اور تمام مقاصد کے واسطے



نہایت مفید ہے حاملہ عورت اور بچوں کے واسطے بھی حفاظت جان ہے علاوہ اس کے
یہ دائرہ ہر ایک مشکل میں کام آنیوالا ہے کوئی شخص اس دائرہ کو خواہ کسی مطلب کے
واسطے باندھے اللہ تعالیٰ اسکو ضرور پورا کردیتا ہے بشرطیکہ کوئی ناجائز کام نہو اگر
کسی جانور سرکش کے گلے میں باندھدیا جاوے وہ فوراً تابع دار ہوجاتا ہے۔ اگر کوئی شخص
اس آیت کو جو کہ دائرے کے اندر لکھی ہوئی ہے یعنے مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ
میں پڑھکر دعا مانگے تو دعا اسکی فوراً قبول ہوکر اپنا اثر دکھاتی ہے تنگی فراخی سے بدل جاتی
ہے بحکم رب العزت مددگار پیدا ہوکر اسکی امداد کرتے ہیں دنیا و آخرت کی بہتری اسکو نصیب
ہوتی ہے اگر کوئی شخص اس دائرہ کو کسی برتن پر لکھکر او میٹھے تیل سے اسکو دھوئے پس
اس تیل سے جس کسی جلدی امراض پر مالش کرے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی دن یا اس
کے تیسرے دن آرام ہوجاویگا ورنہ سات روز سے زیادہ نہیں لگینگے۔ اور اسی طرح اندرونی
امراض کیواسطے اس دائرہ کی عجیب تاثیر ہے غرضکہ تمام امراض ظاہری و باطنی کے واسطے
نہایت مفید ہے ایک طریقہ اس کے لکھنے کا یہ ہے کہ اس دائرہ کو مع فاتحہ و بسم اللہ
شریف کسی برتن میں لکھے سے قبل سورہ فاتحہ اور بسم اللہ شریف لکھے پھر دائرہ لکھے
اس کے بعد اس کو تھوڑے پانی سے دھوئیوے اور اس پانی میں تھوڑا سا میٹھا
تیل ڈالدے اور اس آیت کو بعد سورۂ فاتحہ و بسم اللہ ۲۲ مرتبہ پڑھکر اس تیل پر دم
کرے اور اسکو آگ پر نیم گرم کرکے بدن میں جہاں تکلیف ہو مالش کرے یا اگر کوئی اندرونی
مرض جسمانی یا روحانی ہو تو اس تیل کو پی لیوے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً صحت ہوجاویگی لہذا
ان فوائد کو یاد رکھے۔ کیونکہ یہ سب باتیں تجربہ کی ہوئی ہیں حاجات پوری کرنے کے لیئے
اس دائرہ کی توجہ منعطف کرانیکے واسطے شرطیں ہیں۔ اول یہ وہ سرکار کی اور اس کے
ناموں کی عظمت اچھی طرح دلمیں قائم کرلے اور یقین صادق رکھے کہ اس کے اسرار ناموں
میں پوشیدہ ہیں اور اپنے بندوں میں سے جس کسیکو چاہتا ہے اس کے بھید سے واقف
کردیتا ہے۔ چاہیئے اور جسقدر ممکن ہو خوشبو لگاوے اور قبلہ رو بیٹھے تو سل ہو رسول کے اور
اس کے رسول و چاروں ملائکہ اور چاروں خلیفوں کا خیال رکھے اور یہ تصور کرے کہ میں
ان کے حضور میں کھڑا ہوا ہوں۔ اور اس سے قبولیت دعا و استمداد چاہتا ہوں اور شیخ
شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کا بھی تصور کرلے۔ اگر تو نے اس دائرہ کی خدمت کی تو مخلوق خدا

تیری خدمت کریگی۔ اور بسبب خدمت اس دائرہ کے تمام مخلوق ارض وسما کی تیری تابعدار ہوجاویگی خواہ وہ ملائک ہوں یا جن ہوں یا انسان ہوں سب مسخر ہوجاوینگے پس اس عمل کو سمجھ لو اور اس کے موافق عمل کرو۔ پھر خرق عادت دیکھو۔ اور جو اسم اسمیں لکھے ہوئے ہیں وہ عالموں کے لغت نہیں ہیں یعنی دنیاوی لغت نہیں ہیں بلکہ وہ جبروتی لغت میں روضہ ہائے جبروت میں سے ایک روضہ ہے کہ جسمیں ساتھ ان ناموں کے جو کہ دائرہ میں لکھے ہوئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر کیا جاتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ نے اس دائرہ میں تمام اول و آخر کا علم جمع کر دیا ہے۔ اور جو شخص ارادہ دعا کا کرے اور دائرہ کو پہنے اسکو لازم ہے کہ کامل طہارت یعنی بالکل پاک صاف ہوکر دائرہ کو باندھے اگر کوئی ناپاک شخص اس کو پہنے [illegible] دق میں مبتلا ہوگا اس کی خاصیتوں میں سے ایک خاصیت یہ ہے کہ اگر کوئی شخص پوشاک و بدن اور جگہ کو پاک کرکے تین مرتبہ اسمار دائرہ کو پڑھکر چت سو جاوے تو ان ناموں کے اسراروں کو ضرور خواب میں دیکھیگا اور اس دائرہ کے لکھنے کی چند شرطیں ہیں اگر ان شرطوں میں کسی قسم کی غلطی ہوگی تو تاثیر دائرہ میں بھی فرق ہوجاویگا بعض دائرہ کے آداب ہیں کہ جنکی وجہ سے دائرہ کی خوبیاں مکمل ہوجاتی ہیں پس اسکی تعظیم کے واسطے ان آدابوں کا بھی عمل کرنا چاہیئے اگر احیاناً ان آداب پر عمل نہ کیا گیا تو دائرہ کی تاثیر میں فرق تو نہیں آویگا مگر بہتر یہی ہے کہ تمام آداب کا خیال رکھے شرط یہ ہے تمام خطوط دائرہ ہر طرف سے برابر ہونے چاہئیں اور جو چھوٹا دائرہ بڑے دائرہ کے درمیان میں ہے اس کا بھی خیال رکھے کہ بالکل وسط دائرہ میں ہونا چاہیئے کسی طرف کو مطلق کم و بیش نہ ہو دیکھنے سے ٹیڑھا معلوم نہ ہو شیخ موصوف روایت کرتے ہیں کہ اگر کوئی شخص فراخی رزق کے واسطے نقش مذکور الصدر پہنے یا اور کسی حاجت کے واسطے استعمال کرے پس رب العزت اپنے کرم سے فراخی رزق بھی کریگا اور اس کی دیگر حاجتوں کو بھی بر لائیگا دائرہ بنانیکا طریقہ یہ ہے کہ دائرہ کو پرکار سے بناوے اوّل اوپر کا خط کھینچے پھر دائیں طرف کا پھر بائیں طرف کا اسیطرح پھر نیچے کا خط کھینچے جب کہ دائرہ کو پرکار سے بنا دے اول اوپر کا خط کھینچے جب کہ دائرہ کھینچ کر تمام ہوجاوے تو پہلے اوپر کے داہنے گوشہ کو لکھے بعدہ بائیں طرف کے گوشے کو لکھے پھر داہنے گوشہ نیچے پھر بائیں طرف کے گوشہ کو لکھے جب چاروں کونوں کو لکھ چکے تو بعد لکھنے کے



اول اسم طہورا ہے جوکہ دونوں زاویوں کے درمیان لکھا جاتا ہے بعدمیں دوسرے اسم آمین تک لکھنے چاہئیں اور یہ سب نام پاک دائرہ کے اندر ایک سطر میں لکھنے چاہئیں جیسے دائرہ کی لکیر کے برابر اندر سے ایک سطر ہوجاوے زیادہ ہو نہ کم بعد ازاں محمد رسول اللہ عظیما تک لکھے اور یہ امر ضروری ہے کہ سطروں کا شمار طاق ہونا چاہیئے جفت نہ ہوں دوسری شرط یہ ہے کہ تمام حروف جوف دار ہوں جیسا کہ حرف ۂ ہ سو اس طرح لکھنا چاہیئے کہ اس کی آنکھ کھلی رہے و اس طرح نہ لکھی جاوے یا میم ہے اس کو م اس طرح نہ لکھی جاوے بلکہ م اس طرح لکھے اور کل لفظوں کا تلفظ نہایت صحت کے ساتھ کرے اول تلفظ طہورا۔ بعد ازاں باقی اسموں کا [illegible] ہے کہ تمام اسم مبارک صحیح صحیح اسم طہورا سے شروع کرے اور انجام تک پہنچاوے [illegible] کہ اگر شرائط مذکورہ بالا سے ایک شرط بھی فوت ہوگئی تو تمام محنت بیکار جاویگی اور آداب دائرہ کے یہ ہیں۔ اگر انمیں کوئی فوت بھی ہوجاوے تو کوئی حرج دائرہ کی تاثیر میں واقع نہ ہوگا پہلے لکھنے والا اس دائرہ کا اول روزہ دار ہو دوسرے طہارت کامل رکھتا ہو تیسرے لکھنے سے قبل غسل کرے چوتھے خدا ترس بھی ہو ظاہر و باطن ہر طرح سے پاک ہو اور دائرہ کے لکھنے تک قبلہ رو بیٹھا رہے دائرہ لکھنے سے قبل اول تین بار سورۂ اخلاص پڑھے پھر معوذتین پھر فاتحہ پھر سورۂ البقر مفلحون تک پھر آخری رکوع پڑھ کر دائرہ کو لکھنا شروع کرے اور بہتر دن لکھنے کیواسطے جمعہ کا دن ہے جمعہ کی دوسری ساعت میں یعنی دور عطارد میں سب جمعوں سے بہتر رمضان المبارک کا جمعۃ الوداع ہے یا وہ جمعہ نصف رمضان کے بعد آتا ہے کیونکہ اس کے بارے میں کہا گیا ہے کہ وہ شب قدر ہے یافعی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب در النظیم میں لکھتے ہیں کہ چودھویں رمضان اس کام کے واسطے بہتر ہے اور دوسری روایت میں اس کے لکھنے کے واسطے چوبیسویں رمضان کو زیادہ افضل لکھا ہے لکھنے کے واسطے خواہ دن ہو یا رات کوئی حرج نہیں ہے بہتر یہ ہوگا کہ دائرہ کو سفید ریشم کے کپڑے پر لکھے یا کاغذ پر لکھے مگر کاغذ کو پہلے عنبر خام یا کافور و زعفران سے دھونی دیدے اور یہ دائرہ عید الضحیٰ کے عرفے کے دن اور دسویں محرم کو بھی لکھا جاتا ہے اور دونوں عیدوں کے دن بھی اس کا لکھنا متبرک ہے اور اگر ممکن ہوا اور سہولت بھی ہو تو اس دائرہ کو

ریشم کے سفید کپڑے پر عرق گلاب سے کہ جس میں مشک اصلی و زعفران و کافور حل کیا ہوا ہو
لکھے مگر شرط لازمی نہیں ہے خواہش مند ہر وقت جس چیز سے جی چاہے لکھ سکتا ہے
شرطیں وہی ہیں جنکا ذکر اوپر آچکا ہے جنکی رعایت ضروری ہے نیز جناب یافعی رحمۃ اللہ علیہ
فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص سونے چاندی کی تختی پر بشرط مذکورہ بالا جمعہ کی اول ساعت
میں لکھے اور جو شخص اس کو گلے میں ڈالے گا یقینی عجائبات دیکھے گا یعنے اس کی
ہیبت و عظمت اور محبت لوگوں کے دلوں میں زیادہ ہوگی اور ہمیشہ فراخی رہیگی
تنگی کبھی نہ ہوگی اور جو شخص اس کو ہمیشہ پہنے رہیگا اللہ تعالیٰ اُس کے غموں کو دور
کرے گا اور اس سے تنگدستی کو دور کرے گا اور اسباب معیشت کو کشادہ کریگا
اور جس [illegible] نظر پڑے گی وہ اس سے محبت کرنے لگے گا فقط والسلام مع الاکرام





# خواص چہل اسمائے عظام

**خاصیت اسم اول** (جمالی ہے) بادشاہوں اور امیروں کے مسخر کرنے کے لئے فجر یا
عشا کی نماز کے بعد ستر بار پڑھے (ایضاً) حق تعالیٰ سے قریب ہونے کے لئے ہر پنجگانہ نمازوں
کے بعد ستر بار پڑھے اور بعض کے نزدیک سترہ ہزار بار ایک چلہ میں یا دو چلہ میں پورا کرے
اور پانچوں وقتوں میں سترہ سترہ بار ہمیشہ پڑھتا رہے (ایضاً) تیزی طبع اور کشادگی ذہن کیلئے
سترہ بار پڑھنا بھی مفید ہے (ایضاً) حاجتوں کے بر لانے کے لئے روزانہ تین ہزار بار ایک چلہ
تک پڑھے اور اگر مطلب پورا ہونے میں دیر ہو تو تین چلہ تک پڑھے اور نئے یکشنبہ میں طلوع
آفتاب کے بعد شروع کرے (ایضاً) محبت طالب و مطلوب کیلئے اگر کوئی ان دونوں میں سے
سرکشی کرے تو چاہئے کہ نئے چارشنبہ کے دن صبح کے وقت غسل کرے اور پاک کپڑے پہن کر
خوشبو ملے اور لوبان وغیرہ سلگا کر اس اسم کو اکیس (۲۱) بار پڑھکر کسی کھانے کی چیز پر دم
کرکے کھلاوے (ایضاً) اگر کسی نے کسی کا مال زبردستی لے لیا ہو یا کسی سے مال حاصل کرنے کی
امید رکھتا ہو اور حاصل نہ ہوتا ہو۔ تو اس کے لئے اس اسم کو پانچ ہزار بار ایک چلہ تک پڑھے
اور اگر ایک وقت میں نہ پڑھ سکے تو دو وقت میں پورا کرے (ایضاً) عام و خاص کی تسخیر
کے لئے اس اسم کے نقش کو چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کراکے سیدھے ہاتھ میں رکھے۔

**خاصیت اسم دوم** (جمالی ہے) عزت و جاہ حاصل کرنے کے لئے ہر روز نماز فجر کے بعد
پچیس (۲۵) بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور بعد بیس روز کے ہر نماز کے بعد پندرہ بار ہمیشہ پڑھے
(ایضاً) مددگاروں کو مطیع و فرمانبردار کرنے کے لئے سترہ روز تک گیارہ بار پڑھے اور ہمیشہ
اثر قائم رکھنے کے لئے پنجشنبہ کے دن ساعت مشتری میں اس اسم کو کندہ کراکے اسی روز
پہنے۔ **خاصیت اسم سوم** (جمالی ہے) مسخر کرنے اور ستاروں کی نحوست دفع کرنے کے
لئے چالیس روز تک ہر روز چار ہزار چار سو چالیس بار پڑھے اور جمعہ کے دن نماز جمعہ سے
پہلے غسل کرے اور اگر نہ ہو سکے تو وضو کرکے پاک کپڑے پہن کر خوشبو مل کے جامع مسجد
میں آئے ورنہ محلہ کی مسجد میں آئے اور نماز کے بعد بخور جلا کر اس اسم کو دو سو بار پڑھکر جو
دعا چاہے مانگے قبول ہوگی **خاصیت اسم چہارم** (جمالی ہے) محبت کے لئے لکھوں کے

یا جو کے ہزار دانہ لیکر ہر دانہ پر ایک بار اس اسم کو پڑھکر نام مطلوب کا لیکر دم کرے اس طرح تمام دانوں کو پڑھکر مٹی کے کورے پیالہ میں پانی بھر کر آگ پر رکھے جب پانی نیم جوش ہو تو اُن دانوں کو اس میں ڈال دے جب دانے نرم ہو جائیں تو اُن کو نکال کر کسی بڑے حوض یا جاری پانی میں ڈال دے مطلوب فرمانبردار ہو جائے گا (ایضًا) اگر ظالم یا متکبر کے بُرے اوصاف کو بدلنا ہو تو چاہئے کہ ریشم کے سفید کپڑے پر مشک و زعفران سے اس اسم کو اس کا نام اور اس کی ماں کے نام کے ساتھ لکھے اور اُسکے رہنے کی جگہ دبوادیں یا پاک جگہ دفن کرے تا آنکہ اُسکے بُرے اوصاف اچھے اوصاف سے بدل جائیں۔ (ایضًا) مطلوب کو مطیع کرنے کے لئے تین یا نو روزے رکھے اور پانچ سو بار اس اسم کو پڑھے بعد اس کے چوتھے روز یا دسویں روز حمام میں یا جاری پانی میں جا کر غسل کرکے تحیۃ الوضو پڑھے دو رکعت از دیاد المحبت پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص تین تین بار پڑھے اور بعد سلام کے تین سو ساٹھ بار اس اسم کو پڑھے اور نقش اس اسم کا سیدھے ہاتھ میں رکھکر مطلوب کے سامنے جائے۔ **خاصیت اسم پنجم** (جمالی ہے) (ایضًا) دین و دنیا کی حاجتوں کو بر لانے اور مرض کو دور کرنے کے لئے پنجشنبہ کے دن طلوع آفتاب کے وقت شروع کرے اور سات روز تک ہر روز ایک ہزار اکتالیس بار پڑھے (ایضًا) مہلک امراض کو دور کرنے کے لئے سفید چینی کے پیالہ پر مشک و زعفران کو گلاب یا پانی میں حل کرکے اس اسم کو لکھے اور مریض کو پلائے شفا پائے اس عمل کو ایک چلہ سے تین چلہ تک کرے **کاتب الحروف** کہتا ہے کہ یہ عمل امراض شدیدہ کی صحت کے لئے اس خاندان میں اکثر عمل کیا گیا ہے اور حضور قدس اللہ سرہ کے مجربات سے ہے احقر الانام بھی اکثر اس کو معمول میں رکھتا ہے مریض بہت صحت پاتے ہیں اور تعویذ بھی اس اسم کا لکھا جاتا ہے ترکیب اس کی یہ ہے کہ آٹھ نقش لکھ کر ایک گلے میں ڈالے اور سات نقش سات روز تک پیتے ایک ہفتہ یا دو ہفتہ جس قدر ضرورت پڑے عمل میں لائے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| فی دیمومۃ | لا حی | حین | یا حی |
| ملکہ | فی دیمومۃ | لا حی | حین |
| ونقائہ | ملکہ | فی دیمومۃ | لا حی |
| یا حی | ونقائہ | ملکہ | فی دیمومۃ |

**خاصیت اسم ششم** (جمالی ہے) اس اسم کو خلوص دل بحضور حق تعالیٰ کے ساتھ ہر روز بعد نماز عشا اکتالیس بار ہمیشہ پڑھتا رہے۔ (ایضًا) چور کو معلوم کرنے کے لئے اس اسم کو



شنبہ کی رات کو ایک سو بیس بار پڑھے اور کسی سے بات کئے بغیر قبلہ رو سو رہے چور کو خواب میں دیکھے اور اگر اسی قدر اس اسم کو پڑھکر گھر میں دم کرے چور نہ آئے (ایضًا) تیزی طبع اور حفظ علوم کے لئے فجر کی سنت و فرض کے درمیان اس کو ستائیس بار پڑھے اور اگر سات روز تک مشک و زعفران کو گلاب کے ساتھ سفید چینی کے پیالہ پر لکھکر پلائے تو بھی مفید ہے **خاصیت اسم ہفتم** (جمالی ہے) ایسے خیالات فاسدہ کہ اُن سے عاجز آگیا ہو اُن کے دفع کرنے کے لئے اس کو کثرت سے پڑھتا رہے (ایضًا) ظالم اور جادوگر اور موذی جانوروں سے امن و آسائش میں رہنے کیلئے چاہئے کہ نماز ظہر کے بعد غسل کرکے اس اسم کو پچاس بار پڑھے اور اگر غسل نہ کرسکے تو وضو ہی کافی ہے ایک چلہ یا کم و زیادہ اسی طرح پڑھے (ایضًا) عام و خاص کی تسخیر کے لئے نماز فجر و عصر کے بعد اس اسم کو تین سو ساٹھ بار پڑھے۔ **خاصیت اسم ہشتم** (جمالی ہے) راہ حق میں ثابت قدم رہنے کے لئے ہر روز نماز صبح یا عشا کے بعد تین ہزار چالیس بار اس اسم کو پڑھے (ایضًا) اگر شخص چاہے کہ اپنے مرتبہ پر قائم رہے تو اس کو چاہئے کہ اس اسم کے نقش کو مبارک دن اور ساعت میں باوضو ہو کر چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کرا کے سیدھے ہاتھ میں پہنے اور اسم مذکور کی مداومت کرتا رہے انشاء اللہ العزیز اس کی دولت میں زیادتی اور مرتبہ اس کا قائم رہیگا (ایضًا) اگر کوئی شخص معزول ہو گیا ہو تو چاہئے کہ ہر روز بارہ ہزار بار نماز عشا یا تہجد یا فجر کے بعد پڑھے مراد کو پہنچے اور اگر اتنا ہر روز نہ پڑھ سکے تو اس مقدار کو ایک چلہ میں تمام کرے **خاصیت اسم نہم** (جمالی ہے) حاجتوں کے بر لانے کے لئے نو ہزار بار پڑھے (ایضًا) اگر کوئی شخص خلاف شرع کاموں میں مصروف ہو تو اس کو باز رکھنے کے لئے اس ترکیب سے عمل کرے کہ تین روز روزہ رکھے اور ہر روز ہزار بار اس اسم کو پڑھے اور پنجشنبہ کے دن ساعت مشتری میں کہ وقت اس کا طلوع آفتاب ہے شروع کرے اور ہزار مرتبہ پڑھکر میوہ یا پانی پر دم کرکے اس شخص کو کھلائے انشاء اللہ العزیز توبہ نصوح اس کو میسر ہوگی (ایضًا) محبت زوجین کے لئے سفید چینی کے پیالے یا شیشہ کے پیالہ پر مشک و زعفران کو گلاب میں پیس کر لکھے چشمہ کے پانی میں ملا کر دونوں کو پلائے آپس میں محبت و الفت پیدا ہو **خاصیت اسم دہم** (جمالی ہے) حاسدوں اور دشمنوں کو دور کرنے کے لئے خالص شیشے کی تختی جو تین مثقال کی ہو اس اسم کو اس پر لکھے اور اس اسم کو ایک ہزار ایک بار پڑھکر اس تختی پر

دم کرے اور نام حاسدوں کے دوسری طرف لکھکر تازی مچھلی کے پیٹ میں رکھے اور اور اس مچھلی کو نمناک جگہ پر دفن کرے۔ خاصیت اسم یازدہم (جمالی ہے) دینی اور دنیوی حاجتوں کے بر لانے کے لئے سات روز تک ہر روز سات ہزار بار پڑھے (الیضاً) اگر کوئی شخص حاکم کی نظر میں معزز و ممتاز ہو اور فی الحال اپنے مرتبہ سے معزول ہو گیا ہو تو اس کو چاہئے کہ سات روز تک روزہ رکھے اور ہر روز ایک ہزار بار اس اسم کو پڑھے اور بعدہ اُسکے آیتہ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّیَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَمَنْ یَّتَوَکَّلْ عَلَی اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ۝

پچھتر بار پڑھکر اپنے مطلب کی دعا مانگے انشاء اللہ اپنے مرتبے پر آجائے گا زیادتی اثر کے لئے اس اسم کو تھوڑا ہمیشہ پڑھتا رہے (الیضاً) خضر علیہ السلام سے ملاقات کے لئے چالیس رات تک ہر رات کو اکتالیس بار پڑھے اور اگر اس اسم کو پڑھنے کے بعد سورۃ اذا جاء کو دس بار پڑھے زیارت حضور سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم سے شرف یاب ہو (الیضاً) ادائے قرض کے لئے کہ اسکے ادا کرنے سے عاجز ہو اس ترکیب سے پڑھے کہ نماز عشاء کے بعد سنت و وتر کے درمیان دو رکعت نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اَللّٰهُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَاءُ سے بِغَیْرِ حِسَابٍ ۝ تک اس اسم کو تین سو ساٹھ بار پڑھکر وتر پڑھے اور اپنے مطلب کی دعا مانگے خاصیت اسم دوازدہم (جمالی ہے) دینی اور دنیوی حاجتوں کے بر لانے کے لئے بارہ ہزار بار سات روز تک پڑھے (کفتار ڈائن) اور آسیب زدہ کے لئے اکتالیس بار پڑھکر پانی پر دم کرکے پلائے خاصیت اسم سیزدہم (جمالی ہے) مرتبوں کے بلند ہونے اور لوگوں میں مقبولیت حاصل ہونے کے لئے اس اسم کو بہت پڑھے (الیضاً) اگر اکتالیس بار مردہ سنگ پر پڑھکر آسیب زدہ کے آگے دھواں کرے صحت پائے۔ خاصیت اسم چہاردہم (جلالی وجمالی ہے) وسعت رزق کے لئے بارہ روز تک بارہ ہزار بار پڑھے (الیضاً) لڑکیوں کے نصیبے کھولنے کے لئے برج دلو میں کہ عبارت ماہ ماگھ سے کہ ماہ منقلب ہے مشک و زعفران گلاب میں پیس کر اس اسم کو خطائی کاغذ پر لکھکر موم جامہ میں کرے بعد اس کے چار کنوؤں سے کہ مطلوب کے گھر سے جانب شرقی و غربی جنوبی اور شمالی ہوں ان کنوؤں کا پانی لاکر اس نقش کو اس میں ڈال کر پلائے بعد اس کے لڑکی کا سر



اس پانی سے دھوئے انشاء اللہ العزیز نصیبہ اس کا کھل جائیگا (الیضاً) اگر کسی سے کسی چیز کا طالب ہو۔ اور وہ اس کو نہ دیتا ہو تو چاہئے کہ اس اسم کو ہرن کی کھال پر مشک و زعفران سے لکھکر اس کے گھر میں پوشیدہ کرے بعد اس کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ والضحیٰ تین بار پڑھے بعد سلام کے سر سجدہ میں رکھکر اپنی حاجت چاہے پھر سر سجدہ سے اُٹھا کر چالیس بار اس اسم کو پڑھے انشاء اللہ العزیز دعا قبول ہوگی خاصیت اسم پانزدہم (جلالی ہے) دشمن کو ہلاک کرنے کے لئے سہ شنبہ کے دن آفتاب نکل آنے کے وقت غسل کرے اور پاک کپڑے پہن کر دو رکعت نماز نفل پڑھے اول رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ فیل پچیس بار دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ تبت یدا پچیس بار پڑھے بعد سلام کے سجدہ میں جاکر سو بار یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ پڑھکر سر اٹھائے اور اس اسم کو ننگے سر سولہ ہزار سات سو بار چالیس روز تک پڑھے اور یہ عمل شہر میں اپنے مکان پر یا کسی دوسرے کے مکان پر نہ کرے کہ اس کی ویرانی کا اندیشہ ہے چاہئے کہ جنگل میں جاکر جو جگہ لوگوں کی آمد و رفت سے خالی ہو اس جگہ قیام کرکے چلہ کی شرائط کے ساتھ پڑھے اور جو جگہ اس اسم کے پڑھنے کی وجہ سے ویران ہو گئی ہو تو اس کی آبادی کے لئے اسی اسم کے لام کو زبر کے ساتھ تکل اور فعالہ فا کو زبر کے ساتھ موافق قاعدہ خذ حرفا قل الفا یعنی ہر ایک حرف کے ساتھ ہزار ہزار بار اسم مذکور یہانتک کہ تمام حروف اس قاعدے سے تمام ہو جائیں پڑھے اور یہ اسم عام تسخیر کے لئے اسی قاعدہ خذ حرفا قل الفا کے ساتھ تحریر میں آیا ہے (الیضاً) قیدے رہائی پانے کے لئے دو ہزار پڑھنا بھی مجرب ہے خاصیت اسم شانزدہم (جمالی ہے) حصول غنا اور ادائے قرض کے لئے بہت پڑھنا چاہئے (الیضاً) اگر کسی کے آنکھ کان زبان اور ہوش بند ہوئے ہوں ان کے کھولنے کے لئے اس اسم کو خذ حرفا قل خاصیت اسم ہفت دہم (جمالی ہے) جو شخص شرف آفتاب میں کہ زمانہ قیام آفتاب کا برج حمل میں ہو کہ سندی مہینہ چیت کا ہو اس اسم کو لکھکر اپنے پاس رکھے کسی کا محتاج نہ ہو (الیضاً) اپنی یا دوسرے کی ترقی کے لئے ننانوے رات اور دن اس اسم کو سات ہزار بار ہر روز پڑھے (الیضاً) غنا اور حصول وقعت کے لئے ہر روز ننانوے بار ہمیشہ پڑھتا رہے (الیضاً) گمکردہ راہ بھی اسی قدر پڑھے راہ پائے۔

**خاصیت اسم ہیجدہم** (جمالی ہے) مرض برص سے محفوظ رہنے کے لئے مشک وزعفران سے لکھکر سیدھے بازو پر باندھے (الیضا) اگر کوئی سفر کا ارادہ کرے (دوسرے لوگ چاہیں کہ ارادہ فسخ کرے تو چاہئے کہ اس اسم کو ہرن کی کھال پر مشک وزعفران سے لکھکر اس کے مکان کی دیواروں میں کہ جو جانب قبلہ ہو پنہان کرے اور اگر نہ ہوسکے تو قرآن مجید میں سورۂ یٰسین شریف کی آیۃ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا میں رکھے اور تین روز تک تینتالیس بار اس اسم کو پڑھے ارادہ سفر کا باطل کرے (الیضا) اگر ہرن کی کھال پر مشک وزعفران سے لکھکر اسباب میں رکھے تمام آفتوں سے محفوظ رہے (الیضا) اگر کوئی شخص امانت رکھے اور اس کے ضائع ہونے کا خوف ہو۔ تو اس اسم کو سفید ریشم کے کپڑے پر مشک وزعفران سے لکھکر اس پونجی میں رکھے سلامت رہے۔ **خاصیت اسم نوازدہم** (جلالی وجمالی میں مشترک ہے) غائب اور مفقود الخبر کا حال معلوم کرنے کے لئے اس اسم کو اس ترکیب سے پڑھے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص و آیۃ الکرسی ہر ایک دس بار پڑھے اور سلام کے بعد سر سجدہ میں رکھکر سو بار اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا سَهٰى عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ لکھکر سر اٹھائے اور اس اسم کو ایک ہزار بار پڑھے اور کاغذ یا ہرن کی کھال پر مشک وزعفران سے لکھکر تکیہ کے نیچے سورہے غائب کو خواب میں دیکھے اور جلدی اس کے پاس پہنچے **خاصیت اسم بستم** (جمالی ہے) محبت حق کے لئے عروج ماہ میں یکشنبہ یا دوشنبہ یا پنجشنبہ کے دن غسل کرے اور آفتاب نکلنے کے وقت سات ہزار بار سات روز تک پڑھے (الیضا) اگر کسی کا کسی کے ساتھ معاملہ ہوا اور کوئی تدبیر اس کی نہ جانتا ہو تو اس کو چاہئے کہ اس اسم کو مشک وزعفران سے لکھے اپنا اور اپنی ماں کا نام اس کا اور اس کی ماں کا نام بھی لکھکر جاری پانی میں ڈال دے انشاء اللہ العزیز اس اسم کی برکت سے اس کام کی تدبیر عالم غیب سے معلوم ہوگی اور اگر یہ کام نہ کرسکے تو صرف اس اسم کو ہزار بار ایک چلہ تک پڑھے (الیضا) قید سے رہائی پانے کے لئے بھی ہزار بار پڑھے۔ (الیضا) مرض جنون دفع کرنے کے لئے دارچینی پر اس اسم کو لکھکر مٹی کے پیالے میں لبالب پانی بھر کر دارچینی کو اس میں ڈال دے اور مریض کو کھلائے (الیضا) خاص وعام کی تسخیر کے لئے صبح کے وقت ایک سو پچاس بار پڑھے **خاصیت اسم بست ویکم**



(جلالی ہے) دشمن کے لشکر کو شکست دینے اور پسپا کرنے کے لئے اس لشکر کے سردار کے گھوڑے کے پیر کی خاک لیکر اس اسم کو سات ہزار بار پڑھکر اس خاک پر دم کرکے دشمن کے لشکر کے سامنے ڈال کر زور سے دستک دے اور زبان سے کہے کہ تم کو متفرق اور پراگندہ کیا میں نے اور پھر اس اسم کے پڑھنے میں مشغول ہو (الیضا) تونگری اور حصول غنا کے لئے اس اسم کو بہت پڑھے اور ہر جمعہ کی شب کو سورۂ جمعہ پڑھے۔ **خاصیت اسم بست ودوم** (جمالی ہے) اس اسم کو موافق عدد حروف غیر مکرر کے ہر روز ہزار بار پڑھے کسی کا محتاج نہو **خاصیت اسم بست وسوم** (جمالی) اپنی شہرت کے لئے ایک سال تک ہزار بار بلاناغہ پڑھتا رہے۔ (الیضا) تیزی طبع اور حفظ علوم کے لئے فجر کی سنت وفرض کے درمیان اٹھائیس بار یا اکتالیس بار اول وآخر درود شریف تین تین بار پڑھے اور اگر نماز کے وقت میں تنگی ہو تو بعد فرض کے پڑھے اور اگر نماز قضا ہو جاتے تو اس عمل کی بھی قضا کرے بہت مفید ہے اور تجربہ میں آیا ہے۔ **خاصیت اسم بست وچہارم** (جمالی ہے) محبت کے لئے خوشبو یا کھانے کی چیز پر ایک ہزار بار اس اسم کو پڑھکر دم کرکے محبوب کو دے اور اگر نہ ہوسکے تو کاغذ پر لکھکر محبوب کے مکان کی طرف اونچی جگہ پر لٹکائے تاکہ اس کی ہوا اس کے گھر میں پہنچے۔ (الیضا) غائب کو لانے کے لئے اس اسم کو سات ہزار بار پورا کرے (الیضا) دروزہ کے لئے اس اسم کے نقش کو سیدھی ران پر باندھے جلدی خلاص ہو (الیضا) رد رجعت کے لئے چہارشنبہ و پنجشنبہ اور جمعہ کو روزہ رکھے اور جمعہ کے دن اشراق کے بعد غسل کرکے دوگانہ تحیۃ الوضو پڑھکر سورۂ فاتحہ ایک بار سورۂ اخلاص تین بار درود شریف جو بھی ہو گیارہ بار پڑھے اسکے بعد اس اسم کو ایک ہزار بار پڑھکر اس پر دم کرے یا کسی کھانے کی چیز پر دم کرکے صاحب رجعت کو کھلائے۔ **خاصیت اسم بست وپنجم** (جلالی ہے) پریشانی دور کرنے اور دل جمعی کے لئے ہر روز نماز ظہر کے بعد اس اسم کو تین سو ایک بار پڑھے (الیضا) خلاف شرع خطرات کو دور کرنے دل کو پاک کرنے مخالفوں اور سرکشوں کی زبان بند کرنے کے لئے ایک لاکھ بار ایک چلہ یا تین چلہ تک تمام کرے (الیضا) مال تجارت میں برکت ہونے کے لئے ننانوے ۹۹ بار ہمیشہ پڑھتا رہے (الیضا) اگر کسی کام میں حیران ہو اور کوئی تدبیر اس کی نہ جانتا ہو تو چاہئے کہ تین روز روزہ رکھے اور روزے کی حالت میں پانچ سو بار تین روز تک پڑھے انجام اسکا عالم غیب سے ظاہر ہو

تونگری
عزت کیلئے
محبت کیلئے
غائب کو حاضر کرنے کیلئے

(پانچویں) اگر کوئی شخص چاہے کہ کسی کو اپنے اوپر فریفتہ کرے تو اس دعا کو یا اس کے نقش کو مشک و زعفران سے مع نام طالب و مطلوب اور نام ان کی ماؤں کے لکھ کر شربت یا شہد سے دھو کر پلائے عاشق و فریفتہ ہو (چھٹے) جس کی طبیعت فسق و فجور کی طرف مائل ہو اور وہ اس کو ترک کرنا چاہتا ہو تو چاہئے کہ اس دعا کو سات مرتبہ پڑھے ترک ہو جائے (ساتویں) جو شخص نوکری کی نیت سے سات روز ہر روز ہزار مرتبہ پڑھے نوکر ہو جائے (آٹھویں) اگر کوئی شخص رزق کی تنگی سے عاجز ہو تو اس کو چاہئے کہ تنگی دور ہو جانے کی نیت سے جمعہ کے روز غسل کر کے پاک کپڑے پہن کر مسجد میں نماز جمعہ کے بعد تین سو مرتبہ اس دعا کو پڑھے اور تین جمعہ تک یہی عمل کرے انشاءاللہ العزیز تو انگر اور غنی ہو جائے (نویں) جو شخص کند ذہن اور غبی ہو تو چاہئے کہ روزانہ اس دعا کو چند روز تک لکھ کر پانی سے دھو کر پئے ذکی الطبع ہو جائے (دسویں) اگر کسی کو سانپ کاٹ لے تو چاہئے کہ اس دعا کو تینتیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے سانپ کے کاٹے کو پلائے زہر کا اثر اس کے بدن سے دور ہو جائے (گیارہویں) اگر کھیت میں چوہے پیدا ہو گئے ہوں اور نقصان پہنچاتے ہوں تو اس دعا کو لکھ کر کھیت میں رکھے چوہے دور ہوں (بارہویں) اگر کوئی شخص لوگوں کی نظروں میں ذلیل و خوار ہو تو اس دعا کو یا اس کے تعویذ کو لکھ کر سیدھے بازو پر باندھے مخلوق کی نظر میں عزت زیادہ ہو (تیرہویں) اگر کسی مرد کو کسی عورت نے باندھ دیا ہو تو اس دعا کو یا اس کے نقش کو سات کاغذوں پر لکھ کر روزانہ ایک نقش پانی میں گھول کر پئے کشادہ ہو۔ (چودہویں) اگر کوئی شخص سرخ بادے کے مرض میں مبتلا ہووے تو اس دعا کو لکھ کر پانی میں دھو کر پلائے اور اس کا تعویذ لکھ کر گردن میں باندھے مریض شفا پاوے (پندرھویں) اگر کوئی شخص جادو میں مبتلا ہو تو اس دعا کو چینی کے برتن پر اکیس روز لکھ کر پانی سے دھو کر پلائے سحر دفع ہو (سولھویں) دردِ سر کے لئے (سترھویں) جاڑے بخار کے لئے (اٹھارہویں) درد شکم اور درد گردہ جملہ دردوں کے لئے تین مرتبہ یا سات مرتبہ اس دعا کو پڑھ کر دم کرے (انیسویں) امراض شدیدہ کے لئے کہ علاج سے عاجز ہو گیا ہو ستائیس مرتبہ اس دعا کو پڑھ کر دم کرے یا ستائیس کاغذوں پر علیحدہ علیحدہ لکھ کر ستائیس روز تک پانی سے



دھو کر پلائے اچھا ہو۔ انتہیٰ ملتقطاً و متصرفاً۔
لیکن پڑھنے زکوٰۃ دینے اور روزانہ ورد رکھنے کی ترکیب اس طرح ہے۔

# دعائے برہتی پڑھنے کا طریقہ

چاہیے کہ نماز فجر کے بعد طلوع آفتاب سے پہلے دعائے برہتی ایک مرتبہ مع اعتصام اور آیۃ لا یستوی و عزیمت وغیرہ کے پڑھے بعد نقوش لکھنے کے پھر ایک مرتبہ صرف دعا یعنی بلا اعتصام اور آیۃ لا یستوی اعادہ کرے مگر عزیمت سات مرتبہ پڑھے۔ دوسرا طریقہ اس کا یہ ہے کہ دعا مع اعتصام کے شروع کرے جب بجدمت کتابی ہذا پر پہنچے نقوش کو پُر کرے اور بعد اس کے باقی دعا کو تمام کرے جس طریقہ سے لکھی ہے اور نقوش دریا میں ڈال دے اگر ہر روز ڈال دیا کرے تاثیر بہت ہو۔ اس دعا کو عروج ماہ میں پہلے دوشنبہ یا پنجشنبہ کو شروع کرے۔

# ترکیب زکوٰۃ دعائے برہتی

چاہئے کہ عروج ماہ میں دوشنبہ یا پنجشنبہ کے دن پڑھے۔ مغرب کے وقت یا عشا کے بعد اگر غسل میسّر ہو تو بہتر ورنہ تازہ وضو کر کے اعتصام سے شروع کرے اور دعا کو پینتالیس مرتبہ پڑھے اور آخر میں ایک مرتبہ اختتام پڑھے پینتالیس روز تک اسیطرح عمل کرے لیکن بعد وضو دوگانہ تحیۃ الوضو پڑھے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ قُلِ اللّٰھُمَّ مَالِکَ الْمُلْکِ سے بِغَیْرِ حِسَابٍ تک دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰہَ یَجْعَلْ لَّہٗ مَخْرَجًا سے لِکُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا تک تین تین بار یا ایک ایک بار پڑھے بعد سلام کے سجدہ میں جا کر سات بار یَا وَھَّابُ پڑھے مقصد کے لئے دعا مانگے بعد اس کے دعا اعتصام سے پینتالیس بار اور آخر میں اختتام پڑھے اس طرح پینتالیس روز تک پڑھے۔ زکوٰۃ دعائے برہتی یہی ہے۔ اس کے بعد بطور ورد کے روزمرہ ایک بار یا تین بار یا سات بار پڑھتا رہے۔ زکوٰۃ سے فارغ ہو جانے کے

بعد اگر جن یا انسان کی تسخیر کے لئے پڑھنا ہو تو اس کا طریقہ یہ ہے کہ شروع مہینہ میں ایک سو اکیس سیاہ مرچ لے کر ہر مرچ پر ایک ایک بار پڑھے اور صندل یا بیری کی لکڑی کی آگ میں اس مرچ کو ڈالتا جائے اس طرح تمام مرچوں کو جلاوے اور راکھ ان مرچوں اور لکڑیوں کی کنوئیں یا دریا میں ڈالدے اور اس کنوئیں یا دریا کا پانی ہرگز نہ پیئے جب تک مطلب حاصل نہ ہو۔ اسی طرح پڑھتا رہے۔

## طریق زکوٰۃ نقوش بر ہستی

پندرہ روز تک ہر روز بعد ختم برہتی پندرہ نقش لکھے لیکن شروع آبی سے کرے اور ان نقشوں کو روزانہ دریا میں ڈالدے اور جب نقش آبی کی زکوٰۃ سے فارغ ہو جائے تو اسی طرح باقی تینوں نقشوں آتشی۔ بادی۔ خاکی کی زکوٰۃ دے یہ اختیار ہے کہ چاروں نقشوں کی زکوٰۃ الگ الگ دے یا اکٹھا دے۔ پس ہر روز پندرہ پندرہ نقش ختم برہتی کے بعد پندرہ روز تک لکھے کہ مجموعہ ان کا روزانہ ساٹھ نقش ہوں گے یعنی پندرہ آبی۔ پندرہ خاکی۔ پندرہ بادی۔ پندرہ آتشی۔ لیکن ہر روز دریا میں ڈالدے جب اس طریقہ سے پورا کرے نقوش کی زکوٰۃ بھی ادا ہو جائے گی اور زکوٰۃ صغیر برہتی بھی۔

## طریق زکوٰۃ کبیر برہتی

روز پینتالیس نقش پینتالیس روز تک اسی طرح لکھے (طریق زکوٰۃ اکبر الکبیر نقوش برہتی ایک لاکھ پچیس ہزار نقش جتنی مدت میں چاہے لکھے لیکن ہر زکوٰۃ میں ابتدا آبی سے کرے اور اسی طرح چاروں نقوش کی زکوٰۃ پوری کرے اور بعد ختم زکوٰۃ نقوش ہر روز پندرہ نقش یا نو نقش یا تین نقش لکھے۔



## نقش یہ ہیں

| ۷۸۶ | | | ۷۸۶ | | | ۷۸۶ | | | ۷۸۶ | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ | ۴ | ۹ | ۲ | ۸ | ۳ | ۴ | ۲ | ۷ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ | ۳ | ۵ | ۷ | ۱ | ۵ | ۹ | ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۲ | ۸ | ۱ | ۶ | ۶ | ۷ | ۲ | ۴ | ۳ | ۸ |
| آتشی جالی | | | بادی جالی | | | خاکی جالی | | | آبی جالی | | |

ہر ایک نقش الگ الگ خواص رکھتا ہے (آتشی) محبت و تسخیر کے لئے (خاکی) آزادی محبوس اور تخریب اعدا کے لئے (بادی) دلوں کو مسخر کرنے کے لئے اور آزادی محبوس کے لئے (آبی) وسعت رزق کے لئے اگر آتشی نقش لکھے تو منہ مشرق کی طرف کرے اور اگر نقش بادی لکھے تو منہ مغرب کی طرف کرے اور اگر نقش آبی لکھے تو منہ جنوب کی طرف کرے اگر نقش خاکی لکھے تو منہ شمال کی طرف کرے۔ محرم جمادی الاول و رمضان میں آتشی نقش شروع کرے۔ اور ان مہینوں کو آتشی کہتے ہیں۔ صفر و جمادی الآخر اور شوال میں نقش بادی لکھنا شروع کرے اور ان مہینوں کو بادی کہتے ہیں ربیع الاول رجب و ذیقعدہ میں نقش آبی لکھنا شروع کرے اور ان مہینوں کو آبی کہتے ہیں۔ ربیع الآخر شعبان و ذی الحجہ میں نقش خاکی لکھنا شروع کرے۔ اور ان مہینوں کو خاکی کہتے ہیں۔

## دعائے برہتی مع عتصام و اختتام اعتصام

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا رَبِّ اِنْ عَظُمَتْ ذُنُوْبِىْ كَثْرَةً ۔۔۔ فَلَقَدْ عَلِمْتُ بِاَنَّ عَفْوَكَ اَعْظَمُ
اِنْ كَانَ لَا يَرْجُوْكَ اِلَّا مُحْسِنٌ ۔۔۔ فَمَنِ الَّذِىْ يَرْجُوْا الْمُسِئُ الْمُجْرِمُ
مَا لِىْ اِلَيْكَ وَسِيْلَةٌ اِلَّا الرَّجَاءُ ۔۔۔ وَجَمِيْلُ ظَنِّىْ ثُمَّ اِنِّىْ مُسْلِمُ
اُدْعُوْكَ رَبِّ كَمَا اُمِرْتُ تَضَرُّعًا ۔۔۔ وَلَئِنْ رَدَدْتَنِىْ بِيَدِكَ فَمَنْ ذَا يَرْحَمُ

بسم الله الرحمن الرحيم

بسم الله بابنا تبارك حيطاننا يٰسٓ سقفنا حٰمٓ عٓسٓقٓ حمايتنا كٓهٰيٰعٓصٓ
كفايتنا فسيكفيكهم الله وهو السميع العليم يا لف الف لا حول ولا
قوة الا بالله العلي العظيم ستر العرش مسبول علينا وكلمات الله اقفال
علينا وعين الله ناظرة الينا وبحول الله لا يقدر احد علينا والله من
ورائهم محيط بل هو قرآن مجيد في لوح محفوظ ان كل نفس لما عليها
حافظ لا اله الا هو الحي القيوم وجعلنا من بين ايديهم سدا ومن خلفهم
سدا فاغشيناهم فهم لا يبصرون صم بكم عمي فهم لا يرجعون هذا يوم
لا ينطقون يا معشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار
السموات والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطان فباي آلاء ربكما
تكذبان - افحسبتم انما خلقناكم عبثا وانكم الينا لا ترجعون - كٓهٰيٰعٓصٓ
حٰمٓ عٓسٓقٓ قل من يكلؤكم بالليل والنهار من شر كل عدو وحاسد وحائن
وسارق وطارق وحية وعقرب واسد وفيل وذئب وكلب -
اعوذ بالله من الشيطن الرجيم بسم الله الرحمن الرحيم قل هو الله
احد الله الصمد لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوا احد بسم اللہ کے ساتھ
سات بار پڑھ کر پڑھے محیط علی کل شئ ما شاء الله كان وما لم يشاء لم يكن
اللهم هو الحافظ اللهم هو الغافر اللهم هو الشافي اللهم هو العافي اللهم
هو الكافي اللهم هو المجيد اللهم هو الاحد اللهم هو الصمد اللهم يا
ولي الولاء ويا كاشف الضر والبلاء ويا سامع الدعاء ردني البلاء و
العناء واصرف عنا القحط والوباء والجلاء والفحشاء بحرمة نبيك
محمد ن المصطفى صلى الله عليه وسلم اللهم احفظ من جميع اعدائنا



اللهم احفظ من جميع بلائنا اللهم يا شافي يا كافي يا معافي يا دافع يا رافع
يا واحد يا احد يا صمد يا فرد يا وتر يا لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوا احد
يا قدوس يا سلام وصلى الله على خير خلقه محمد وآله اجمعين اللهم
صل على محمد عبدك وحبيبك ونبيك ورسولك النبي الامي وعلى آله
واصحابه وازواجه وذرياته وعترته واهل بيته وسلم تسليما كثيرا كثيرا -
برحمتك يا ارحم الراحمين -

# دعائے برہتی

بسم الله الرحمن الرحيم

برهتية كرير تغليطوران فرجل برجل ترقب برغش برهش غلمش خوطير
فلتهود برشان شلخ بشكيلخ قزمز مز انغل لبيط قير اطعيا ها كيدهو لا
شمخاهير شمخاهير بحق العهد الماخوذ عليكم الا انقيادا اذا عاهدتم ولا
تنقضوا الايمان بعد توكيدها وقد جعلتم الله عليكم كفيلا وبحق الذي
ليس كمثله شئ وهو السميع البصير احضروا واسمعوا وتوكلوا بخدمت
كتابي هذا وبحق ابجد هوز حطي وبحق بطد زهج واح وبحق بدوح واجهز
وبحق آهيا شراهيا اذونى اصباؤت آل شداى وبحق الملك فقشلشاخ
وبحق الملك مبططرون اينما تكونوا يات بكم الله جميعا ان الله على كل شئ قدير
وكان الله على كل شئ مقتدرا سيجعل الله بعد عسر يسرا ان مع العسر يسرا ونيسرك لليسرى
ان الله هو الرزاق ذو القوة المتين وترى الجبال تحسبها جامدة وهي تمر
مر السحاب صنع الله الذي اتقن كل شئ انه خبير بما تفعلون -

# اختتام دعائے برہتی

لَا يَسْتَوِي أَصْحَابُ النَّارِ وَأَصْحَابُ الْجَنَّةِ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَائِزُونَ آخر سورہ
وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ تک اس کے بعد سات بار اس عزیمت کو پڑھے۔ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ
يَا بَقْتَرْيَالِ طَفْيَالِ وَسَبْيَالِ تَنْقِيَالِ حَطْطُوشِ حَطْطَمَشِ أَلُوشِ أَيْلُو هِيَمْ
أَيَهْ جَرَايَهْ وَرْيَالِ هَاهُوَهِ جَرْيَالِ وَاهِي هِي۔

# دعائے دافعہ پڑھنے کی ترکیب

اسی بیاض سے نقل کی گئی ہے بعضے اس کو دعائے دافعہ بعضے اس کو دعائے فجریہ کہتے ہیں۔ جان و مال کی حفاظت اور حاسدوں کا شر دور کرنے کے لئے مفید ہے صبح صادق سے پہلے یا فجر کی سنت و فرض کے درمیان اور ضرورت کے لئے بعد فجر قبل طلوع آفتاب اور اگر یہ بھی نہ ہو سکے تو جو وقت ہو حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اور اصحاب کبار رضی اللہ عنہم اور حضرت امیر کلالؒ اور دوسرے بزرگوں کی ارواح پر فاتحہ پڑھ کر شروع کرے تین بار یا سات بار یا ایک بار پڑھے اور یہ دعا اعتصام سے پہلے ایک بار پڑھے۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيمِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الدَّائِمِ الْقَدِيمِ الْأَزَلِيِّ يُزِيلُ الْعِلَلَ وَهُوَ دَائِمٌ قَدِيمٌ أَزَلِيٌّ فِي أَزَلِيَّتِهٖ لَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَالُ۔

# اعتصام دعائے دافعہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ

أَعُوذُ بِاللّٰهِ الْوَاحِدِ الْمَاجِدِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عَدُوٍّ وَحَاسِدٍ أَوْ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ مَارِدٍ إِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ



عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ الرَّ
فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْ
اس کے سورہ فاتحہ ایک بار آیۃ الکرسی دو بار سورہ اخلاص تین بار اور
پڑھے۔ اُدْعُوا بِدُعَاءِ الدَّافِعَةِ لِيَدُنَا قُرْبَةً إِلَى اللّٰهِ يَا جَبَّا
مُنْتَقِمُ يَا مُهْلِكُ يَا مُدَوِّخَ الْجَبَابِرَةِ۔

# دعائے دافعہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ

وَبِهٖ نَسْتَعِينُ وَأُصَلِّي وَأُسَلِّمُ عَلَى نَبِيِّهٖ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
أَصْحَابِهٖ أَجْمَعِينَ۔ اِحْتَجَمْتُ وَالْتَجَمْتُ عَنِّي كُلَّ مَارِدٍ لَعِينٍ وَخَ
كُلَّ ذِي سَطْوَةٍ مَلِينٍ وَتَلَاشَتْ عَنِّي مَكَائِدُ الْجِنِّ وَالْإِ
بِأَسْمَاءِ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِينَ بِالسَّمٰوٰتِ الْقَائِمَاتِ الْمُمْسِكَا
هُنَّ بِالْقُدْرَةِ وَاحْتَجَبْتُ بِالسَّبْعِ الطِّبَاقَاتِ بِالْحُجُبِ الْمُ
الْأَفْلَاكِ بِمَوَاقِعِ الْأَمْلَاكِ بِالْكُرْسِيِّ الْبَسِيطِ بِالْعَرْشِ الْمَجِي
الْعُلْيَا الَّتِي لَيْسَ لَهَا مُنْتَهٰى بِغَايَةِ الْغَايَاتِ بِمَوَاضِعِ الْإِسْ
الْمَصْنُوعَاتِ بِرَبِّ الْبَرِيَّاتِ بِمَنْ دَنٰى فَتَدَلّٰى فَكَانَ قَابَ
بِالرَّحْمٰنِ عَلَى الْعَرْشِ اسْتَوٰى وَحَصَّنْتُ الْمَرَدَةَ وَالظَّا
وَرَمَيْتُ أَعْدَائِي مِنَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ فَكَمِنُوا وَأَكْمَدَ تُو
فَالْكَمَدُ وَخَابَ الْمَارِدُ وَذَلَّ الْحَاسِدُ وَاشْتَغَلَ عَنِّي كُلُّ
اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ احْتَرَسْتُ وَبِاللّٰهِ اعْتَصَمْتُ رَ
رَبَّانَا قَائِمًا عَلٰى مَنْ عَادَانِي وَاسْتَعَنْتُ بِاللّٰهِ عَلٰى مَنْ نَا

اَخَافُ وَرَثَّتْ اَصْلِيْ وَكَيْفَ اَخْشٰى عَمَلِيْ وَاَنْتَ مُتَّكِلِيْ اُعْدُنَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ
مِنْ سَطَوَاتِ الْمَارِقِ وَمِنْ كَيْدِ الْفَاسِقِ وَمِنْ عَيْنِ الرَّامِقِ وَمِنْ شَرِّ الطَّارِقِ
اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ مِنْكَ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِيَدِكَ الْخَيْرُ قَبْلَ
كُلِّ بَدْءٍ بِدَ وَامِكَ حَيْثُ لَا مُنْتَهٰى وَبِاسْمِكَ الَّذِيْ بَسَطْتَ بِهِ الْاَرْضَ وَ
وَاَمْسَكْتَ بِهِ السَّمَآءَ وَبِحِرْزِكَ الَّذِيْ اَبْرَدْتَ بِهِ النَّارَ عَلٰى اِبْرٰهِيْمَ وَبِاسْمِكَ
الَّذِيْ اَ      اَنْ تُذِيْبَ بِهِ الْبُرْدَةَ وَبِالْجَامِكَ الَّتِيْ اَلْجَمْتَ بِهٖ صَوْلَتَ
الْاَسَدِ الَّذِيْ يُظْهِرُ فِيْ كُلِّ بَلَدٍ اَلْجِمِ اللّٰهُ عَنِّيْ كُلَّ مَنْ طَغٰى وَبَغٰى وَتَمَرَّدَ
وَعَصٰى وَكَادَ وَجَحَدَ وَاَبْرَقَ وَزَرَقَ۔

## دعائے زجرت

وَزَجَرْتُ وَرَمَيْتُ كُلَّ عَدُوٍّ لِّيْ وَاَعْدَائِيْ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَوْخَصَّهُمْ
وَشَتَّتَهُمْ وَمَزَّقْتَهُمْ وَقَطَّعْتَهُمْ وَفَرَّقْتَهُمْ وَسَيَّرْتَهُمْ وَطَيَّرْتَهُمْ وَ
طَرَّدْتَهُمْ وَاَبْغَضْتَهُمْ وَاَبْعَدْتَهُمْ وَاَفْنَيْتَهُمْ وَشَتِّتْ جَمْعَهُمْ بِاَلْفِ اَلْفِ
مَرَّةٍ بِحَقِّ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ آخر تک ایک بار اور زجرت آخر تک ایک بار
بِحَقِّ اللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ آخر تک ایک بار اور زجرت آخر تک ایک بار
بِحَقِّ قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ آخر تک ایک بار اور زجرت آخر تک ایک بار
وَبِحَقِّ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ آخر تک ایک بار اور زجرت آخر تک ایک بار
وبِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ آخر تک ایک بار اور زجرت آخر تک ایک بار
وبِحَقِّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ آخر تک ایک بار اور زجرت آخر تک ایک بار
وبِحَقِّ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ دس بار
اور زجرت آخر تک ایک بار وبِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَحٰمٓ عٓسٓقٓ وبِحَقِّ طٰهٰ وَيٰسٓ وَ



نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ بِمَوَاقِعِ النُّجُوْمِ وَبِالطُّوْرِ وَكِتٰبٍ مَّسْطُوْرٍ فِيْ
رَقٍّ مَّنْشُوْرٍ وَّالْبَيْتِ الْمَعْمُوْرِ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوْعِ وَالْبَحْرِ الْمَسْجُوْرِ تَوَلَّوْا
مُدْبِرِيْنَ وَعَلٰى اَدْبَارِهِمْ خَاشِعِيْنَ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ
وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ
بِاَلْفِ اَلْفِ مَرَّةٍ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى
خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّاهِرِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ اَوَّلًا وَّاٰخِرًا وَالصَّلٰوةُ وَ
السَّلَامُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ ظَاهِرًا وَّبَاطِنًا۔

## اختتام دافعہ

يَا اِلٰهِيْ وَيَا صَمَدِيْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِيْ وَعَلَيْكَ مُعْتَمَدِيْ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ
وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ۔ اَللّٰهُمَّ يَا مُنَزِّلَ الْكِتٰبِ وَيَا
مُرْسِلَ السَّحَابِ وَيَا هَازِمَ الْاَحْزَابِ اِهْزِمْهُمْ وَانْصُرْنَا عَلَيْهِمْ۔ ختم ہوئی
دعائے دافعہ اور اسی قسم کی یہ دعا راقم الحروف کو بعض اسنادوں سے پہنچی ہے اور
حضور جدی و مرشدی سے بھی اس کی اجازت ملی ہے۔ چاہئے کہ اس دعا کو تین بار
یا ایک بار دشمنوں کے دفع کرنے کی نیت سے پڑھے۔

## دعا یہ ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ عَلٰى اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَاٰلِهٖ
اَجْمَعِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ يَا قَهَّارُ يَا ضَارُّ يَا جَبَّارُ يَا مُنْتَقِمُ يَا عَزِيْزُ الْمَنِيْعِ
الْغَالِبِ يَا شَدِيْدَ الْبَطْشِ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ نَسْئَلُكَ بِسَطْوَةِ جَبَرُوْتِ

فَهْرِكَ وَلَبِسَهُ عَنْ إِغَاثَتِهِ نَصْرِكَ يَا اَللّٰهُ يَا سَمِيْعُ يَا قَرِيْبُ يَا مُجِيْبُ يَا مُنْتَقِمُ
يَا شَدِيْدَ الْبَطْشِ يَا جَبَّارُ يَا قَهَّارُ يَا مَنْ لَّا يُعْجِزُهُ قَهْرُ الْجَبَابِرَةِ وَ يُعْظِمُ
عَلَيْهِ هَلَاكَ الْمُتَمَرِّدَةِ مِنَ الْمُلُوْكِ وَالْاَكَاسِرَةِ اَنْ تَجْعَلَ كَيْدَ مَنْ كَادَنِيْ
فِيْ نَحْرِهٖ وَ مَكْرَ مَنْ مَكَرَ لِيْ عَائِدًا عَلَيْهِ وَحُفْرَةَ مَنْ حَفَرَ لِيْ وَاقِعًا فِيْهَا وَمَنْ
نَصَبَ لِيْ شَبَكَةَ الْخِدَاعِ اِجْعَلْهُ يَا سَيِّدِيْ مُسَاقًا اِلَيْهَا وَمُعَاذًا فِيْهَا وَ
اَسِيْرًا لَدَيْهَا يَا جَلِيْلُ الْمُتَكَبِّرُ يَا قَهَّارُ يَا جَبَّارُ حَسْبُوْ دِيْ مَقْهُوْرٌ وَعَدُوِّيْ
مَقْتُوْلٌ بِقَهْرِكَ يَا قَهَّارُ يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْقَهْرِ يَا بَدِيْعُ يَا قَهَّارُ تَقَهَّرْتَ
بِالْقَهْرِ وَالْقَهْرُ فِيْ قَهْرِ قَهْرِكَ يَا قَهَّارُ اِقْهَرْ اَعْدَائِيْ اِقْهَرْ اَعْدَائِيْ
بِقَهْرِكَ وَاَنْتَ اَشَدُّ الْقَاهِرِيْنَ يَا قَهَّارُ يَا جَبَّارُ يَا مُنْتَقِمُ يَا ضَارُّ يَا
قَوِيُّ يَا مُذِلَّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ بِقَهْرِ عَزِيْزِ سُلْطَانِهٖ يَا مُذِلُّ يَا نَقِيًّا مِّنْ
كُلِّ جَوْرٍ لَّمْ يَرْضَهُ وَ لَمْ يُخَالِطْهُ وَفَعَالِهٖ يَا نَقِيُّ قَتَلَهُمْ بِسَيْفِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ
يَا قَهَّارُ شَتِّتْ شَمْلَ اَعْدَائِنَا وَفَرِّقْ جَمْعَهُمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَهُمْ وَ
قَلِّبْ تَدَابِيْرَهُمْ وَخَرِّبْ بُنْيَانَهُمْ وَبَدِّلْ اَحْوَالَهُمْ وَاقْطَعْ اَرْزَاقَهُمْ وَ
كَسِّرْ اَعْمَالَهُمْ وَقَصِّرْ اَعْمَارَهُمْ وَاشْغِلْهُمْ بِاَبْدَانِهِمْ وَخُذْهُمْ اَخْذَ
عَزِيْزٍ مُّقْتَدِرٍ يَا رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ يَا قَهَّارُ تین بار یا جَبَّارُ تین بار اَللّٰهُمَّ
بَدِّدْ شَمْلَهُمْ اَللّٰهُمَّ فَرِّقْ جَمْعَهُمْ اَللّٰهُمَّ قَلِّلْ عَدَدَهُمْ اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ الدَّائِرَةَ
عَلَيْهِمْ اَللّٰهُمَّ اَوْصِلِ الْعَذَابَ اِلَيْهِمْ اَللّٰهُمَّ اَخْرِجْهُمْ عَنْ دَائِرَةِ الْحِلْمِ اَللّٰهُمَّ
سَلِّطْ عَلَيْهِمْ اَللّٰهُمَّ اَحِلَّ النِّقْمَةَ وَغُلَّ اَيْدِيَهُمْ اَللّٰهُمَّ ارْبِطْ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ
اَللّٰهُمَّ لَا تُبَلِّغْهُمُ الْاٰمَالَ اَللّٰهُمَّ مَزِّقْهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ مَّزَّقْتَهٗ لِاَعْدَائِكَ
اِنْتِصَارًا لِاَنْبِيَائِكَ وَرُسُلِكَ وَاَوْلِيَائِكَ رَبَّنَا اطْمِسْ عَلٰى اَمْوَالِهِمْ وَاَوْلَادِهِمْ
تین بار یا قَهَّارُ یَا جَبَّارُ اَقْهِرْهُمْ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ فَزَادَهُمُ اللّٰهُ مَرَضًا وَلَهُمْ



عَذَابٌ اَلِيْمٌ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى وَ اِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ
تین بار تَبَّتْ يَدَا اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ
لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ تین بار یَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ
الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِيْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ اَللّٰهُمَّ اطْمِسْ عَلٰى وُجُوْهِ اَعْدَائِنَا
وَامْسَخْهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ الْمُضِيَّ وَلَا الْمَجِيَّ اِلَيْنَا وَلَوْ نَشَآءُ
لَطَمَسْنَا عَلٰى اَعْيُنِهِمْ فَاسْتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى يُبْصِرُوْنَ وَلَوْ نَشَآءُ
لَمَسَخْنٰهُمْ عَلٰى مَكَانَتِهِمْ فَمَا اسْتَطَاعُوْا مُضِيًّا وَّلَا يَرْجِعُوْنَ اِنَّا جَعَلْنَا
فِيْ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ
اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔
شَاهَتِ الْوُجُوْهُ تین بار وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ
ظُلْمًا اَللّٰهُمَّ لَا تُمَكِّنِ الْاَعْدَآءَ فِيْنَا وَلَا تُسَلِّطْهُمْ عَلَيْنَا بِذُنُوْبِنَا تین بار
حٰمٓ حُمَّ الْاَمْرُ وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَايَتُنَا
مِمَّا نَخَافُ اَللّٰهُمَّ قِنَا مِنْ شَرِّ الْاَسْوَآءِ وَلَا تَجْعَلْنَا مَحَلَّ الْبَلْوٰى اَللّٰهُمَّ
احْفَظْنَا مِنْ شَرِّ الْخَنَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ بعد اس کے معوذتین مع بسم اللہ کے
ایک ایک بار بعد اس کے یَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ يَا كَافِيَ الْمُهِمَّاتِ يَا رَافِعَ الدَّرَجَاتِ
يَا دَافِعَ الْبَلِيَّاتِ يَا جَامِعَ الشَّتَاتِ اَنَا مُحْتَاجٌ اَنَا ذَلِيْلٌ اَنْتَ غَنِيٌّ كَرِيْمٌ
رَءُوْفٌ الرَّحِيْمُ فَارْحَمْنِيْ وَاَغِثْنِيْ تین بار یَا رَبِّ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ وَ
صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ عَلٰى اَعْدَآءِ رَبِّ
الْعٰلَمِيْنَ وَاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

# اسمار اصحاب کہف

جو شخص ان ناموں کو سفر میں یا حضر میں اپنے پاس رکھے یا گھر میں لٹکائے رنج و بلا سے محفوظ رہے **ایضاً** جو شخص دریا کے سفر میں اپنے پاس رکھے دریا کی موجوں سے بے خوف رہے **ایضاً** اگر کہیں آگ لگ جائے تو ان ناموں کو سفید کپڑے پر لکھے اور چند کنکریاں اس کپڑے میں رکھ کر اس آگ میں ڈالدے انشاء اللہ اس کی برکت سے آگ بجھ جائے گی **ایضاً** اگر ان ناموں کو دس کے نقش کے ساتھ لکھ کر کمر میں یا سیدھی ران میں باندھ کر سفر کرے جس قدر جاہے چلے تھکے گا نہیں **ایضاً** آسانی سے بچہ پیدا ہونے کے لئے ان ناموں کا نقش لکھ کر عورت کی اُلٹی ران پر باندھے جلدی خلاصی ہو **ایضاً** جو شخص ان ناموں کو لکھ کر جنگ میں لے جائے فتح پاوے۔ **ایضاً** اگر ان ناموں کو لکھ کر اپنے پاس رکھے مخلوق کی نظروں میں عزت پائے **ایضاً** جو شخص ان ناموں کو لکھ کر درد سر یا جاڑہ بخار کے مریض کے باندھ دے اچھا ہو **ایضاً** ان ناموں کو لکھ کر پیٹ کے درد یا دوسرے دردوں میں درد کی جگہ باندھے اور ایک نقش پانی میں دھو کر پلائے درد دور ہو اور صحیح و تندرست ہو جائے **ایضاً** اگر مٹی کے کورے پیالے پر لکھ کر کھیت کے چاروں کونوں میں دفن کرے تو چوہے اور دوسرے موذی جانور اس کھیت کو خراب نہ کریں **ایضاً** اگر کتاب پر لکھے جتنی پُرانی ہو کیڑوں کے کھانے سے محفوظ رہے **ایضاً** اگر ان ناموں کو کوری ٹھیکری پر لکھ کر غلہ کے ڈھیر میں رکھے تو کیڑوں وغیرہ سے محفوظ رہے۔

# اسمار اصحاب کہف کے پڑھنے کا طریقہ

اوقات پنجگانہ میں سے کوئی وقت مقرر کرکے ان ناموں کو اکتالیس بار اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے آفتوں سے محفوظ رہے۔ اور باہمی رنج دور کرنے میں بہت اثر رکھتا ہے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاِسْلَامِ یَمْلِیْخَا وَرَغْبَتِہٖ وَبِاِیْمَانِ مَکْسَلْمِیْنَا وَغُرْبَتِہٖ وَبِتَوْحِیْدِ کَشْفُوْطَطْ وَوَحْدَانِیَّتِہٖ وَبِعِنَایَۃِ کَشَافَطْیُوْنُسَ وَعُوْنِہٖ وَبِمَعْرِفَتِہٖ اَذْرَفْتِ یُوْنُسَ وَذِکْرِہٖ وَاِخْلَاصِ طَبْیُوْنُسَ وَفِرَاسَتِہٖ وَمُنَاجَاتِہٖ یُوَانِشْ یُوْنُسَ وَمُوَافَقَتِہٖ وَبِاِسْمِ کَلْبِہِمْ قِطْمِیْرَ وَمُحَبَّتِہٖ اَنْ تَقْضِیَ حَاجَتِیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

نقش ان اسما شریف کا راہ کی تھکن کے لئے بھی مفید ہے **ایضاً** طاعون و وبا کو دور کرنے کے لئے ان اسمار کا نقش لکھ کر مکان کے دروازہ پر چسپاں کرے اس بارے میں خاکسار نے عالم خواب میں ایک واقعہ دیکھا تھا جو ناظرین کے عقیدے کو مضبوط کرنے کے لئے لکھا جاتا ہے۔

## واقعہ

حضرت اخوندجی مولانا محمد عمر صاحب الملقب بشاہ سراج الحق صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ۔ شوال کا مہینہ دوشنبہ کا دن سہ شنبہ کی رات کہ اس کی صبح کو گیارہ تاریخ ۱۳۳۲ھ ہجری نبوی قدسی تھی۔ میں نے دیکھا کہ اپنی مسجد میں قبلہ رو دیوار سے تکیہ لگائے بیٹھا ہوں کہ چند صاحب تشریف لائے۔ القائے ربانی سے معلوم ہوا کہ یہ حضرات اصحاب کہف ہیں میں نے جب ان کا نام عرض کیا کہ آپ یملیخا مکسلمینا الی آخر الاسماء ہیں۔ اقبال کرکے آگے میرے بیٹھے۔ میں نے عرض کیا کہ جناب کیسے تشریف لائے۔ فرمایا کہ تمہاری ملاقات کے لئے آئے ہیں کیونکہ ہمارا ذکر تمہارے گھر میں ہوتا ہے۔ ناگاہ ایک خوان غیب سے ظاہر ہوا جس میں بکری کا گوشت کٹا اور بھنا ہوا مثل پسندوں کے اور گیہوں کی روٹی مثل پراٹھوں کے روغن ملا ہوا رکھا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ جناب کا توشہ اس طریقہ کا ہوتا ہے فرمایا ہاں۔ پس مصافحہ کیا اور رخصت چاہی۔ میں نے ان کا ہاتھ مضبوط پکڑ کر کہا کہ خاکسار کے لئے دعائے

مغفرت کیجئے مسکرا کے اقبال فرمایا۔ میں نے دو دو دعائیں مانگیں جو مجکو یاد نہیں ہیں فرمایا کہ ساری دعائیں اسی وقت طلب کرتا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ جو جناب کی مرضی ہو پس تشریف لے گئے خاکسار خواب سے بیدار ہوا اور شکر حق بجا لایا۔ اتفاقاً اسی روز حضرت اُستاذی جناب غفران مآب مفتی زماں مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ غریب خانہ پر تشریف لائے میں نے جناب سے رات کا واقعہ بیان کیا جناب نے فرمایا کہ ان دنوں بداعمالیوں کی وجہ سے وبا رطاعون عالم میں پھیلی ہوئی ہے تم ان حضرات کے اسمار گرامی کے اعمال سے برکت حاصل کرو۔ اس لئے کہ ان حضرات کے اسمار گرامی وبا و آگ کے دفع کرنے میں مفید ہیں۔

اس واقعہ پر اشارہ ہے کہ اسمار مبارکہ لکھ کر توشہ مذکورہ ادا کر کے مکان میں چسپاں کرے یا اپنے بازو پر باندھے۔ فقیر نے اس تقریر کو سنکر اسمار شریف کے عدد نکالے اور ایک نقش مربع بھر کر اپنے پاس رکھا۔ جو کوئی اس تعویذ کا طالب ہوا اس کی ترکیب بیان کر کے حوالہ کیا۔ اگر کوئی شخص توشہ دینے کی قدرت نہیں رکھتا تو چاہئے کہ جتنا میسر ہو فاتحہ اسمار گرامی کا کر کے تقسیم کرے اور خود بھی تبرکاً کھائے اللہ شافی کے فضل سے اس بلا سے نجات پائے۔ اللہ کو اختیار ہے کہ جس کے ہاتھ میں قضا و قدر کی تاثیریں ہیں۔ اگر ہو سکے تو اس دعا کو بھی گیارہ بار پڑھے اول و آخر درود شریف تین تین بار بعد نماز صبح و عشا کے پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا کَشْفُوْطَطْ۔ کَشَافَطْ۔ یُوْنُسْ اَذْرَفَتْ۔ یُوْنُسْ۔ طَبْیُوْنُسْ۔ یُوَانُسْ یُوْنُسْ اِسْمُ کَلْبِہِمْ قِطْمِیْرُ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْہَا جَائِرٌ وَلَوْ شَآءَ لَھَدٰکُمْ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ



# دعوت اسمار اصحاب کہف و طریق توشہ

اگر اسمار اصحاب کہف کی زکوٰۃ دینی ہو تو شروع مہینہ میں کسی مبارک دن مثلاً دوشنبہ یا چہارشنبہ پنجشنبہ و جمعہ۔ ترک حیوانات جلالی و جمالی کر کے سات روز تک روزہ رکھے اور صبح کو غسل کر کے آخر عمل تک کسی سے بات نہ کرے اور تنہائی میں جا کر لوبان وغیرہ سلگا کے اور احرام باندھ کر دو رکعت تحیت الوضو پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھے اور اکتالیس بار اسمار شریف مع اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے سات روز تک اسی طرح عمل کرے۔ اور بعد ختم سات روز توشہ اصحاب کہف ادا کر کے دعوت موقوف کرے۔ دعوت کے دنوں میں پڑھنے کے وقت میں تنہائی شرط ہے۔ دعوت کے بعد روزانہ اسمار موصوف گیارہ بار اول و آخر درود شریف تین تین بار ہمیشہ پڑھتا رہے۔ توشہ کی ترکیب جو لکھی گئی ہے یہی اسمار کی دعوت کے لئے بھی ہے اور حل مشکلات کے لئے جو نذر مانی ہے اس کے لئے بھی۔ وزن اس کا یہی مقرر ہے لیکن تعویذ کے لئے جو توشہ دیا جاتا ہے اس کا وزن اتنا ہونا چاہئے کہ سات آدمی اور ایک کتا کھا سکیں یا جتنا میسر ہو سکے۔

## ترکیب توشہ

بکری کا گوشت بغیر ہڈی کا ساڑھے چار سیر۔ گھی ایک سیر۔ پیاز سوا پاؤ نمک مرچ وغیرہ بقدر ضرورت۔ باوضو احتیاط کے ساتھ پکا کر سات آدمی نیک صالح اور ایک کتا کہ اس کو سگ چوچشمہ کہتے ہیں اور اگر سات آدمی ایک وقت نہ کھا سکیں تو دو وقت میں تمام کر دیں۔

# برائے دفع نحوست ستارگان

یہ عمل طلوع آفتاب و غروب آفتاب کے وقت نو نو بار پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ یَا ھَادِیْ یَا قَدِیْمُ یَا جَلِیْلُ یَا مُتَکَبِّرُ یَا خَالِقُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا مِنْ نُحُوْسَۃِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْمِرِّیْخِ وَالْعُطَارِدِ وَالْمُشْتَرِیْ وَالزُّھْرَۃِ وَالزُّحَلِ وَالذَّنَبِ وَالرَّأْسِ بِحَقِّ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا مَنْ لَّمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

# نادِ علی

الا الٰہ اللہ نصیر الامور

نادِ علی حصول حاجات ورفع مہمات کے لئے مجرب ہے اس کی زکوٰۃ دینے اور پڑھنے کا طریقہ جو کہ اس خاندان میں معمول ہے وہ مارہرہ شریف والی کتاب سے نقل کیا گیا ہے لہذا وہی لکھا جاتا ہے۔

# طریق دعوت نادِ علی

جو شخص چاہے کہ اس کا عامل ہو تو چاہئے کہ پہلے نصاب کی نیت سے بارہ ہزار بار ادر زکوٰۃ چھ ہزار اور عشر تین ہزار اور قفل ایک ہزار پانچ سو۔ یا صرف نصاب کبیر کی نیت سے پندرہ ہزار تین سو ستر بار اور اوسط بارہ ہزار اور صغیر چار ہزار تین سو بار اور بعض کے نزدیک ہر روز چوہتر بار پڑھے۔ شرائط پورے ہو جانے کے بعد کھانا یا شیرینی فقرا کو دے اس کے بعد بہ نیت ضرورت کلموں کے عدد یا حرفوں کے عدد یا رقم حروف سے عدد جو کہ چار ہزار تین سو سینتالیس بار ہے اعتصام واختتام کے ساتھ اس طرح پڑھے۔

اعتصام دس بار اَللّٰہُ صَمَدِیْ مِنْ عِنْدِکَ مَدَدِیْ وَعَلَیْکَ مُعْتَمَدِیْ۔ نَادِ عَلِیًّا مَظْہَرَ الْعَجَائِبِ + تَجِدْہُ عَوْنًا لَّکَ فِی النَّوَائِبِ + کُلُّ ھَمٍّ وَّغَمٍّ سَیَنْجَلِیْ + بِنُبُوَّتِکَ یَا مُحَمَّدُ بِوِلَایَتِکَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ۔



اختتام دس بار یَا اَبَا الْغَیْثِ اَغِثْنِیْ وَیَا عَلِیُّ اَدْرِکْنِیْ بِمُحَمَّدٍ وَّعِتْرَتِہِ الطَّاہِرِیْنَ۔

عمل شروع کرتے وقت پہلے دس بار اعتصام پڑھے اور عمل ختم کرنے کے بعد دس بار اختتام پڑھ کر تمام کرے۔ روزمرہ۔ اور بعض کے نزدیک فی النوائب کے بعد فی الی اللہ حاجۃ بھی ملانا چاہئے ایضاً تمام ضرورتوں اور حاجتوں کے لئے نادِ علی کو سات بار یا چالیس بار یا ستر بار یا ہزار بار یا ستر ہزار بار یا ایک لاکھ بار ایک شخص یا کئی شخص جمع ہو کر پڑھیں تو انشاء اللہ دعا کو قبولیت کا درجہ عطا ہو۔ مارہرہ کے برکاتیہ خاندان کا معمول یہ ہے کہ چہارشنبہ و پنجشنبہ و جمعہ کو روزہ رکھے اور ہر روز غسل کرے ترک ماکولات حیوانی کر کے دین و دنیا کی ضرورتوں کے پورا ہونے کے لئے نادِ علی کو ہر روز چار ہزار بار پڑھے۔ تیسرے روز بارہ ہزار بار پڑھ کر انجام کو پہنچے۔ پڑھنے کی ترکیب اوپر گذری یعنی اعتصام واختتام کے ساتھ پڑھے اور دعوت سے فارغ ہونے کے بعد ہر روز بعد مغرب دس بار اعتصام اور ایک سو دس بار نادِ علی اور آخر میں دس بار اختتام بطور وظیفہ کے روزانہ ہمیشہ پڑھتا رہے تاکہ عمل جاتا نہ رہے۔

# خواص نادِ علی

(۱) اگر کسی کو دشمن کا خوف ہو تو سات بار پڑھ کر خاک پر دم کر کے دشمن کی طرف ڈالدے اماں پائے۔ (۲) دشمنوں کے دفع کرنے کے لئے ہر روز ستر بار پڑھے ایضاً جادو کو دفع کرنے کے لئے سات بار پڑھ کر کنوئیں کے پانی پر دم کر کے اس سے غسل کرے اور پئے۔ ایضاً زہر کا اثر دور کرنے کے لئے چینی کے پیالے پر لکھ کر پانی سے دھوئے اور پھر اس پانی پر بارہ بار نادِ علی پڑھ کر اس کو پلائے۔ ایضاً مرض کو دور کرنے کے لئے ستر بار پڑھ کر جاری پانی پر دم کر کے پلائے ایضاً سخت مشکل کے لئے ہزار بار پڑھے خوشی پائے ایضاً بادشاہ کے خوف کے لئے ستر بار پڑھے اور جب اس کے سامنے جائے تو اس کے سامنے تین بار پڑھے بے خوف ہو۔ (۳) اگر کسی کو نمائندہ بنا کر بھیجنا ہو تو اس کے کان میں تین بار پڑھے اس کی بات مقبول ہو ایضاً اگر جمعہ کے دن صبح کو پہلے سینتالیس بار پڑھے جس شخص سے گفتگو کرے اس کا دوست

ہو جائے ایضاً اگر پہلی ساعت میں پچیس بار روزانہ پڑھے گئی ہوئی دولت لوٹ آئے ایضاً اگر کسی الزام میں مشہور ہو گیا ہو تو ہر روز صبح کو چالیس بار پڑھے الزام سے بری ہو (۴) خواب باندھنے کے لئے نماز جمعہ سے پہلے پندرہ بار پڑھے اور ہر بار (جبکہ نادعلی پڑھ چکے) اس طرح کہے اے خدا اس کی برکت سے فلاں بن فلاں کا خواب بندھ جائے۔
ایضاً فقیری دور کرنے کے لئے تین بار صبح کلام کرنے سے پہلے ننانوے بار پڑھے فقر دفع ہو ایضاً زیادتی مرتبہ کے لئے ہر روز پانچ سو بار پڑھے مرتبہ اس کا زیادہ ہو ایضاً دشمنوں کو مطیع کرنے کے لئے ستر روز ہر روز سو بار پڑھے (۵) دشمنوں کی نظروں سے پوشیدہ رہنا چاہتا ہو اس کو کوئی نہ دیکھے تو نادعلی بیس بار پڑھے دشمن کی نظروں سے پوشیدہ رہے ایضاً دشمنوں کی زبان بند کرنے کے لئے دس روز تک ہر روز سو بار پڑھے ایضاً مرادیں پوری ہونے کے لئے دس روز تک ہر روز چوبیں بار پڑھے ایضاً امراض دور کرنے کے لئے ہر روز ستر بار پڑھے ایضاً نظر سے بچنے کے لئے ہر روز بیس بار پڑھے (۶) جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لئے سات رات تک ہر رات کو بارہ ہزار بار پڑھے ایضاً قید سے رہا ہونے کے لئے سات روز تک ہر روز ایک سو ستانوے بار پڑھے ایضاً کاموں کی راہن کے لئے ہر روز پانچ سو بار پڑھے ایضاً دشمنوں کو قتل کرنے کے لئے سترہ روز تک ہر روز سات ہزار بار پڑھے ایضاً بلاؤں کے دور کرنے کے لئے ہر روز سترہ بار پڑھے ایضاً علم حاصل کرنے کے لئے نماز ظہر کے بعد ستر بار پڑھے (۷) دو آدمیوں کے درمیان عداوت ڈالنے کے لئے بیس روز تک ہر روز پچیس بار پڑھے ایضاً دشمن کو اس کی جگہ سے ہٹانے کے لئے بیس روز تک ہر روز تیس بار پڑھے ایضاً جماعت کی عداوت اور اختلاف کے لئے تیس روز تک ہر روز پچاس بار پڑھے ایضاً دیو وپری کو دور کرنے کے لئے بیس روز تک پانچ سو بار پڑھے۔

کاتب الحروف کہتا ہے کہ حضور پرنور قدس اللہ سرہٗ نادعلی میں بعد سینجلی کے لفظ بعزتک یا اللہ نادِ یا پڑھا کرتے تھے اور اپنے ورد میں ہمیشہ رکھتے تھے اور دوسروں کو بھی تعلیم فرماتے تھے خاکسار حضرت کے ارشاد کے مطابق ہمیشہ اسی طرح پڑھتا ہے۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ ۔ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ ۔ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعِزَّتِكَ يَا اَللّٰهُ وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ۔

# ترکیب خواندن چہل کاف

چہل کاف حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی تصنیف شریف ہے جو طرح طرح کے فائدوں اور حاجتوں کو شامل ہے۔ اگر کسی کو دیو پری و خبیث تکلیف دیں تو روغن تلخ پر سات بار پڑھ کر جسم پر ملے انشاء اللہ العزیز چند روز میں اچھا ہو ایضاً اگر کسی کو درد سر ہمیشہ رہتا ہو اور جاتا نہ ہو تو صفر کے مہینہ کے آخری چہار شنبہ کو کاغذ پر لکھ کر اس درد سر والے کو دے اور وہ اس کو اپنے سر میں رکھے۔ اور اگر صفر کے آخری چہار شنبہ کو لکھنا بھول گیا تو آخری چہار شنبہ کے دن جس مہینہ میں پڑے لکھ کر دے ایضاً اگر کسی شخص کی بینائی جاتی رہی ہو تو شب جمعہ میں سات بار پڑھ کر سرمہ پر دم کرکے آنکھ میں لگائے ایضاً دانتوں میں درد ہو تو چہل کاف مع اس کے نقش کے لکھ کر دانتوں کے نیچے دبائے ایضاً گردن کے درد کے لئے گلے میں ڈالے ایضاً پیٹ کے درد کے لئے تین بار یا سات بار پڑھ کر نمک پر دم کرکے کھلائے آرام ہو ایضاً خونی و بادی بواسیر اور ناسور کے لئے کہ کسی صورت سے نہ رہے تو یکشنبہ کے دن سیاہ بلی کی کھال پر لکھ کر گلے میں یا ناف کے نیچے باندھے اگر سیاہ بلی کی کھال نہ ملے تو کاغذ پر لکھے ایضاً ہفت اندام کے درد کے لئے ہرن کی کھال پر لکھ کر بازو پر باندھے ایضاً ضیق النفس کے لئے ایک ہفتہ تک جو کی روٹی پر لکھ کر نہار منہ کھائے بہتر ہو ایضاً دشمن کو مقہور کرنے کے لئے سہ شنبہ کی آدھی رات کے وقت دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر اکتالیس بار پڑھے اور دشمن کا نام لے اور کہے کہ دشمن لعین ہلاک ہو ایضاً فرزند صالح کے لئے ایام حیض کے بعد اس کو لکھ کر پلائے اور جماع کرے فرزند صالح پیدا ہو ایضاً اگر کوئی شخص راستہ بھول گیا ہو اس کو چاہیئے کہ سات بار پڑھے راہ پائے ایضاً اگر کسی عورت کے بال لمبے نہ ہوں تو سات بار پڑھ کر

کنگھی پر دم کرکے بالوں میں کرے بال لمبے ہوں ۔ ایضاً اگر کسی کے درمیان بیگانگی ہوگئی ہو اور اُس کو کوئی نہ پہچانے تو سات بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے معزز ہو ایضاً اگر کسی کا غلام یا مثل اس کے بھاگ گیا ہو تو اکتالیس بار پڑھ کر گھر کے چاروں طرف دم کرے واپس آئے ایضاً مرگی کو دور کرنے کے لئے پان پر لکھ کر چالیس روز کھلائے ایضاً جس کو رات میں نہ دکھائی دیتا ہو وہ اپنے پاس رکھے ایضاً ذہن کے کھلنے اور زیادتی فہم و ذکا کے لئے سات بار روزانہ پڑھے۔

# ترکیب دعوت و زکوٰۃ چہل کاف

چلہ میں دعوت کی شرائط کے ساتھ ایک ہزار چالیس بار پڑھے اور نصاب و زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد ہر قسم کی دینی و دنیاوی مشکل کے لئے ہمیشہ پڑھتا رہے اور اگر باموکل پڑھے تو آٹھ ہزار بار اور اگر نہ ہو سکے تو دو ہزار بار پڑھے۔ ہر قسم کے رنج و درد دور کرنے کے لئے اس کے اعداد کو مربع میں یا مثلث میں بھر کر نظر کے سامنے رکھے تاکہ وہ دیکھے درد دور ہو ایضاً پاک مٹی پر تین بار یا سات بار پڑھ کر دم کر کے دشمن کے لشکر کی طرف ڈالے تمام لشکر اللہ کے حکم سے بھاگ جائے۔ یہ دعا حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کے مخصوص اعمال سے ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ حاجتوں کے برآنے کے لئے اکتالیس بار سوتے وقت پڑھے۔ ایضاً حصار اور سحر و جادو و دیو پری و جن و انس و شیاطین کو دفع کرنے کے لئے اکتالیس بار پڑھ کر دم کرے اور جسم پر ملے اور موکل چہل کاف کا حرزرائیل ہے۔ چاہئے کہ ہمیشہ اکیس بار پڑھے بہت فائدہ رکھتا ہے ۔حضرت جدی و مرشدی رحمۃ اللہ علیہ کے وظیفۂ خاص میں اسے خاص لکھا ہے۔

# حصار چہل کاف

شفائے مریض کے لئے زبردست حصار ہے مع اعتصام و اختتام ایک با چہل کاف



تین بار یا سات بار اس طریقے سے کہ پہلے درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھکر پانی پر دم کرکے پلائے۔

# اعتصام

اَبْرَصَا صَبْرَصَا سَارَسَا لَا تَخَافَ دَرَكًا وَلَا تَخْشٰى اَبْرَسَا سَارَسَا سَعِيْسَا اَخْنَسَا يَا اَللّٰهُ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا حَرْوَرَائِيْلُ بِحَقِّ الْكَافِ اَجِبْ وَاطِعْ وَسَخِّرْ لِيْ فِيْ قَضَاءِ حَاجَتِيْ وَحُصُوْلِ مُرَادِيْ بِلَا مَكْثٍ وَمُهْلَةٍ وَاَلِّفْ قُلُوْبَنَا بَيْنَ قُلُوْبِ الْعَامَّةِ بِحَقِّ كَفَاكَ وَاَرِنِيْ عَالَمَ الْاَرْوَاحِ فِيْ هٰذِهِ السَّاعَةِ سَرِيْعًا ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَا فُهَا كَكَمِيْنٍ كَانَ مِنْ كَلَكَا ۔ تَكِرُّ كَرًّا كَكَرِّ الْكَرِّ فِيْ كَبَدٍ يَحْكِيْ مُشَكْشَكَةً كَكُلْكُلٍ كَلْكَا ۔ كَفَاكَ ۔ مَا بِيْ كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتَهٗ يَا كَوْكَبًا كَانَ يَحْكِيْ كَوْكَبَ الْفَلَكِ ۔

# اختتام

بِحَقِّ يَا شَيْخ عَبْدُ الْقَادِرِ الْجِيْلَانِيْ شَيْئًا لِلّٰهِ بِحَقِّ يَا حَلِيْمُ يَا حَافِظُ يَا حَفِيْظُ يَا وَكِيْلُ يَا نَصِيْرُ يَا رَقِيْبُ يَا سَلَامُ يَا كَرِيْمُ يَا اَللّٰهُ وَبِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ حصار کردم لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا مہر کی میں نے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کے نام بِحَقِّ يَا حَرْوَرَائِيْلُ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا

# چہل کاف با موکلات

كَفَاكَ رَبُّكَ يَا كَفَائِيْلُ كَمْ يَكْفِيْكَ يَا كَمْكَائِيْلُ وَاكِفَةً كِفْكَائِيْلُ كَكَمِيْنٍ كَانَ مِنْ كَلَكَا يَا كَلْكَائِيْلُ تَكِرُّ كَرًّا يَا كَتْمَائِيْلُ كَكَرِّ الْكَرِّ فِيْ كَبَدٍ يَا كَبْكَائِيْلُ

يَحِلِي يَاكَهْكَائِيلُ مُسْلَسْكَةً يَا مِيكَائِيلُ كَلْكَاتٍ كَاكَا يَا كَلْكَائِيلُ كَفَاكَ مَالِي يَاكَلْكَائِيلُ كَفَاكَ الكَافُ يَاكَمِيَائِيلُ كُرْنِيَّةً يَاكَرْكَرَائِيلُ يَاكَوكَبَا كَان يَاكُوكَائِيلُ يَحِلِي كَوكَبُ الفَلَكِ يَا آهُكَمَائِيلُ يَا فَلَكَائِيلُ -

جاننا چاہئے کہ والدہ حضرت محبوب سبحانی فاطمہ ثانی رضی اللہ عنہا نے حضرت غوث الوریٰ کو سفر کی اجازت دیتے وقت دعا حیل کاف تعلیم فرمائی تھی۔ یہ دعا بھی بعض ان فوائد کو کہ حیل کاف میں لکھے گئے ہیں شامل ہے۔ جیسے کہ دفع تنگی و فراخی زرق حفظ جان و مال دشمنوں سے دکھ بیماری کو دفع کرنے میں۔ چاہیئے کہ نماز عشا کے بعد ایک سو گیارہ بار اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار ہمیشہ پڑھتا رہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُ الْكَافِي قَصَدْتُّ الْكَافِي وَجَدْتُّ الْكَافِي لِكُلِّ الْكَافِي كَفَانِي الْكَافِي الْكَافِي وَنِعْمَ الْكَافِي وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ يَا شَيْخ عَبْدُ الْقَادِرِ الْجِيلَانِي شَيْئًا لِلّٰهِ الْاَمَان يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

# عمل چہارشنبہ

بعضے بیان کرتے ہیں کہ یہ عمل شریف حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ سے مروی ہے اور بعض کہتے ہیں کہ حضرت شیخ الاشراق شہاب الدین مقتول سے منقول ہے اور اکثر اس پر ہیں کہ حضرت غوث الوریٰ محبوب سبحانی رضی اللہ سے معمول و مقرر ہے بہر حال اکثر لوگوں کو اس عمل کی برکت سے ظاہر و باطن کی دولت ملی ہے جاننا چاہیئے کہ یہ عمل ہر مہینہ کے آخری چہارشنبہ میں پڑھا جاتا ہے لیکن شروع اسکو صفر کے آخری چہارشنبہ سے کرنا چاہئے۔ حضور جدی و مرشدی رحمۃ اللہ علیہ کمال حزم و احتیاط کے ساتھ ہر چہارشنبہ صبح کے وقت غسل کر کے پڑھتے تھے اور دوسرے مریدوں و طالب علموں کو اسی طرح تعلیم ہوئی تھی۔ چنانچہ خاکسار اور دوسرے خدام ہر چہارشنبہ کو غسل کر کے پڑھتے تھے۔ اور اگر کسی وجہ سے غسل نہ کر سکے تو وضو کرے



اور غسل و وضو کے بعد آخر عمل تک کسی سے بات نہ کرے اور نئے کپڑے یا دھلے پہنے عطر ملے تنہائی میں جا کر طلوع آفتاب کے بعد چار رکعت یوم الاربعاء کی نیت سے ادا کرے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کوثر سترہ بار و سورۂ اخلاص پانچ بار معوذتین ایک بار پڑھے بعد سلام کے سجدے میں جا کر چودہ بار یَا وَهَّابُ کہے پھر سر اٹھا کر اس دعا کو پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

يَا شَدِيْدَ الْقُوَى وَيَا شَدِيْدَ الْمِحَالِ يَا قَوِيُّ يَا عَزِيْزُ ذَلَّلْتَ بِعِزَّتِكَ اَكْفِنِيْ شَرَّ مِنْ جَمِيْعِ خَلْقِكَ يَا مُحْسِنُ يَا مُجْمِلُ يَا مُمِنُّ يَا مُنْعِمُ يَا مُفْضِلُ يَا مُكْرِمُ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ - بعد اس کے سورۂ الم نشرح سورۂ والتین و سورۂ اخلاص ہر ایک سورہ کو مع بسم اللہ کے اکیاسی بار پڑھے اس کے بعد هُوَ الْحَيُّ الْحَقُّ ایک ہزار بار اس کے بعد یا وَهَّابُ ایک ہزار چار سو بار پڑھے سجدہ میں جا کر یا وَهَّابُ چودہ بار کہکر سر اٹھائے بعد اس کے روح پر فتوح جناب غوث الصمدانی رضی اللہ عنہ کی روح کو ثواب پہنچا کر دعا و مدد چاہے۔ لیکن اگر فرصت ہو تو اسماء الٰہی کہ حضرت اچھے میاں صاحب مارہروی قدس سرہ نے وسعت و فراخی رزق کے لئے بڑھائے ہیں۔ ایک ہزار چار سو بار یا وَهَّابُ پڑھنے کے بعد ان اسماء کو پانچ سو بار پڑھے بعد سجدے میں جا کر یا وَهَّابُ چودہ بار کہہ کر عمل ختم کرے اور دعا کرے وہ اسماء یہ ہیں۔ يَا بَاسِطُ - يَا رَزَّاقُ - يَا غَنِيُّ - يَا مُغْنِيُّ - يَا مُنْعِمُ -

# ترکیب دوگانہ ہائے فنا فی الشیخ و فنا فی الرسول و فی اللہ

شیخ کی محبت فقر و فنا کی مشکل راہوں کے لئے بہت ضروری ہے جبتک شیخ کی

محبت طالب کے دل میں قائم نہ ہوگی اس وقت تک فنافی الرسول اور فنافی اللہ کا مرتبہ حاصل نہیں ہوسکتا پس طالب کو چاہیے کہ وہ لوازم و اسباب اپنے اندر پیدا کرے تاکہ اس کے حصول سے محروم نہ رہے۔ تمام لوازم و اسباب میں سے اتباع شیخ طریقت کی ہو ظاہر اس کا شریعت سے آراستہ اور باطن اس کا حقیقت و معرفت کے نور سے پیراستہ پس اقتدا شیخ اپنے اوپر لازم جانے اور ارشاد اس کا سچے عقیدے کے ساتھ کامل نصیحت چاہیے۔ چونکہ لوازم و اسباب اس کے زیادہ ہیں جن کا بیان کرنا دشواری سے خالی نہیں۔ اس لئے ہم صرف دوگانہ کی ترکیب لکھتے ہیں۔

## دوگانہ فنافی الشیخ

نماز تہجد یا عشا کے بعد طہارت کامل وضو کے ساتھ خلوت میں جاکر قبلہ رو کھڑا ہوکر دوگانہ پڑھے اور اپنے شیخ کا تصور کرکے اس طرح نیت باندھے ارادہ کیا میں نے کہ دو رکعت نماز محبۃ شیخ پڑھوں۔ تکبیر تحریمہ کے بعد ثنا و تعوذ و تسمیہ و سورہ فاتحہ کے بعد آیہ اِنِّی وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِي فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيفًا وَّمَا اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِينَ سات بار پڑھ کر یا اکتالیس بار پڑھ کر رکوع کرے۔ دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیہ يٰٓاَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوٓا اِلَيْهِ الْوَسِيلَةَ وَجَاهِدُوا فِي سَبِيلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ سات بار کہکر یا شیخ الثقلین اکتالیس بار کہے اور سلام کے بعد دوزانو بیٹھ کر درود شریف اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِينَ وَعَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِينَ وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِينَ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِينَ اکیس بار پڑھ کر آنکھیں بند کرکے سر کو دل کی طرف کرکے تصور کرے کہ سفید موتیوں کا تخت رکھا ہے اور شیخ روشن صورت اور پاک جمال اس پر بیٹھا ہے اور اپنے کو اس کے سامنے مؤدب اور مستفیض جانے اور اس جمال باکمال کے تصور میں اسی طرح غرق رہے رفتہ رفتہ اس مشق سے اس کے کمالات میں غرق ہو جائے گا۔

---



## دوگانہ فنافی الرسول

عشا یا تہجد کی نماز کے بعد دو رکعت نماز تحیۃ الرسول کی پڑھے اور اس طرح نیت نیت کرے ارادہ کرتا ہوں میں دو رکعت نماز محبۃ الرسول کی پڑھوں۔ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیہ غوث

مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ وَالَّذِينَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُونَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ط تا آخر سورہ تک تین بار دوسری رکعت میں بعد فاتحہ آیہ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ۔ تین بار پڑھے اور اس نماز میں سلام صرف سیدھی طرف یعنی دائیں جانب پھیرے اس کے بعد درود شریف اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ اکیس بار پڑھ کر ادب کے ساتھ بیٹھ کر آنکھیں بند کرکے یاقوت کے تخت پر پیر کی صورت اپنے سامنے یا دل میں موجود کرکے فکر کرے کہ حضور سید عالم صلے اللہ علیہ وسلم اس صورت میں ترقی جمال کے لئے تشریف فرما ہیں۔ اور اس کثرت سے عالم فیض کمال کو فیض پہنچا رہے ہیں پس اس تصور میں غرق ہوا اور اپنے کو اس ذات پاک میں محو کر دے۔

## دوگانہ فنافی اللہ

بطریق مذکور دوگانہ کی نیت کرے اور محبت الرسول کی جگہ لفظ محبت اللہ کہکر نیت باندھے سورہ فاتحہ کے بعد آیہ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ تین بار کلمہ طیبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ سو بار دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آیہ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ سے هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ تک تین بار بعد اس کے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ سو بار پڑھے دونوں رکعتوں کو پورا

کرکے سلام پھیر کر اسی طرح دوزانو آنکھیں بند کرکے بیٹھا رہے اور حق تعالیٰ کو سامنے یا دل میں نور کے تخت پر جو کہ سیاہ سرخی مائل ہو پہلے اپنے مرشد کا تصور کرے بعد اس کے حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت مبارکہ تصور کرے اور اس خیال میں اتنا منہمک ہو کہ اپنے کو بھول جائے امید واثق ہے کہ انشاء اللہ العزیز اس دوگانہ کی وجہ سے فائز المرام ہوگا اور اعلیٰ مرتبہ میں مستعد ہوگا۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک

# صلوٰۃ المشاہد

دو رکعت پڑھے اور ہر رکعت میں بعد الحمد کے آیۃ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ اور سلام کے بعد ہزار بار وُجُوْهٌ یَّوْمَئِذٍ نَّاضِرَةٌ اِلٰى رَبِّهَا نَاظِرَةٌ پڑھے تاکہ مشاہدہ غیب کا کرے۔ یہ نماز چاشت یا مغرب یا عشا یا تہجد کے بعد ادا کرے اور اگر نہ ہو سکے تو جس وقت چاہے پڑھے مگر ایک وقت مقرر کرلے تو بہتر ہے

# نماز معکوس

باطن کی صفائی کے لئے اہل کمال کے نزدیک مجرب ہے۔ چاہئے کہ شکم خالی کرکے اور بعد ادائے تحیۃ الوضو دو رکعت صلوٰۃ معکوس پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی ایک بار اذا جاء و اخلاص تین بار پڑھے چار رکعت اور ایک سلام سے پڑھے اور پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کافرون و اخلاص و معوذتین چار بار دوسری رکعت میں تین بار تیسری رکعت میں دو بار چوتھی رکعت میں ایک بار پڑھے اور سلام کے بعد اکتالیس بار اسم یَا غِیَاثِیْ عِنْدَ کُلِّ کُرْبَةٍ وَّمُجِیْبِیْ عِنْدَ کُلِّ دَعْوَةٍ وَّمَعَاذِیْ عِنْدَ کُلِّ شِدَّةٍ وَّمُوْنِسِیْ عِنْدَ کُلِّ وَحْشَةٍ وَّرَجَائِیْ حِیْنَ یَنْقَطِعُ حِیْلَتِیْ یَا غِیَاثِیْ بعد اس کے ننانوے بار حَسْبِیَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ مُرَبِّیْ کہکر حاجت چاہے۔ اس نماز کے پڑھتے وقت خالی حجرہ میں اپنے دونوں پیر رسی سے



باندھ کر اس رسی کو کسی چیز سے مضبوط باندھ کر نیچے سر اوپر پیر کرکے اس نماز کو پڑھے اور اشارات سے باقی ارکان ادا کرے۔ منقول از کتاب مارہرہ شریف۔

# صلوٰۃ مرغوب الاولیا

دعا کے قبول ہونے کے لئے سریع الاثر ہے نماز عشا یا تہجد کے بعد غسل کرکے پاک کپڑے پہن کر خلوت میں قبلہ رو مصلّے پر بیٹھے اور سورۃ فاتحہ کو بسم اللہ کے آخری میم کو الحمد کے الف لام کے ساتھ ملا کر ایک بار پڑھ کر سورۂ انعام شروع کرے جب بنام رُسُلُ اللّٰہ پر پہونچے تو کھڑا ہو کر دو رکعت نفل کی نیت باندھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی دس بار سورۂ کوثر دس بار پڑھے سلام کے بعد باقی سورۂ انعام پڑھے پھر سجدہ میں جائے اور دونوں ہتھیلیوں کا رُخ آسمان کی طرف کرے اکثر بار کہے الٰہی بحق لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ بعد اس کے عرض حاجت کرے اور عاجزی و زاری کے ساتھ جناب باری میں التجا کرے۔

# ترکیب صلوٰۃ العشق

اللہ کی محبت حاصل کرنے کے لئے سریع التاثیر ہے اس طرح نیت کرے ارادہ کرتا ہوں میں کہ دو رکعت نماز پڑھوں اللہ تعالےٰ سے قریب ہونے کے لئے اور ماسوا سے علیحدہ ہونے کے لئے استقبال قبلہ کے ساتھ اللہ اکبر۔ بعد اس کے ثنا پڑھکر پانچ حبس کرے اور ہر حبس میں اسم ذات دس بار قلب کی حرکت سے ادا کرے بعد اس کے اعوذ و بسم اللہ و سورۂ فاتحہ پڑھے اس کے بعد سورۂ اخلاص تین بار یا ایک بار اور رکوع میں بعد تسبیح کے تین حبس کرے اور اسی طرح سے اسم ذات کو ہر حبس میں دس بار حرکت قلب سے ادا کرے اور قومہ میں تین حبس کرے اور سجدہ میں تین حبس کرے اور جلسہ میں تین حبس کرے دوسرے سجدہ میں دس حبس کرے اسی طرح دوسری رکعت میں کرے اور التحیات سے پہلے بھی تین حبس کرے پھر سلام کے

بعد اکتالیس بار اس رباعی کو پڑھے۔ رباعی

عشق تو رفیقِ رازِ من باد ‏ ‏ ‏ رحم تو جگر نوازِ من باد
از سرمۂ عشق دہ مرا نور ‏ ‏ ‏ ویں سرمہ مکن ز چشمِ من دور

بعد اس کے ہاتھ اٹھا کر سُبْحَانَ اللّٰہِ بِحَمْدِہٖ تین بار درود شریف تین بار پڑھ کر اس دعا کو تین بار پڑھے اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مَحْبُوْسَ مَحَبَّتِكَ وَمَسْجُوْنَ عِشْقِكَ وَ مَفْتُوْنَ شَوْقِكَ وَمَقْرُوْنَ قُرْبِكَ وَمَجْنُوْنَ لِقَآئِكَ وَاَعْطِنِیْ دَآءَ مَحَبَّتِكَ يَا اَهْلَ الْمُشْتَاقِيْنَ۔

# ارواح طیبہ سے ملاقات

جب تک تصفیۂ باطن و جلائے نفس و تقویتِ قلب و قوت مشاہدۂ عجائبات عالم علوی کی دل میں پیدا نہ ہو کشف ارواح و قبور کچھ فائدہ نہیں دیتا ہے بلکہ اندیشہ ہلاک و انقلاب کا رہتا ہے ہر شخص کو اس تعلیم سے بچنا چاہئے۔ خود میں نے جب تک اپنے میں یہ اوصاف پیدا نہیں کئے اس وقت تک اس کے حاصل کرنے میں پیش قدمی نہیں کی۔ بہت لوگوں کو عمل کشف قبور اور شوق ملاقات روحانیات میں جنون ہو جاتا ہے پس ایسے اشغال و اعمال سے احتیاط واجب ہے۔ چونکہ ہر شخص کا حال مساوی نہیں ہے بعض قوت رکھتے ہیں اور بعض نہیں رکھتے۔ لیکن جو لوگ اس عمل کی استعداد رکھتے ہیں ان کے لئے ہم یہ اعمال مارہرہ شریف کی کتاب سے نقل کرتے ہیں تاکہ وہ محروم نہ رہیں۔ اور کوشش کرنے سے انشاء اللہ العزیز کامیاب ہوں۔

دوشنبہ و سہ شنبہ و چہارشنبہ کے دن روزہ رکھے اور بالکل نہ سوئے پنجشنبہ کے دن دریا یا پہاڑ یا جنگل یا حوض کے کنارے یا خالی گھر میں کہ جس میں کوئی نہ ہو غسل کرکے کپڑے پہن کر مصلّے بچھا کر بیٹھے۔ اور ان پانچ ناموں کو خوب متوجہ ہو کر پڑھے۔ يَا كَبِيْرُ اَنْتَ الَّذِیْ لَا تَهْتَدِی الْعُقُوْلُ لِوَصْفِ عَظَمَتِهٖ يَا كَبِيْرُ يَا بَارِئَ النُّفُوْسِ بِلَا مِثَالٍ خَلَا مِنْ غَيْرِهٖ يَا بَارِئُ يَا ذَاكِیْ الطَّاهِرُ مِنْ كُلِّ اٰفَةٍ بِقُدْسِهٖ يَا ذَاكِیْ يَا كَافِی الْمُوَسِّعُ لِمَا خَلَقَ مِنْ عَطَايَا بِفَضْلِهٖ يَا كَافِیْ يَا حَنَّانُ اَنْتَ الَّذِیْ



وَسِعْتَ كُلَّ شَیْءٍ رَّحْمَةً وَّعِلْمًا يَا حَنَّانُ بعد اس کے تحیۃ الوضو ادا کر کے چار رکعت نماز اس طرح نیت کر کے پڑھے ارادہ کرتا ہوں میں کہ پڑھوں چار رکعت نماز ارواح علویہ و سفلیہ کے ظاہر ہونے کے لئے استقبال قبلہ کے ساتھ اللہ اکبر کہہ کر نیت باندھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اِنَّا اَنْزَلْنَا اور قُلْ هُوَ اللّٰهُ تین بار پڑھے بعد اس کے درود شریف پڑھ کر اٹھے اور سات قدم آہستہ آہستہ آگے بڑھے اور ہر قدم پر درود شریف پڑھ کر تین بار اَغِثْنِیْ کہے اور ساتویں قدم پر سات بار اسماء مذکور پڑھے پھر درود شریف پڑھتا ہوا مصلے پر پہنچے اور تھوڑی مقدار بیٹھے اور اسماء مذکورہ بلند آواز سے طاق پڑھے اور پھر ایک ساعت کے بعد اٹھے اور قبلہ رو ہو کر سات قدم پیچھے لوٹے اور ہر قدم پر اسی قرأت کو نگاہ رکھے اور سرنگوں ہو کر توجہ تمام اللہ اکبر اللہ اکبر آہستہ آہستہ کہتا ہوا مصلے پر پہنچے اور اسی قدر اسماء مذکورہ بلند آواز سے پڑھے اور پھر ایک ساعت کے بعد اٹھے اور سات قدم سیدھے ہاتھ کی طرف جائے اور سیدھے پیر پر کھڑا ہو کر رو بقبلہ رہے۔ اور اسی کی قرأت کرکے سبحان اللہ کہتا ہوا اس طرح پر آکر بیٹھے اور اسماء مذکورہ بلند آواز سے پڑھ کر پھر ایک ساعت کے بعد اٹھے اور سات قدم رو بقبلہ الٹے ہاتھ کی طرف جائے اسی طرح قرأت کرے اور جب واپس آئے تو احضروا کہتا ہوا مصلے پر آکر بیٹھے اور تین سو اکسٹھ بار اسماء مذکورہ کو پڑھے اور پڑھنے کے دوران میں ارواح حاضر ہوں گی جب سالک دیکھے گا بیہوش ہو جائے گا اور ایک ساعت کے بعد ہوشیار ہو کر بروش مستان ایک خبر دے گا۔ **نوع دیگر** جو چاہے کہ ارواح طیبہ سے ملاقات کرے تو شہر کے باہر دریا کے کنارے غسل کرکے دو رکعت تحیۃ الوضو ننگے سر پڑھے بعد اس کے دو رکعت نماز کشف ارواح پڑھے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اکیس بار اخلاص دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اکیس بار معوذتین پڑھے اور سلام کے بعد سر سجدے میں رکھ کر تین بار اَغِثْنِیْ کہے بعد اس کے اس اسم کو مع بسم اللہ کے سات ہزار بار پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ اَفْوَاحُ يَا اَللّٰهُ اور بعد ختم منہ آسمان کی طرف کرکے تین قدم آگے اور تین قدم پیچھے اور تین قدم دائیں اور تین قدم بائیں جائے لیکن منہ قبلہ کی طرف سے نہ پھیرے اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت مبارک کا تصور کرے تاکہ خود فانی ہو اس کے بعد جب آنکھ کھولے گا تو ارواح طیبہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

## ذکر نماز و دعائے ماہ ربیع الاول

شب اول میں بعد نماز شام دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ اخلاص تین مرتبہ بعد سلام کے تین مرتبہ یہ درود پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ایضاً اور تیسری تاریخ کو چار رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور تین مرتبہ سورۂ یٰسین اور تین مرتبہ سورۂ طٰہٰ پڑھے اور ثواب اس کا روح پاک حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بھیجے ایضاً دسویں اور بارہویں کو تین سو ساٹھ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے ایضاً اکیسویں کو دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ مزمل ایک مرتبہ جب فارغ ہو سجدہ کرے اور جو کچھ چاہے خدا سے طلب کرے اور یہ دعا خضوع دل سے پڑھے یَا غَفُوْرُ تَغَفَّرْتَ بِالْمَغْفِرَۃِ وَالْمَغْفِرَۃُ فِیْ غَفْرٍ غُفْرًا لَّنَا یَا غَفُوْرُ

## ذکر نماز و دعائے ماہ ربیع الآخر

تیسری شب کو چار رکعت نماز ادا کرے بعد الحمد کے ہر رکعت میں جو چاہے پڑھے اور بعد سلام کے چالیس مرتبہ اسم یَا بُدُّوْحُ یَا بَدِیْعُ پڑھے ایضاً پندرھویں کو بعد سنت چودہ رکعت نماز سات سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ اقرأ ساٹھ مرتبہ پڑھے بعد فراغ کے یہ اسم ساٹھ مرتبہ کہے یَا مَلِیْکُ تَمَلَّکْتَ الْمَلَکُوْتَ وَالْمَلَکُوْتُ فِیْ مَلَکُوْتِ مَلَکُوْتِکَ یَا مَلِیْکُ جو کوئی اس نماز کو ایک مرتبہ پڑھے گا پروردگار عالم اس کا ضامن و مددگار ہوگا اور ستر ہزار سال کا ثواب اس کو عطا کرے گا۔

## ذکر نماز و دعائے ماہ جمادی الاولیٰ

شب اول کو دو رکعت ادا کرے اول رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ جمعہ دوسری رکعت میں سورۂ مزمل پڑھے ایضاً اسی مہینے کے پہلے دن چار رکعت ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سات مرتبہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ پڑھے ایضاً تیسری شب کو کہ شب لیلۃ القدر اکثر صوفیوں نے بتائی ہے اگرچہ مشہور نہیں ہے چاہیئے کہ اس شب میں جاگے اور بیس رکعت نماز دس سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۃ القدر دس مرتبہ پڑھے بعد فراغ صبح تک یہ تسبیح پڑھتا رہے یَا عَظِیْمُ تَعَظَّمْتَ بِالْعَظَمَۃِ



وَالْعَظَمَۃُ فِیْ عَظَمَۃِ عَظَمَتِکَ یَا عَظِیْمُ ایضاً اکیسویں شب کو بہت سے اولیاء اللہ کو معراج ہوئی ہے اس شب کو بھی جاگے ایضاً ستائیسویں کو آٹھ رکعت دو سلام سے ادا کرے بعد الحمد کے ہر رکعت میں والضحیٰ ایک مرتبہ پڑھے بعد اس کے چاہیئے کہ تمام مہینے میں شب بیداری کرے اور تسبیح سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ میں مشغول رہے اور عظمت اس مہینے کی عمل سے معلوم ہوگی

## ذکر نماز و دعائے ماہ جمادی الاخری

دسویں کو چھ دوگانے چھ سلام کے ساتھ پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ پڑھے جب فارغ ہو سورۂ یوسف پڑھے پروردگار عالم تنگدستی سے آخر عمر تک اس کو پناہ میں رکھے گا۔

## ذکر نماز و دعائے ماہ رجب

شب اول میں بعد سنت نماز شام کے بیس رکعت دس سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص پانچ مرتبہ پڑھے بعد فراغ کے تیس مرتبہ کلمہ طیبہ کہے ایضاً پہلے دن روزہ رکھے جیسا کہ فرمایا ہے مَنْ صَامَ یَوْمًا وَّاحِدًا فِیْ شَھْرِ رَجَبَ سَدَّ اللّٰہُ عَنْہُ بَابًا مِّنْ اَبْوَابِ جَھَنَّمَ یعنے جو کوئی کہ پہلے دن ماہ رجب کے روزہ رکھے بند کردیتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دروازے جہنم کے وقت افطار دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے آیۃ الکرسی و معوذتین ایک ایک مرتبہ پڑھے ایضاً ہر روز بعد نماز صبح کے سورۂ یٰس پڑھا کرے جیسا کہ حدیث میں وارد ہوا ہے رُوِیَ عَنْ عَائِشَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھَا قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَأَ بَعْدَ صَلٰوۃِ الْفَجْرِ فِیْ شَھْرِ رَجَبَ سُوْرَۃَ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ مَرَّۃً وَّاحِدَۃً غَفَرَ اللّٰہُ لَہٗ ذُنُوْبَ خَمْسِیْنَ سَنَۃً وَّرَفَعَ عَنْہُ عَذَابَ الْقَبْرِ یعنی روایت ہے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ فرمایا سرور عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جو کوئی بعد نماز صبح کے سورۂ یٰس ماہ رجب میں ایک مرتبہ پڑھے پروردگار عالم پچاس برس کے گناہ اس کے عفو کرتا ہے اور اٹھا لیتا ہے اس سے عذاب قبر کو۔

## ذکر نماز خواجہ اویس قرنی رح

کہ حضرت علی کرم اللہ سے انھوں نے سنی تھی وہ یہ ہے تیسری اور چوتھی اور پانچویں اور

دوسری روایت میں ہے تیرھویں چودھویں اور پندرھویں اور ایک روایت میں تئیسویں چوبیسویں پچیسویں ماہ رجب کی رات کو نیت روزے کی کرے جب صبح ہو بعد چاشت کے تینوں روز غسل کرے اور کسی سے بات نکرے زوال سے پہلے بارہ رکعت نماز تین سلام سے ادا کرے پہلی چار رکعتوں میں بعد الحمد کے جو کچھ چاہے پڑھے اور بعد سلام کے ستر مرتبہ کہے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ اور اور دوسری چار رکعتوں میں بعد الحمد کے ہر رکعت میں اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ تین دفعہ پڑھے بعد سلام کے ستر مرتبہ اِنَّکَ اَقْوٰی مُعِیْنٌ وَّاَھْدٰی دَلِیْلٌ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ پڑھے اور چار رکعت بقیہ میں بعد سورہ فاتحہ کے ہر رکعت میں سورہ اخلاص تین مرتبہ پڑھے بعد سلام کے ستر مرتبہ الم نشرح پڑھے اور داہنا ہاتھ سینے پر پھیرے بعد اس کے سجدہ کرے اور جو حاجت رکھتا ہو طلب کرے اللہ تعالیٰ پوری کریگا

## ذکر نماز و دعائے لیلۃ الرغائب

اس مہینے میں نوچندی کو روزہ رکھے اور شب جمعہ کو بعد نماز شام کے بارہ رکعت نماز چھ سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے انا انزلناہ تین مرتبہ اور اخلاص بارہ مرتبہ پڑھے بعد سلام نماز کے سجدے میں جاوے اور ستر مرتبہ کہے سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَّبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ اس کے بعد بیٹھکر درود پڑھ کر دعا پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ صَلَّیْتُ ھٰذِہِ الصَّلٰوۃَ الَّتِیْ اَمَرَھَا عَبْدُکَ وَرَسُوْلُکَ وَخِیَرَتُکَ مِنْ خَلْقِکَ شَفِیْعُ الْاُمَّۃِ وَکَاشِفُ الْغُمَّۃِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاِنْ کُنْتُ مُقَصِّرًا فِیْ اِقَامَتِہٖ حَقًّا یُّقِیْمُھَا فَلَا عَنْ نَّفْسِیْ یُسْرًا یُّطِیْقُھَا کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی وَمَنْ یَّسْتَطِیْعُ مِنْ عِبَادِکَ اَنْ یَّعْبُدَکَ وَیُطِیْعُکَ کَمَا یَنْبَغِیْ لَکَ فَاِذَا اعْتَرَفْتُ بِتَقْصِیْرِیْ وَقِلَّۃِ جُھْدِیْ وَاَقْرَرْتُ بِضُعْفِیْ وَعَجْزِیْ فَلَا تَحْرِمْنِیْ جَزَآءَ تَصْدِیْقِیْ رَسُوْلَکَ وَثَوَابَ حُسْنِ الرَّغْبَۃِ وَصِدْقِ النِّیَّۃِ فِیْ سُنَّۃِ نَبِیِّکَ عَلَیْہِ السَّلَامُ لِاَنَّکَ ذُوْ فَضْلٍ وَّمَغْفِرَۃٍ عَلٰی عِبَادِکَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ایضًا پندرھویں شب رجب کو دس رکعت نماز پانچ سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورہ اخلاص تیس مرتبہ اور بعد سلام دوگانہ آخر کے سو مرتبہ استغفار پڑھے ایضًا



پندرھویں رجب کو بعد چاشت کے پچاس رکعت پچیس سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے اخلاص اور معوذتین ایک ایک مرتبہ پڑھے بعد سلام دوگانہ آخر کے سجدہ کرے اور یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ لَکَ صَلَّیْتُ وَلَکَ سَجَدْتُ وَبِکَ اٰمَنْتُ وَعَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ فَارْحَمْ ذُلِّیْ وَسُکُوْنِیْ بِوَجْھِیْ وَانْفِرَادِیْ وَخُشُوْعِیْ وَخُضُوْعِیْ وَتَضَرُّعِیْ وَتَحَیُّرِیْ وَتَفَکُّرِیْ وَفَاقَتِیْ وَاجْعَلْ لِّیْ فَرَجًا مِّنْ ھَمِّیْ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ایضًا ستائیسویں رات کو بعد نماز عشا بارہ رکعت نماز تین سلام سے ادا کرے اور ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے جو چاہے پڑھے بعد سلام آخر کے سو مرتبہ کہے سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ اور سو مرتبہ استغفر اللہ سو مرتبہ درود بعد اس کے سجدہ کرے اور جو حاجت ہو خدا سے طلب کرے۔

## نماز جمعہ آخر ماہ رجب

بارہ رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے آیۃ الکرسی تین مرتبہ پڑھے بعد سلام کے حاجت اپنی خدا سے طلب کرے۔

## ذکر نماز و دعائے ماہ شعبان

اول شب میں بارہ رکعت نماز ادا کرے اور ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے پندرہ پندرہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے دس ہزار نیکیاں پڑھنے والے کے نامہ اعمال میں لکھی جاوینگی اور دس ہزار گناہ اس کے عفو کئے جاویں گے۔ ایضًا شب برات میں سو رکعت نماز پچاس سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورہ فاتحہ کے سورہ اخلاص دس مرتبہ پڑھے ایضًا خواجہ ذوالنون مصریؒ روایت کرتے ہیں کہ شب برات میں بارہ رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورہ اخلاص پچاس پچاس مرتبہ پڑھے ثواب سو رکعت کا حاصل ہوگا ایضًا سلطان الموحدین شیخ ظہورحاجی حمید فرماتے ہیں کہ شب برات کو دو رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے پانچ سو مرتبہ سورہ اخلاص اور سو مرتبہ معوذتین پڑھے ثواب دو سو بارہ رکعت کا حاصل ہوگا بلکہ ثواب معوذتین کا اس کے علاوہ ہوگا بعد سلام کے سجدہ کرے اور یہ دعا پڑھے سَجَدَ لَکَ سَوَادِیْ وَخَیَالِیْ وَاٰمَنَ بِکَ فُؤَادِیْ وَاَقَرَّ بِکَ لِسَانِیْ وَھَا اَنَا

يَدَيْكَ يَا عَظِيْمُ كُلِّ عَظِيْمٍ اِغْفِرْ ذَنْبِيَ الْعَظِيْمَ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُهٗ غَيْرُكَ يَا عَظِيْمُ
اَللّٰهُمَّ سَجَدَ لَكَ وَجْهِيَ الْفَانِيْ بِوَجْهِكَ الْبَاقِيْ اِلٰهِيْ لَا تَحْرِقْنَا وَجْهًا خَرَّ لَكَ سَاجِدًا
اور یہ دعا بھی پڑھے اِغْفِرْ وَجْهِيْ فِي التُّرَابِ لِوَجْهِ سَيِّدِيْ وَحَقَّ وَجْهُ سَيِّدِيْ
اَنْ يُّعَفِّرَ الْوُجُوْهُ لَهٗ بعد اس کے بیٹھے اور درود پڑھ کر یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ قَلْبًا
نَقِيًّا تَقِيًّا مِنْ شِرْكٍ بَرِيًّا لَا كَافِرًا وَّلَا شَقِيًّا **ایضاً** شب برات میں یہ دعا پڑھے
اَللّٰهُمَّ يَا ذَا الْمَنِّ وَلَا يُمَنُّ عَلَيْكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا ذَا الطَّوْلِ وَالْاِنْعَامِ
لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ يَا ظَهِيْرَ اللَّاجِيْنَ وَيَا رَجَاءَ الْمُسْتَجِيْرِيْنَ وَيَا صَرِيْخَ الْمُسْتَصْرِخِيْنَ
وَيَا اَمَانَ وَيَا مَامَنَ الْخَائِفِيْنَ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ
وَيَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ كَتَبْتَنِيْ فِيْ اُمِّ الْكِتَابِ عِنْدَكَ شَقِيًّا
فَقِيْرًا فَامْحُ عَنِّيْ اِسْمَ الشَّقَاوَةِ وَثَبِّتْنِيْ عِنْدَكَ سَعِيْدًا غَنِيًّا وَّاِنْ كُنْتَ كَتَبْتَنِيْ
فِيْ اُمِّ الْكِتَابِ عِنْدَكَ مَحْرُوْمًا مُقَتَّرًا عَلَيَّ رِزْقِيْ فَامْحُ عَنِّيْ حِرْمَانِيْ وَتَقْتِيْرَ رِزْقِيْ
وَاثْبِتْنِيْ عِنْدَكَ سَعِيْدًا غَنِيًّا مُوَفَّقًا لِلْخَيْرِ مُوَسَّعًا عَلَيَّ رِزْقِيْ فَاِنَّكَ قُلْتَ فِيْ
اُمِّ الْكِتَابِ يَمْحُو اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثْبِتُ وَعِنْدَهٗ اُمُّ الْكِتَابِ ۔

## ذکر نماز و دعائے ماہ رمضان المبارک

چاند دیکھتے وقت کہے اَللّٰهُمَّ هٰذَا شَهْرُ رَمَضَانَ فَاَدْخِلْهُ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ
وَالصِّحَّةِ مِنَ السُّقْمِ وَالْفَرَاغِ مِنَ الشُّغْلِ وَاَعِنَّا عَلَى الصِّيَامِ وَالْقِيَامِ وَتِلَاوَةِ
الْقُرْاٰنِ حَتّٰى يَنْقَضِيَ عَنَّا وَقَدْ غَفَرْتَ لَنَا وَرَضِيْتَ عَنَّا اَللّٰهُمَّ هٰذَا الشَّهْرُ
رَمَضَانَ قَدْ حَضَرَ فَسَلِّمْهُ لَنَا وَسَلِّمْنَا لَهٗ وَتُسَلِّمْهُ فِيْ يُسْرٍ مِّنْكَ وَعَافِيَةٍ اَللّٰهُمَّ
ارْزُقْنَا صِيَامَهٗ يَكُوْنُ مِنَّا بِاِيْمَانٍ وَّاحْتِسَابٍ اَللّٰهُمَّ ادْفَعْ عَنَّا الْكَسَلَ وَالْفَتْرَةَ
وَالسَّاٰمَةَ وَارْزُقْنَا فِيْهِ الْخَيْرَ وَالْجِدَّ وَالْاِجْتِهَادَ وَالْاَجْرَ وَالْقُوَّةَ وَالنَّشَاطَ كَمَا
تُحِبُّ وَتَرْضٰى **ایضاً** نماز و دعائے تراویح ہر روز شب کو ماہ رمضان المبارک میں بعد
نماز عشا اور قبل نماز وتر بیس رکعت دس سلام سے پڑھے اور بعد ہر چہار رکعت کے
تین مرتبہ تسبیح پڑھے پہلی تسبیح لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ
يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ
شَيْءٍ قَدِيْرٌ دوسری تسبیح سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ



وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ عَدَدَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ وَزِنَةَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ وَ
مِلْاَ مَا عَلِمَ اللّٰهُ تیسری تسبیح سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْجَبَّارِ سُبْحَانَ الْعَزِيْزِ الْغَفَّارِ
سُبْحَانَ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ سُبْحَانَ الْكَرِيْمِ السَّتَّارِ سُبْحَانَ الْكَبِيْرِ الْمُتَعَالِ سُبْحَانَ
خَالِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ سُبْحَانَ الَّذِيْ لَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَالُ چوتھی تسبیح سُبْحَانَ ذِي الْمُلْكِ
وَالْمَلَكُوْتِ سُبْحَانَ ذِي الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْهَيْبَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْجَبَرُوْتِ
سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا پانچویں تسبیح اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ
الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ سَتَّارُ الْعُيُوْبِ مُقَلِّبُ الْقُلُوْبِ
كَشَّافُ الْكُرُوْبِ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ تَوْبَةَ عَبْدٍ ظَالِمٍ ذَلِيْلٍ لَا يَمْلِكُ عَلَيْكَ لِنَفْسِهٖ ضَرًّا
وَّلَا نَفْعًا وَّلَا مَوْتًا وَّلَا حَيٰوةً وَّلَا نُشُوْرًا **ایضاً** ہر تسبیح کے بعد یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ
اَسْئَلُكَ رِضْوَانَكَ وَالْجَنَّةَ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ النَّارِ يَا خَالِقَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ بِرَحْمَتِكَ
يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ يَا عَزِيْزُ يَا غَفَّارُ يَا كَرِيْمُ يَا سَتَّارُ يَا رَحِيْمُ يَا بَارُّ اَللّٰهُمَّ اَجِرْنَا
مِنَ النَّارِ يَا مُجِيْرُ **ایضاً** ستائیسویں ماہ رمضان میں بارہ رکعت ادا کرے ہر رکعت میں
بعد الحمد کے تین مرتبہ اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ اور دس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے جب نماز سے فارغ
ہو سو مرتبہ کہے سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ
وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ شب آخر ماہ رمضان میں بعد تراویح کے دس رکعت
نماز پانچ سلام سے ادا کرے ہر رکعت میں جو کچھ چاہے پڑھے بعد فراغ کے ایک
ہزار ایک مرتبہ استغفر اللہ کہے اور سجدے میں جا کر یہ دعا پڑھے يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا
ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ يَا اِلٰهَ
الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ اِغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَتَقَبَّلْ صَلٰوتِيْ وَصِيَامِيْ وَقِيَامِيْ البتہ
اس کے پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ بخش دے گا

## ذکر نماز و دعائے ماہ شوال

بعد نماز عید فطر چار رکعت پڑھے رکعت اول میں بعد الحمد کے سبح اسم دوسری میں
والشمس تیسری میں والضحیٰ چوتھی میں الم نشرح ایک ایک مرتبہ بعد اس کے اکیس مرتبہ سورہ
اخلاص پڑھے **ایضاً** چھٹی تاریخ کو چھ رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے
وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ایک مرتبہ پڑھے بعد سلام کے سو مرتبہ درود پڑھے ایضاً بعد

میں ماہ شوال کے ہر روز سورۂ فاتحہ پچاس مرتبہ پڑھے ثواب ختم قرآن و شہدا کا عطا ہوگا
اور کوئی گناہ اس سال میں نہ لکھا جاوے گا۔

## ذکر نماز و دعائے ماہ ذیقعدہ

شب اول میں بیس رکعت ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ
پڑھے جب سلام پھیرے تو سورۂ عم پڑھے ایضاً نویں تاریخ کو دو رکعت واسطے ترقی
تجلی کے پڑھے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ مزمل پڑھے بعد سلام کے سورۂ یٰس تین
مرتبہ پڑھے ایضاً آخر ماہ میں بعد چاشت کے دو رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں بعد
الحمد کے سورۂ قدر تین مرتبہ پڑھے بعد سلام کے گیارہ مرتبہ درود اور گیارہ مرتبہ سورۂ
فاتحہ پڑھے اور سجدے میں جا کر حاجت طلب کرے دعا اسکی مقبول ہوگی۔

## ذکر نماز و دعائے ماہ ذیحجہ

شب اول میں دو رکعت ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ کافرون ایک مرتبہ
پڑھے ایضاً عشرۂ اول میں شب جمعہ کو یا جمعے کے روز چھ رکعت نماز تین سلام سے
ادا کرے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص پندرہ پندرہ مرتبہ پڑھے بعد سلام
کے کہے یَا نُوْرَ تَنَوَّرْتَ بِالنُّوْرِ وَالنُّوْرُ فِیْ نُوْرِ نُوْرِكَ یَا نُوْرُ ایضاً آٹھویں
ماہ ذیحجہ کو کہ اسکو ترویہ کہتے ہیں چھ رکعت ادا کرے چار رکعت ایک سلام سے اور
دو رکعت ایک سلام سے اول کی چار رکعت میں الحمد کے بعد والعصر اور دوسری میں لایلاف
قریش اور تیسری میں اذا جاء نصر اللہ ایک ایک بار اور چوتھی میں سورۂ اخلاص تین مرتبہ
اور دو رکعتی نماز کی ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورۂ اخلاص تین تین مرتبہ پڑھے
ثواب یوم ترویہ کا پاوے گا۔

## نماز شب عرفہ

شب عرفہ کو دس رکعت نماز پانچ سلام سے پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے سورہ
قریش پانچ پانچ مرتبہ پڑھے۔

## نماز یوم عرفہ و دعا

عرفہ کے دن چار رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ کے اِنَّا اَنْزَلْنَاهُ تین تین مرتبہ اور
سورۂ اخلاص بیس بیس مرتبہ پڑھے جب فارغ ہو تو ستر مرتبہ یہ درود پیغمبر خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام



پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ اور ستر مرتبہ استغفار
پڑھے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ لِیْ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ایضاً بعد نماز عید اضحیٰ
چار رکعت ایک سلام سے ادا کرے پہلی رکعت میں بعد الحمد کے سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ اور دوسری
میں والشمس اور تیسری میں والضحیٰ اور چوتھی میں اخلاص ایک ایک مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ
اس کے پچاس برس کے گناہ عفو کر دیگا ایضاً جب نماز عید اضحیٰ کی پڑھ کر اپنے گھر پہ آئے
دو رکعت نماز ادا کرے ہر رکعت میں بعد الحمد کے تین مرتبہ اِنَّآ اَعْطَیْنٰكَ الْكَوْثَرَ پڑھے
ثواب قربانی کا عطا ہوتا ہے اگر وہ شخص مفلس ہو اور جب قربانی کرے یہ دعا پڑھے اِنَّ
صَلٰوتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ
اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ اور یہ دعا بھی پڑھے اَللّٰهُمَّ هٰذَا بَدَنٌ اٰلِیْ لَحْمُهَا بِلَحْمِیْ
وَدَمُهَا بِدَمِیْ وَعَظْمُهَا بِعَظْمِیْ اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ كَمَا تَقَبَّلْتَ مِنْ خَلِیْلِكَ
اِبْرَاهِیْمَ عَلَیْهِ السَّلَامُ ایضاً جو کوئی دعائے سعادت کو آخر سال میں اکیس مرتبہ
پڑھے احوال باطن کا ظاہر میں دیکھے گا مگر نیکوکار کو چاہئے کہ روزانہ پڑھتا رہے کہ اپنی
ترقی پر مطلع ہوتا رہے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ یَا رَبِّ اَكْرِمْنِیْ بِشُهُوْدِ اَنْوَارِ
قُدْسِكَ وَاَیِّدْنِیْ بِظُهُوْرِ سَطْوَاتِ سُلْطَانِ اُنْسِكَ حَتّٰی تَقَلَّبَ فِیْ سُبُحَاتِ
مَعَارِفِ اَسْمَآئِكَ وَاَطْلِعْنِیْ عَلٰی اَسْرَارِ ذَرَّاتِ وُجُوْدِكَ فِیْ مَعَالِمِ شُهُوْدِكَ
لَا تَنْتَهِیْ بِهَا مَا اَوْدَعْتَهٗ فِیْ عَوَالِمِ الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَاَعْلِنْ سَرَیَانَ سِرِّ
قُدْرَتِكَ فِیْ عَوَالِمِ سِرِّ اَهْلِ اللَّاهُوْتِ وَالنَّاسُوْتِ وَعَرِّفْنِیْ مَعْرِفَةً
تَآمَّةً فِیْ حِكْمَةٍ تَامَّةٍ حَتّٰی لَا یَبْقٰی مَعْلُوْمٌ اِلَّا وَاَطْلَعَ دَقَائِقَهُ الرَّقَائِقِ
الْمُنْبَسِطَةِ فِی الْمَوْجُوْدَاتِ وَاَذْهِبْ بِظُلْمَةِ الْمَانِعَةِ عَنْ اِدْرَاكِ حَقَائِقِ
الْاٰیَاتِ وَتَقَرَّبْ مَا فِی الْقُلُوْبِ وَالْاَرْوَاحِ بِمُهِمَّاتِ الْمَحَبَّةِ وَالْوِدَادِ وَ
الرُّشْدِ وَالْاِرْشَادِ اِنَّكَ اَنْتَ الْمُحِبُّ وَالْمَحْبُوْبُ وَالطَّالِبُ وَالْمَطْلُوْبُ
یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَیَا كَاشِفَ الْكُرُوْبِ وَیَا دَلِیْلَ الْمُتَحَیِّرِیْنَ وَیَا غِیَاثَ
الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَنْتَ رَبِّیْ وَرَبُّ كُلِّ شَیْءٍ اَللّٰهُمَّ
لَا تَجْعَلْنَا بَیْنَ النَّاسِ مَغْرُوْرِیْنَ وَلَا عَنْ خِدْمَتِكَ مَحْجُوْرِیْنَ وَلَا بِنِعْمَتِكَ
مُسْتَدْرِجِیْنَ وَلَا مِنْ بَابِكَ مَرْدُوْدِیْنَ وَلَا مِنَ الدُّنْیَا مَاكُوْلِیْنَ وَلَا

مِنَ الْاٰکِلِیْنَ اَمْوَالَ الدُّنْیَا بِالدِّیْنِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ
اٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ -

# خواص آیات قرآنی

منہا خلقنکم وفیہا نعیدکم ومنہا نخرجکم تارۃ اخری

**خاصیت** مشائخ سے منقول ہے کہ اگر میت پر دفن کے وقت تین بار اس آیت کو پڑھکر مٹی دیوے تو اس کا ہمزاد شیطان بھی اس کے ساتھ دفن ہو جاویگا رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا۔

**خاصیت** جس کو اولاد سے مایوسی ہو نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ صاحب اولاد ہو جائیگا یہ دعا زکریا علیہ السلام کی ہے یٰۤاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَیْءٌ عَظِیْمٌ

**خاصیت** اس کو کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر طحال پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ طحال جاتا رہیگا ذٰلِكَ تَخْفِیْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ۔

**خاصیت** اگر کسی شریر ظالم کو شہر سے نکالنا ہو تو ہر روز سات سرخ گھونگچی پر ایک بار سات دن تک پڑھے اور ہر روز پڑھکر اس گھونگچی کو کنوئیں میں ڈالتا جائے انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص اس شہر سے جلد چلا جاوے گا اس عمل میں ترک حیوانات لازم ہے مگر اس کو ناجائز جگہ پر عمل نہ کرے ورنہ نقصان اٹھائیگا وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ یَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِیْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ

**تعویذ** برائے حفاظت ہیضہ اس تعویذ کو لکھ کر بازو پر باندھے اور تعویذ باندھنے والے کی طرف سے پانچ دمڑی کوڑی خیرات کردے تعویذ یہ ہے

۷۸۶

الٰہی بحرمت حضرت شیخ محمد صادق اکابر اولیاء ولد
حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہما
از شر بلائے وبا نگہدار - اللہ شافی اللہ کافی



**دیگر** - از قاضی شاہ محمد ولی اللہ صاحب مرحوم تعویذ بخار و تپ لرزہ بہہ مسلمانان پیپل کے پتے پر لکھ کر تین روز ایک ایک پتہ چٹا دے انشاء اللہ تعالیٰ مریض شفا پا وے وہ یہ ہے -

کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ

**ایضاً** تعویذ برائے دفع بواسیر دو شنبہ یا روز جمعہ کو لکھ کر موم جامہ کر کے کمر میں باندھ کر شفا پاویگا انشاء اللہ تعالیٰ وہ یہ ہے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کُلُّ صَرِیْحٍ وَ مَکْرُوْبٍ یَا رَحِیْمُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

**خاصیت** - صالح و سعید بنانے کے لئے یہ آیت مبارک سریع التاثیر ہے اور خیر و عصمت اجابت میں بے نظیر نماز پنجگانہ کے بعد جس قدر ممکن ہو پڑھ لیا کرے پوری سورۃ والعصر

**خاصیت** جس دشمن کو شرعاً ایذا پہونچانا جائز ہو اس کے بدن کا ایک کپڑا لیکر اس پر اس کا اور اسکی ماں کا نام سات مرتبہ لکھا جاوے اور اس کے گرد ایک دائرہ کھینچ دیا جاوے اور اس میں یہ آیتیں لکھدی جاویں اور اس پر ایک دائرہ کھینچ دیا جاوے اسی طرح تین دائرے بنائے جاویں پھر اس کپڑے کو لپیٹ کر مٹی کے کسی کورے برتن میں رکھ کر ہفتہ کے روز اس کے گھر میں ایسی جگہ دفن کرایا جاوے کہ اس جگہ کسی کا پاؤں نہ آوے آیہ یا ایہا الناس اعبدوا سے انتم تعلمون تک

**خاصیت** نابالغ دختر کے بدن کے کپڑے پر شب دوشنبہ میں جب پانچ گھنٹہ رات گذر جائے تو ان آیتوں کو لکھ کر سوتی ہوئی عورت کے سینہ پر رکھدیں تو جو کچھ اس نے کیا ہوگا سب بتلا دے گی مگر یہ اسی جگہ جائز ہے جہاں شرعاً تجسس جائز ہو ورنہ حرام ہے آیت واذ استسقیٰ موسیٰ سے مفسدین تک۔

**خاصیت** جو شخص کوئی جانور یا لباس یا میوہ یا اور کوئی چیز خریدنا چاہے اور اس کو منظور ہو کہ اچھی چیز ملے تو اس چیز کو دیکھنے بھالنے کے وقت ان آیتوں کو پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ مرضی کے مطابق چیز ملے گی آیہ واذ قتلتم نفسا سے تعقلون تک

## اعمال نصرت در حرب وغیرہ

آیہ سَیُهْزَمُ الْجَمْعُ وَیُوَلُّوْنَ الدُّبُرَ مٹی پر پڑھکر دشمن کی طرف پھینکنے سے ان کو شکست ہو

**آیات حفظ** ایک بزرگ سے منقول ہے کہ جنگل میں ایک بکری دیکھی جس سے بھیڑیا

یل رہا ہے یہ پاس گئے تو بھیڑیا بھاگ گیا دیکھتے کیا ہیں کہ اس بکری کے گلے میں کوئی
بندھے کھول کر دیکھا تو اس میں یہ آیتیں نکلیں وَلَا یَؤُدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ
اللّٰهُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ وَ
فِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ وَحِفْظًا ذٰلِكَ تَقْدِیْرُ الْعَزِیْزِ الْعَلِیْمِ اِنْ كُلُّ
نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ اِنَّ بَطْشَ رَبِّكَ لَشَدِیْدٌ اِنَّهٗ هُوَ یُبْدِئُ وَیُعِیْدُ آخر
رہ تک جو شخص ان کو لکھ کر اپنے پاس رکھے اسکو کوئی گزند نہ پہونچے۔
یگر اپنے رومال یا مال وغیرہ کے کونے پر فاتحہ اور سورہ اخلاص اور معوذتین اور قل یا ایہا الکفرون
سورۃ تین تین بار اور سورہ طارق ایک بار اور سورہ والضحیٰ تین بار پڑھ کر اس میں گرہ
ا دیں انشاء اللہ تعالے جانے نہ پاویگا۔

## اعمال دردہائے مختلف

اے درد سر۔ آخری جمعہ رمضان میں یہ آیت لکھ کر رکھے وقت ضرورت کام میں
ے اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّكَ كَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ سے یَسِیْرًا تک
ے درد قلب وَنَزَعْنَا مَا فِیْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اس آیت کو مٹی کے
ے برتن پر زعفران وگلاب سے لکھ کر پاک پانی سے دھو کر پیوے درد قلب زائل
جاوے۔
ائے نکسیر وَقِیْلَ یٰۤاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ
لْاَمْرُ وَقِیْلَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ فَسَیَكْفِیْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ کتان
ے پاک کپڑے پر لکھ کر ہاتھ پر باندھ دیا جاوے
یگر درد ڈاڑھ اس طرف کے رخسار پر ہاتھ پھیرتا جاوے اور یہ آیت پڑھتا جاوے
سْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَوَلَمْ یَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ
خَصِیْمٌ مُّبِیْنٌ اور آیۃ الکرسی اور یہ آیتیں پڑھے وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ
هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ثُمَّ سَوّٰهُ وَنَفَخَ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَ
الْاَبْصَارَ وَالْاَفْئِدَةَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ

## اعمال متعلقہ نکاح وحمل وغیرہ

س روز عورت حیض سے پاک ہو کر غسل کرے ایک بکری کا بچہ نر بہ ذبح کرکے ایک دیگچہ



میں تھوڑے پانی میں یخنی کے طور پر پکایا جاوے اور وہ پانی عورت کو پلایا جاوے اور
ایک برتن میں سورہ فاتحہ اور درود شریف اور ابجد سے ضظغ تک اور دوسرے برتن
میں قَالَ اِنَّمَآ اَنَا رَسُوْلُ رَبِّكِ لِاَهَبَ لَكِ غُلٰمًا زَكِیًّا قَالَ كَذٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ
هُوَ عَلَیَّ هَیِّنٌ وَلِنَجْعَلَهٗۤ اٰیَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا وَكَانَ اَمْرًا مَّقْضِیًّا فَحَمَلَتْهُ
بِعَوْنِ اللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ بِلُطْفِ اللّٰهِ فَحَمَلَتْهُ بِلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَانْتَبَذَتْ
بِهٖ مَكَانًا قَصِیًّا اِنَّمَآ اَمْرُهٗۤ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ لکھ کر پانی میں
حل کرکے وقت قربت شوہر کے بی بی پیوے انشاء اللہ حمل رہجاویگا۔

**دیگر برائے حفاظت اسقاط یا بار درخت** یہ لکھ کر باندھ دیا جاوے اِنَّ اللّٰهَ
یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ سے غَفُوْرًا تک وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ سے عَلِیْمٌ تک وَ
لَبِثُوْا فِیْ كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ
الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

**دیگر برائے تولد فرزند نیک** سورہ یوسف لکھ کر حاملہ کے تعویذ باندھ دے
فرزند نرینہ دیندار پیدا ہو

**دیگر برائے قدرت بر جماع** حسن بصری سے ذکر کیا گیا کہ فلاں شخص نے نکاح
کیا مگر عورت پر قادر نہیں ہوا آپ نے دو بیضے جوش دیئے ہوئے منگائے اور چھلکا اتار کر
ایک پر یہ آیت لکھی وَالسَّمَآءَ بَنَیْنٰهَا بِاَیْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ اور مرد کو کھانے کو دیدیا اور
دوسرے پر یہ آیت لکھی وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ وہ عورت کو کھانے
کے لئے دیدیا اور کہا اب مطلب حاصل کرو چنانچہ کامیاب ہوا۔

**دیگر برائے امساک** انگور کے پتے پر لکھ بائیں ران میں باندھ دے اَبْجَدْ
هَوَّزْ حُطِّیْ كَلَمَنْ سَعْفَصْ قَرَشَتْ ثَخَذْ ضَظَغْ وَقِیْلَ یٰۤاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَیٰ
سَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَ
هَا اللّٰهُ اَمْسِكْ اَیُّهَا الْمَآءُ النَّازِلُ مِنْ صُلْبِ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ بِلَا حَوْلَ وَلَا
قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

**برائے دفع استرخاء عضو تناسل** تین روز روزہ رکھے پھر شب کے وقت اٹھ کر
اپنی ہتھیلی پر تانبے کے قلم سے گلاب وزعفران سے لکھ کر چاٹے تین دفعہ اسی طرح

کرے انشاء اللہ تعالیٰ شکایت رفع ہو اِنَّمَا یَسْتَجِیْبُ الَّذِیْنَ یَسْمَعُوْنَ وَالْمَوْتٰی
یَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَیْهِ یُرْجَعُوْنَ

## اعمال زخم دنبل وغیرہ

دنبل اور عرق النساء اور مسہ اور کھانسی کے لئے تین روز تک یہ آیتیں پڑھے سورہ فاتحہ وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً سے تَعْقِلُوْنَ تک وَيَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ يَنْسِفُهَا سے اَمْتًا تک وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ سے قَرَارٍ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ سے يَشْكُرُوْنَ تک اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ سے قَدِيْرٌ تک اور آخر میں یہ لکھدے اے عرق النساء اور کھانسی اور مسہ بحکم الٰہی ہوتو مرجا۔

## اعمال فہم و حفظ

یہ آیات اتوار کو ایک پرچہ پر اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لکھ کر نہار منہ نگل جاوے اَللّٰهُ اَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهٗ تیسرے اتوار کو اسی طرح یہ آیت لکھے اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ اور چوتھے اتوار کو المص کھیعص طہ اور پانچویں اتوار کو یٰس حم عسق حم اور چھٹے اتوار کو طسم طس المرا اور ساتویں اتوار کو ص ق ن اِنَّمَا اَمْرُهٗ اِذَا اَرَادَ شَيْئًا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ

**برائے دفع نسیان جانور** جو گائے وغیرہ اپنے بچہ کو نہ پہچانے اور اس سے دودھ نہ دے تو یہ آیتیں ایک پرچہ پر لکھے فاتحہ۔ قل ھو اللہ۔ معوذتین۔ وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ سے يَاْكُلُوْنَ تک وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ سے تَعْمَلُوْنَ تک پھر تھوڑی مٹی لیکر اس پر فاتحہ سات بار قل ھو اللہ اور معوذتین ایک ایک بار پڑھکر تھوڑی سی اس کے نتھنے کی طرف اور باقی گردن کی طرف اور سینہ کی طرف پھونکدے پھر وہ تعویذ اس کے باندھ دے۔

**برائے دفع پرندگان خورندہ زراعت وغیرہ** چار پرچوں پر لکھ کر اس جگہ کے چار گوشوں پر لگا دیا جاوے يَا اَهْلَ يَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوْا

**برائے دفع جمیع جانوران موذی ملخ و قمل و دیمک و مار کژدم وغیرہ** ایک پرچہ پر لکھ کر خواہ دفن کر دیا جائے یا لٹکادو بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ



يَا اَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمٰنُ وَجُنُوْدُهٗ وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ فَلَنَاْتِيَنَّهُمْ بِجُنُوْدٍ سے صَاغِرُوْنَ تک يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ سے تَنْتَصِرَانِ تک فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ سے الْعَلِيْمُ تک وَمَثَلُ كَلِمَةٍ خَبِيْثَةٍ سے قَرَارٍ تک كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوْعَدُوْنَ سے الْفٰسِقُوْنَ تک وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ سے الْفَسَادَ تک فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ سے الْمُهِيْنِ تک قَالُوْا يٰمُوْسَى ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ سے اِسْرَائِيْلَ تک اس کے بعد سورہ فاتحہ لکھے انشاء اللہ تعالیٰ نافع ہوگا اور ہر قسم کے جانوران موذی دفع ہوجاویں۔

## اعمال دفع سحر وغیرہ

جو شخص بوجہ سحر کے عورت پر قادر نہ ہو یہ آیتیں لکھ کر اس کے باندھ دیجاویں اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا سے يُؤْمِنُوْنَ تک بَاطِلٌ بَاطِلٌ بَاطِلٌ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ سے صَاغِرِيْنَ تک قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ سے الْمُفْسِدِيْنَ تک وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ سے زَهُوْقًا تک اور معوذتین۔

## اعمال آبپاشی زمین و درخت

ایک ٹھیکری پر یہ آیت وَفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَاءُ عَلٰى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ لکھکر اور آنکھ بند کر کے وہ ٹھیکری اس زمین میں ڈالدو کہ اس کے گرنے کی جگہ نظر نہ آوے انشاء اللہ تعالیٰ بارش ہوگی۔

## اعمال برائے دفع جن

ابن قتیبہ سے منقول ہے کہ کسی شخص نے ان سے بیان کیا کہ میں بصرہ میں خرما کی تجارت کرنے گیا کرایہ پر کوئی گھر نہ ملا صرف ایک گھر ملا جس پر مکڑی نے جالے لگا رکھے تھے میں نے اس کی وجہ پوچھی لوگوں نے کہا کہ اس میں جن رہتا ہے میں نے مالک سے کرایہ پر مانگا تو اس نے کہا کیوں اپنی جان کھوتے ہو اس میں بڑا بھاری جن ہے جو شخص اس میں رہتا ہے اس کو مار ڈالتا ہے میں نے کہا کہ مجھکو کرایہ پر دیدو اللہ مددگار ہے اس نے دیدیا میں اس میں ٹھیر گیا جب رات ہوئی میری طرف ایک شخص سیاہ فام جس کی آنکھیں شعلہ آتش کی مثال روشن تھیں آیا میں نے آیۃ الکرسی پڑھنا شروع کی وہ بھی برابر پڑھتا رہا جب میں وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ پر پہونچا وہ نہ کہہ سکا میں نے اسی کو کہتا

شروع کیا بس وہ تاریکی سی جاتی رہی اور رات بھر آرام سے رہا جب صبح ہوئی اس جگہ نشان جلنے کا اور راکھ دیکھی اور ایک کہنے والے کی آواز سنی کہ تو نے بڑے بھاری جن کو جلایا میں نے پوچھا کس چیز سے جل گیا جواب دیا کہ اس کلمہ سے وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ۔

## متفرق دعائیں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ (تین بار) أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ اَللّٰهُمَّ بِكَ أَصْبَحْنَا وَبِكَ أَمْسَيْنَا وَبِكَ نَحْيَا وَبِكَ نَمُوتُ وَإِلَيْكَ النُّشُورُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِي وَيُمِيتُ وَهُوَ حَيٌّ لَا يَمُوتُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ رَضِينَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْإِسْلَامِ دِينًا وَبِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا أَصْبَحْنَا عَلَى فِطْرَةِ الْإِسْلَامِ وَكَلِمَةِ الْإِخْلَاصِ وَعَلَى دِينِ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ وَعَلَى مِلَّةِ أَبِينَا إِبْرَاهِيمَ حَنِيفًا مُسْلِمًا وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ اَللّٰهُمَّ أَنْتَ رَبِّي لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ خَلَقْتَنِي وَأَنَا عَبْدُكَ وَأَنَا عَلَى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا اسْتَطَعْتُ أَبُوءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَأَبُوءُ بِذَنْبِي فَاغْفِرْ لِي فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ إِلَّا أَنْتَ أَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ (حسبی اللہ سے عظیم تک سات مرتبہ پڑھے) اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَقَالَنَا يَوْمَنَا هٰذَا وَلَمْ يُهْلِكْنَا بِذُنُوبِنَا اَللّٰهُمَّ هٰذَا إِقْبَالُ لَيْلِكَ وَإِدْبَارُ نَهَارِكَ وَأَصْوَاتُ دُعَاتِكَ فَاغْفِرْ لِي اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ خَيْرَ الْمَوْلَجِ وَخَيْرَ الْمَخْرَجِ بِسْمِ اللّٰهِ وَلَجْنَا وَبِسْمِ اللّٰهِ خَرَجْنَا وَعَلَى اللّٰهِ رَبِّنَا تَوَكَّلْنَا بِاسْمِكَ رَبِّي وَضَعْتُ جَنْبِي وَبِكَ أَرْفَعُهُ إِنْ أَمْسَكْتَ نَفْسِي فَاغْفِرْ لَهَا وَإِنْ أَرْسَلْتَهَا فَاحْفَظْهَا بِمَا تَحْفَظُ بِهِ عِبَادَكَ الصَّالِحِينَ اَللّٰهُمَّ قِنِي عَذَابَكَ يَوْمَ تَبْعَثُ عِبَادَكَ أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ وَشَرِّ هٰذِهِ الرُّؤْيَا (تین بار) وَلْيَبْصُقْ عَنْ يَسَارِهِ وَلْيَتَحَوَّلْ عَنْ جَنْبِهِ الَّذِي كَانَ عَلَيْهِ وَلَا يَذْكُرْهَا لِأَحَدٍ أَعُوذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهِ وَعِقَابِهِ وَشَرِّ عِبَادِهِ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِينِ وَأَنْ يَحْضُرُونِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي



أَحْيَانَا بَعْدَ مَا أَمَاتَنَا وَإِلَيْهِ النُّشُورُ بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ غُفْرَانَكَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَذْهَبَ عَنِّي الْأَذَى وَعَافَانِي بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي ذَنْبِي وَوَسِّعْ لِي فِي دَارِي وَبَارِكْ لِي فِي رِزْقِي أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُولُهُ۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِي مِنَ التَّوَّابِينَ وَاجْعَلْنِي مِنَ الْمُتَطَهِّرِينَ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ أَسْتَغْفِرُكَ وَأَتُوبُ إِلَيْكَ بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِي قَلْبِي نُورًا وَفِي لِسَانِي نُورًا وَفِي بَصَرِي نُورًا وَفِي سَمْعِي نُورًا وَعَنْ يَمِينِي نُورًا وَعَنْ شِمَالِي نُورًا وَخَلْفِي نُورًا وَاجْعَلْ لِي نُورًا وَفِي عَصَبِي نُورًا وَفِي لَحْمِي نُورًا وَفِي دَمِي نُورًا وَفِي شَعْرِي نُورًا وَفِي بَشَرِي نُورًا وَفِي لِسَانِي نُورًا وَاجْعَلْ فِي نَفْسِي نُورًا وَأَعْظِمْ لِي نُورًا وَاجْعَلْنِي نُورًا وَاجْعَلْ مِنْ فَوْقِي نُورًا وَمِنْ تَحْتِي نُورًا اَللّٰهُمَّ أَعْطِنِي نُورًا اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِي أَبْوَابَ رَحْمَتِكَ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَائِمَةِ آتِ مُحَمَّدًا الْوَسِيلَةَ وَالْفَضِيلَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَحْمُودًا الَّذِي وَعَدْتَهُ إِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيعَادَ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ اَللّٰهُمَّ أَذْهِبْ عَنِّي الْهَمَّ وَالْحُزْنَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيكَ لَهُ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِي وَيُمِيتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلَى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ اَللّٰهُمَّ أَجِرْنِي مِنَ النَّارِ (سات مرتبہ) اَللّٰهُمَّ بِكَ أُحَاوِلُ وَبِكَ أُصَاوِلُ وَبِكَ أُقَاتِلُ ذَهَبَ الظَّمَأُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوقُ وَثَبَتَ الْأَجْرُ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالَى أَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّائِمُونَ وَأَكَلَ طَعَامَكُمُ الْأَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَيْكُمُ الْمَلَائِكَةُ بِسْمِ اللّٰهِ وَعَلَى بَرَكَةِ اللّٰهِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مِنَ الْمُسْلِمِينَ اَللّٰهُمَّ أَطْعِمْ مَنْ أَطْعَمَنِي وَاسْقِ مَنْ سَقَانِي اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي كَسَانِي مَا أُوَارِي بِهِ عَوْرَتِي وَأَتَجَمَّلُ بِهِ فِي حَيَاتِي بَارَكَ اللّٰهُ لَكَ وَبَارَكَ اللّٰهُ عَلَيْكَ وَجَمَعَ بَيْنَكُمَا فِي خَيْرٍ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِهَا وَخَيْرِ مَا جَبَلْتَهَا عَلَيْهِ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا جَبَلْتَهَا عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنَا الشَّيْطَانَ وَجَنِّبِ الشَّيْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْ لِلشَّيْطَانِ فِيمَا رَزَقْتَنِي نَصِيبًا أَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ دِينَكَ وَأَمَانَتَكَ وَخَوَاتِيمَ عَمَلِكَ اَللّٰهُمَّ بِكَ أَصُولُ وَبِكَ أَجُولُ بِسْمِ اللّٰهِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ سُبْحَانَ الَّذِي سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهُ مُقْرِنِينَ وَإِنَّا إِلَى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُونَ اَللّٰهُمَّ هَوِّنْ عَلَيْنَا هٰذَا السَّفَرَ وَاطْوِ عَنَّا

